الْاَرْضَ فَرَئَیْتُ مَشَارِقَهَاوَمَغَارِبَهَا (رواہ مسلم صفحہ ۳۹۰ جلد ۲)

بیشک اللہ تعالی نے میرے لئے زمین جمع کردی۔ پس میں نے مشرق و مغرب اس کے دیکھے مشارق مغارب کنایہ ہے جمیع الارض سے جیسا کہ اللہ تعالی کے اس قول میں ہے: رَبُّ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ، مطلب یہ کہ تمام زمین میں نے دیکھی، وھوالمراد۔

مسلم دیو چہ نبی اللہ تھیں کرے ثوبان روایت
سگویں اوہ حدیث لیاندی لوکی پان ہدایت
رب زمین سنگوا کے میرے اگے حاضر کیتا
مشرق مغرب میں سب دیکھی قول نبی ایہ میتا
دیکھ اونجدی کی کر غائب اِ دیکھیا نبی الٰہی
کرتوبہ تے من جاہن توں جویں رسول سنائی

معالم التنزیل میں زیر آیت وَمَاكَانَ اللّٰهُ لِيَذَرَالْمُؤْمِنِيْنَ الخ لکھا ہے:

قال السدی: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

عُرِضَتْ عَلَيَّ اُمَّتِيْ فِيْ صُوَرِهَا فِي الطِّيْنِ كَمَا عُرِضَتْ عَلٰى آدَمَ وَ اُعْلِمْتُ مَنْ يُّؤْمِنُ بِهٖ وَمَنْ يَّكْفُرُ الخ،

سدی نے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

میرے روبرو کی گئی میری امت اپنی اصلی صورتوں میں جو مٹی میں تھی الخ،

اس حدیث سے بھی ثابت ہوا، لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ سے پوشیدہ اشیاء کو ظاہر کر کے دکھادینا مراد ہے۔

وچہ معالم نبی اللہ تھیں انج روایت آئی
اپنی امت بابت حضرت ایہ گل آکھ سنائی
امت میری میرے اگے پیش کیتی گئی ساری
جیونکر آدم ذریت دی دیکھی کا رگنذاری
جس نے مومن بنا جس نے کافر ہونا بھائی
کر معلوم لیا میں سب نوں فرق نہ ذرا رائی

۱ پہلے قرآن کو دیکھئے!

خدا تعالیٰ حضرت عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کے قول کو بیان فرماتا ہے:

وَاُنَبِّئُکُمْ بِمَا تَاْکُلُوْنَ وَمَا تَدَّخِرُوْنَ فِیْ بُیُوْتِکُمْ

حضرت عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام اپنی قوم کو فرماتے ہیں:

میں تم کو بتا دیتا ہوں جو کھاتے ہو اور جو گھروں میں چھوڑ آتے ہو۔

بتایئے! اس سے بڑھ کر غیب کیا ہے؟ کھانا جو پیٹ میں چلا جاتا ہے وہ پیٹ میں گئے ہوئے کھانے کو بھی جان لیتے تھے اور جو گھر میں چھوڑ آتے آٹا، دانہ، غلہ، پکا ہو یا کچا وغیرہ سب آپ معلوم کر لیتے۔

حضرت عیسیٰ کے علم غیب پر اقرار خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب پر انکار اس کی وجہ معلوم ہوتی ہے کہ وہابی اس بات کے قائل ہیں کہ عیسیٰ علیہ الصلاۃ و السلام بھی خدا ہیں مثل نصاریٰ عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کو غیر اللہ نہ سمجھتے۔

قُلْ لَّا یَعْلَمُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَیْبَ اِلَّا اللّٰہُ

کو یہاں تلاوت نہیں کرتے معلوم ہوا کہ یہ لوگ عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کو

غیر اللہ نہیں جانتے،۱۲ امنہ

۲ ایسا ہی حضرت نوح علیہ الصلوۃ والسلام کا قرآن میں ذکر آیا ہے کہ آپ نے ابھی انسان کا تخم ابھی رحم مادر میں نہ پڑا تو انہوں نے معلوم کرلیا:

وَقَالَ نُوحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْأَرْضِ مِنَ الْكَافِرِينَ دَيَّارًا ۞ إِنَّكَ إِن تَذَرْهُمْ يُضِلُّوا عِبَادَكَ وَلَا يَلِدُوا إِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا ۞ سورۃ نوح

یعنی نوح علیہ الصلاۃ والسلام نے خدا سے عرض کی: خدایا کفار میں سے زمین میں کوئی نہ چھوڑ! اگر تو نے ان کو چھوڑا تو تیرے بندوں کو یہ گمراہ کریں گے ان کی اولاد میں سے کوئی مسلمان نہ ہوگا کافر ہوں گے یا فاسق،

دیکھو! اس آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت نوح علیہ الصلاۃ والسلام نے تمام نسلا بعد نسل رحم مادروں کفار میں نظر کر کے بتادیا کہ ان میں کوئی مسلمان نہ ہوگا خدا نے ان کے علم غیب کی تصدیق کی جملہ کفار کو ہلاک کردیا۔

دیکھ اونجدی علم نبی دا غیبی خبراں دن
منکر دے اسلام اوپر لوگ کیویں نہ ہسن
ساری امت پیدا ہور نا پیدا جیہڑے ہے سی
سب نوں جانن نزد انہاندے چھپیا کجھ نہ ہے سی
وچہ زینت اسلام دے منیا حافظ محمد یارا
حسب ضرورت لکھ دکھاواں بیت اسدا میں سارا
اے پر بعض ارسولاں تھیں رب جس چاہے کجھ دیوے
بانجھوں وحی رسول نہ جانے وحیوں روشن ہووے

## دلیل چہارم

عَالِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖٓ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ

وہ ہی جاننے والا غیب کا پس نہیں خبر دار کرتا اوپر غیب اپنے کے کسی کو مگر پیغمبروں میں سے جس کو پسند کرتا ہے۔ پارہ ۲۹ سورۃ جن۔

غیب اپنے نوں اللہ صاحب ہرگز کسے نہ دسے
جو پسند ہووے نبیاں تھیں رحمت باراں وسے
یعنی جہیڑا نبیاں وچوں ہو وے پسند خدا نوں
علم غیب دا دسے اونوں معلم ہے علماء نوں
جیہڑا کہے رسول اللہ نوں علم غیب دا ناہیں
منکر اوہ کلام اللہ دا ہوندا بہت گناہیں
حافظ محمد نے بھی ایہو مطلب لکھ دکھایا
اپنی وچہ کتاب زینت دے ویکھے جیں دل چاہیا
جو[۲] استثناء رسولاں کارن وچہ قرآن ایہائی
بعضے کم رسولاں تائیں رب جتائے بھائی

[۱] بیت، زینت الاسلام، تصنیف حافظ محمد بن بارک اللہ ۱۲ منہ

[۲] رحموں کا حال معلوم کرنا، بارش کا پتہ ہونا، کل کیا ہوگا؟ کہاں ہوگا؟ کہاں کوئی مرے گا؟ قیامت کب آئے گی؟ آسمانوں میں کیا ہے اور زمینوں میں کیا ہے؟ یہ سب خدا کا غیب ہے۔ وَ لِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قُلْ اِنَّمَا الْغَيْبُ لِلّٰهِ عِنْدَهٗ

عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَافِي الْاَرْحَامِ وَمَاتَدْرِيْ نَفْسٌ بِاَيِّ
اَرْضٍ تَمُوْتُ.

اسی اپنے غیب کو خدا فرماتا ہے کہ میں جس رسول کو پسند کروں، اس پر اپنا غیب ظاہر کرتا ہوں۔ فہو المراد

اب فیصلہ آسمانی والا دونوں ہاتھ سے پیٹے،

قرآن شریف سے ہی اس کے دلائل پیش کردہ ہی سے حضور کے لئے غیب ثابت ہو گیا، وللہ الحمد

حضرت نوح علیہ الصلاۃ والسلام کو دیکھئے! ان کو کیا غیب کا علم تھا لوگوں نے جب ان کو جھٹلایا تو حضرت نوح نے دعا کی:

وَقَالَ نُوْحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْعَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكَافِرِيْنَ دَيَّارًا ۞
اِنَّكَ اِنْ تَذَرْهُمْ يُضِلُّوْا عِبَادَكَ وَلَايَلِدُوْا اِلَّافَاجِرًا كَفَّارًا ۞ سورۃ نوح

دیکھئے! حضرت نوح کا علم غیب۔

عرض کیا، خدایا کوئی کافر نہ چھوڑ سب غرق کر، اگر تو ان کو چھوڑے گا تو تیرے بندوں کو گمراہ کریں گے ان کی اولاد سے کوئی مسلمان نہ ہوگا سب کافر فاجر ہی ہوں گے

دیکھئے! حمل کا حال تو ایک طرف یہاں ابھی تخم بھی نہیں پڑا نسلا بعد نسلا آپ نے معلوم کر کے عرض کر دیا کہ ان میں سے کوئی مسلمان نہ ہوگا خدا نے ان کو اس بات میں سچا سمجھ کر منظور کر کے سب کو غرق کر دیا خدا تو نبیوں کے سینوں کے غیب جاننے کو صحیح مانے اور یہ وہابی نام کے مسلمان انکار کریں خداوند تعالی ان کے گندے عقائد سے بچائے! آمین امام الدین عفی عنہ ۱۲

۳ بیت، زینت الاسلام، تصنیف حافظ محمد بن بارک اللہ ۱۲ منہ۔

جیویں جنت دوزخ وچہ حدیثاں نبی نوں رب دکھایا
شب معراج بھی اگے پچھے اس وچہ شک نہ آیا
ایونس فتنے جنگ لڑائیاں جو کجھ آخر تائیں
وچہ حدیث نبی فرمایا دیکھو! جا بجائیں
اہلسنت دامذہب پکا غیبی علم خدا نوں
جتنا رب معلوم کرایا معلم سو انبیاء نوں
علم الٰہی لے کجہ نہ پاون اہل زمین آسماناں
مگر جو کجھ اللہ چاہے واقف کرے ناداناں

## دلیل پنجم

وَاَنْزَلَ اللّٰہُ عَلَیْکَ الْکِتَابَ وَالْحِکْمَۃَ وَعَلَّمَکَ مَالَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ وَکَانَ فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکَ عَظِیْمًا۝

ترجمہ: اتاری اللہ تعالیٰ نے اوپر تیرے کتاب اور حکمت اور سکھایا تجھ کو جو کچھ کہ نہ تھا تو جانتا اور اللہ کا بڑا فضل تیرے اوپر ہے۔

خاص رسول اللہ نوں اللہ ایہ گل آکھ سنائی
بھیجی میں کتاب تے حکمت تینوں نال صفائی
اتے سکھایا اوہ جو ہے سی معلوم ناہیں تینوں
ہے ایہ فضل زیادہ میرا کمی نہ ہرگز مینوں

اس آیت دے وچوں بھائیو! ایہ گل ثابت ہوئی
جو جو غیب نبی تھیں ہے سی دسیا رب نے سوئی
جو کجھ میں ایہ لکھا دکھایا خازن دے وچہ آیا
حاشیہ۲ اوپر دیکھو! بھائی جو میں لکھ دکھایا

۱ بیت زینت الاسلام ۱۲ منہ

۲ وقیل عَلَّمَکَ من علم الغیب مَالَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ وقیل عَلَّمَکَ من خفیات الامورواطلعك علی ضمائر القلوب وَعَلَّمَکَ من احول المنافقین و کیدھم مَالَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ تفسیر خازن، ہکذا مدارک، جلالین، جامع البیان، قادری وبیضاوی وغیرھم میں موجود ہے۔

ترجمہ: بعض کہتے ہیں کہ سکھایا آپ کو غیب یعنی آپ نہیں جانتے تھے، اور بعض یہ کہتے ہیں کہ سکھائے آپ کو پوشیدہ امور کہ دل کے ارادوں پر اطلاع دی اور منافقین کے حالات سے اوران کے مکر وفریب سے اطلاع دی۔

جیسے کہ دوسری جگہ قرآن شریف میں ذکر آتا ہے:

فَلَعَرَفْتَهُمْ بِسِيمَاهُمْ یعنی منافقوں کو تو پہچان چکا ہے ان کے چہروں سے ابن عباس سے روایت ہے کہ اس آیت کے اترنے کے بعد کوئی منافق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر مخفی نہیں رہا آپ ان کو علامت سے ہی پہچانتے تھے۔

جامع اور ابن کثیر میں آیا ہے:

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک خطبہ میں چھتیس آدمیوں کے نام لے فرمایا کہ یہ منافق ہیں،

اور جن آیات میں یہ مذکور ہے کہ منافق کا حال حضرت کو معلوم نہ تھا وہ منسوخ ہیں اس آیت سے۔

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَّضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عنه کَانَ الْمُنَافِقُوْنَ مِنَ الرِّجَالِ ثَلٰثَ مِائَةٍ وَمِنَ النِّسَاءِ مِاۃً وَّسَبْعِیْنَ شرح شفا ملا علی قاری صفحہ ۲۴۱ جلد ا۔

یعنی ابن عباس فرماتے ہیں:

تین سو مرد اور ایک سو ستر عورتیں منافقین میں سے تھیں جو مسلمانوں میں ملے ہوئے تھے۔

حضرت ابن مسعود فرماتے ہیں:

جمعہ کے روز حضور نے خطبہ پڑھا اور منافقوں کا نام لے کر فرمایا:

اُخْرُجْ یَافُلَانُ فَاِنَّكَ مُنَافِقٌ اُخْرُجْ یَافُلَانُ فَاِنَّكَ مُنَافِقٌ

پس نکال دیے گئے بے عزت ہو کر۔

## اعتراض

جو آیت عَلَّمَکَ مَالَمْ تَکُنْ تَعْلَمْ پر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ ایسی آیت تو عوام کے لئے بھی آئی ہے یعنی یُعَلِّمُکُمْ مَّالَمْ تَکُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ اس سے معلوم ہوا کہ تمام مسلمان بھی غائب جانتے ہیں۔

## جواب

سو جواب اس کا یہ ہے کہ آیت وَعَلَّمَکَ مَالَمْ تَکُنْ تَعْلَمْ اور آیت یُعَلِّمُکُمْ مَّالَمْ تَکُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ کا ایک مطلب نہیں۔

اس میں معلم خدا اس میں معلم نبی علیہ الصلاۃ والسلام جتنا فرق خدا اور رسول میں ہے اتنا ہی فرق ان دونوں آیتوں میں ہے اور یہ پوشیدہ نہیں کہ حضور نے سب کچھ جو ہو چکا اور ہونے والا تھا جن کو لوگ نہیں جانتے تھے سب سکھایا مگر جس نے یاد رکھا یاد رکھا جس نے بھلایا بھلایا۔

یہ حدیث بخاری میں حذیفہ سے روایت ہے اس کو آگے چل کر لکھوں گا، امام الدین عفی عنہ ۱۲۔

## دلیل ششم

وِماهُوَعَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ ۞ پارہ ۳۰، سورۃ تکویر

اور نہیں اوپر غیب کے بخیل یعنی غیب کی بات پر بخیل نہیں۔

غیب دن وچہ نبی محمد ہرگز بخل نہ کردے

بیشک دس دیندے اوہ سب نوں دسنوں مول نہ ڈردے

## دلیل ہفتم

خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ۞ سورۃ الرحمٰن

پیدا کیا آدمی کو سکھایا اس کو بیان۔

قيل اراد بالانسان محمد اصلى الله عليه وسلم علمه البيان يعنى بيان ما يكون وما كان لا نه صلى الله عليه وسلم ينبىء عن خبر الاولين والاخرين وعن يوم الدين۔ خازن ۱۲ منہ

ترجمہ: بعض مفسرین نے یہ لکھا ہے: انسان سے مراد محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں،

وَعَلَّمَهُ الْبَيَانَ سے بیان وہ جو ہوگا اور جا ہو چکا کیوں کہ نبی نے خبر اولین و آخرین کی دے دی ہے اور قیامت کی خبر بھی بیان کر دی ہے قرآن میں اس کی تائید دوسری جگہ یوں آئی ہے:

كَذٰلِكَ نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ مَا قَدْ سَبَقَ وَقَدْ اٰتَيْنٰكَ مِنْ لَّدُنَّا ذِكْرًا ۞ پ،۱۶،ع،۱۴

یعنی خدا فرماتا ہے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ایسا ہی ہے ہم قصے بیان کرتے ہیں تم پر جو گزشتہ واقع ہو چکا ہے بیشک ہم نے دیا ہے تم کو اسے اپنی طرف سے یاد کرنا اس سے معلوم ہوا جو گزشتہ واقعات گزر چکے ہیں اس سب کا علم خدا نے دے دیا ہے دے ہی نہیں دیا بلکہ یاد کرا دیا حضور علیہ السلام کے علم غیب کا منکر خدا کی کلام کا منکر ہے۔

یعنی مطلب اس آیت دا خازن! ایہہ فرمایا
پیدا کر کے نبی محمد نوں رب غیب سکھایا
وچہ تفسیر معالم دے بھیں ایویں لکھیا پایا
ہور تفسیر حسینی والے بھی ایہو فرمایا
یعنی جو کجھ اگوں ہونا تیک قیامت پایا
تے جو کجھ پچھے گذریا ہے سی رب نے سب سکھایا
جیہڑا ایہ گل آکھے جو کجھ وحی تھیں روشن ہووے
اسنوں غیب نہ آکھن بھائی مومن من کھلووے
خوب جواب اس گل دا اللہ دتا نال صفائی

وچہ تیجے پاؤ سپارے تیجے دیکھو آیت آئی

ذَالِکَ مِنْ اَنْبَآءِ الْغَیْبِ نُوْحِیْهَا اِلَیْکَ وَمَا کُنْتَ لَدَیْهِمْ.

ترجمہ یہ غیب کی خبروں سے ہے وحی کرتے ہیں ہم اس کو طرف تیری اور نہ تھا تو پاس ان کے۔

اِذْ یُلْقُوْنَ اَقْلَامَهُمْ اَیُّهُمْ یَکْفُلُ مَرْیَمَ وَمَا کُنْتَ لَدَیْهِمْ اِذْ یَخْتَصِمُوْنَ۞

ترجمہ: جس وقت ڈالتے تھے قلموں اپنی کو کون ان میں سے پالے مریم کو اور نہ تھا تو پاس ان کے جب جھگڑتے تھے۔

جو کجھ قصے اگلے نبیاں دے میں آکھ سنائے
وحی نوں نازل کر کے میں ایہ سب تینوں جتلائے
ایہ سب غیبی خبراں ہے سن جو تینوں جتلایاں
نہ توں پاس انہاں دے ہے سیں جد اونہاں قالاں پایاں
ایہ بھی تینوں خبر نہ ہے سی جد اونہاں جھگڑا پایا
کون کفیل ہووے مریم دا ایہ اونہاں شور مچایا
ایہ جو کجھ خبراں وحی لیاوے غیب اس آکھے اللہ
ملحد اوس نوں غیب نہ آکھن مار انہاں سر کھلا
جد اللہ اس نوں غیب کہے جو وحی دے ہتھ پہنچایا
کیاں تسیں اس نوں من دے ناہیں چاہیے کجھ شرمایا
جیکر ہن بھی منوں ناہیں نص خلاف کماؤ

خاص قرآنوں منکر ہو کر دوزخ دے ول جاؤ
جھیڑیاں[1] آیتاں وچوں ثابت کردے تسیں بھراؤ
علم غیب نہ باجھ خدا دے حاصل کسے سناؤ
میں کہناہاں اس دی بابت سمجھو نال صفائی
ایہ نہیں مطلب اصلی اس دا جو تساں سمجھیا بھائی
اصلی مطلب ایہ ہے اس دا میں تساں کھول سناواں
کہیا رب حبیب اپنے نوں توں سن قول سچا واں
کہہ دے لوکاں تائیں ایہ گل، غیب نہ کوئی جانے
باجھ میرے ایہ کسے نہ معلم لاون زور دھنگانے
جیونکر ذاتی صفت ہے میری ہور نہ کسے بھائی
مینوں کسے نہ پچھن حاجت بندیاں پچھن آئی
جس طرح ذاتی صفت ہے میری بے پرواہی والی
ایسی صفت دوجے وچہ ناہیں ہین سب اس تھیں خالی
صفت ایسی دی نفی خدا نے کیتی وچہ قرآنے
مورکھ اسنوں سمجھن ناہیں کیتے جہل دیوانے
جد[2] اصل صفت وچہ شرکت ناہیں پھر کیوں مشرک آیا
جھیڑا کہے نبیاں نوں اللہ علم غیب سکھلایا

[1] قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِيْحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ لَهٗ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ. ۱۲ منہ امام

الدین کوٹلی عفی عنہ ۱۲

# حضور کا ہر جگہ حاضر ناظر ہونا

۲ جب ہم نے حضور عالم صلی اللہ علیہ وسلم یا بزرگان دین کو تصرف اور علم غیب اور قدرت میں مستقل نہ جانا، بالذات نہ مانا تو مساوات کیوں کر لازم آئے گی۔

حق تعالی کی قدرت اس کا علم غیب وتمام صفات کمال قدیم ازلی ابدی، انبیاء واولیاء کی ذات حادث ایسا ہی ان کی صفات علی ہذا القیاس پھر اگر ہم کہیں کہ جس طرح اللہ تعالی سب جگہ حاضر ناظر ہے سب پر اس کا تصرف تام قدرت کامل اسی طرح محمد صلی اللہ علیہ وسلم مثلا سب جگہ حاضر وناظر سب پر قابض متصرف بہ قبضہ وتصرف تام قدرت کمال وتمام اس سے مساوی ہونا حضور کا ان صفات میں ہرگز لازم نہیں آتا آخر یہ صفات حضور کے لئے بالذات نہیں، مثل خدا کے بلکہ بالعطا ہیں، جیسا کہ آگے لکھا جائے گا وہ ازلی قدیم نہیں، آخر بعد الوجود ہیں پھر خدا کے ہمسر خدا کے برابر کس طرح ٹھہرے؟

حدیث صحیح میں آیا ہے:

جس وقت انسان کو قبر میں لوگ دفنا کر چلے آتے ہیں تو فرشتے آتے ہیں اور سوال کرتے ہیں:

تیرا رب کون ہے؟

تیرا دین کون سا ہے؟

یہ بھی کہتے ہیں: مَا تَقُوْلُ هٰذَا الرَّجُلَ

یعنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم وہاں قبر میں موجود ہوتے ہیں جن کی بابت یہ کہا جاتا ہے کہ اس مرد کے حق میں تو کیا کہتا ہے؟

اگر وہ مسلمان ہوتا ہے تو یہ کہتا ہے کہ یہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، ہمارے رسول ہیں۔

اس حدیث نے خوب فیصلہ کیا اور بتادیا کہ حضرت ہر جگہ حاضر و ناظر ہوتے ہیں تمام روئے زمین پر ہزاروں آدمی مرتے ہیں ہر چار طرف علم کے، پھر ایک ہر ایک کی قبر میں جانا آپ کا ثابت ہوا، رسول خدا آن واحد میں ہر جگہ حاضر ہو سکتے ہیں۔

طور مثالے میں سمجھاواں ہادی حق تعالی
سمیع بصیر خدا دیاں صفات دیکھنے سنے والا
ہین ایہ صفتاں وچہ بندے دے عین موافق حالا
ہر اک اک دوجے نوں آکھے توں ہیں سننے والا
اس نوں کیوں تساں جائز رکھیا مینوں ایہ سمجھاؤ
شاید اسدی بابت مینوں ایہ جواب سناؤ
جیسی صفت خدا دی دائم نقص نہ ہر گز آوے
ایسی صفت بندے وچہ ناہیں چاہے رب ونجاوے
اس نوں شرک ہرگز نہ کہیئے فرق بڑا ہے یارا
تاہیں اسنوں جائز رکھیئے کریئے بول بولارا
ایہ جواب اساڈی طرفوں سمجھو تسیں بھراؤ
لامذہبی زخم دے اوپر مرہم جلد نعمانی لاؤ

دیکھو وچہ کلام خدادی طور مثال سناواں
دوتن آیتاں حسب ضرورت ایتھے لکھ دکھاواں

## جن آیتوں میں علم غیب کی نفی ہے ان کا مفہوم

اِنِ الْحُکْمُ اِلَّا لِلّٰهِ (پ۱۲،ع۱۵)اورنہیں حکم مگراللہ کا

جیونکر وچہ کلام اپنے دے خود اللہ فرماوے
میرے باہجہ نہ حکم کسے دا ایہ گل آکھ سناوے

وَلَایُشْرِکُ فِیْ حُکْمِهٖ اَحَدًا، اورنہیں شریک کرتا بیچ حکم اپنے اسی کو

وچہ سپارے پندرہویں بھی ایہ آیت آئی
سولھویں وچہ رکوعے دیکھو! اس وچہ شک نہ کائی
حکم اپنے وچہ رب تعالی کرے شریک نہ کوئی
جہیڑا نال شریک ٹھہراوے دوزخ جائے سوئی

اَلَالَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ، خبرداراسی کے لئے ہی پیدا کرنا اور حکم فرمانا۔

بارہویں وچہ رکوعے اٹھویں وچہ پارے ایہ آیت آئی
اسوچہ اللہ ایہ فرمایا سمجھو! نال دانائی
ہوش کروتے سمجھو اسنوں میں ہی خالق آیا
خاص میرا ہی حکم تسانوں بیشک منن آیا
کیا تسیں اتھیں ایہ گل سمجھوگے باجھوں پاک الٰہی
ناہیں ہو رکسے دی تابعداری کرنی آئی

تسیں نہ ہرگز ایہ گل آکھو صاف انکار سناؤ
بھانویں نص قرآنوں ہے ایہ منن وچہ نہ آؤ
ہور جگہ وچہ جیکر آکھو سانوں رب فرمایا
حکم رسول اللہ دا منا بھیں اساں واجب آیا
نالے تابعداری اُس دی صاحبِ امر جو ہووے
تابعداری ماں پیو دی وچہ بھیں لک بنھ کھلوئے
ایہ جواب اساڈی طرفوں سمجھو نال دانائی
دوسریاں آیتاں دے وچہ اللہ ایہ گل آکھ سنائی

لے قول اللہ تعالیٰ، اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَـآءَ سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے کہ سوائے قرآن کے اور کسی چیز کی تابعداری ہم پر فرض نہیں۔

ترجمہ تابعداری کرو اس چیز کی جو تمہاری طرف اتاری گئی ہے رب تمہارے سے اس کے سوائے اور کس کی تابعداری نہ کرو اور نہ دوسرے کی تابعداری کو درست ہی رکھو

جنوں کراں پسند بنیاں تھیں دساں غیب اس تائیں
کیوں جی علم غیب دا نبیاں ثابت ہویا یا ناہیں
دیاں ثبوت میں اس دی بابت جو میں لکھ دکھایا
یعنی نبی دے غیب جانن وچہ نفی دا ذکر جو آیا
شک لوکاں دے دور کرندی خاطر ہے رب کہیا
مت کوئی دلوں عقیدہ رکھے جانے ایہ رب جہیا

۱میں خود غیب نہ جاناں کہدے اے لوکاں تائیں
میں ہاں تابعدار وحی دا جو گھلے رب سائیں
دیکھو آیت وچوں ایہ گل ثابت ہوندی بھائی
ہے ایہ نفی مستقل دی توہانوں سمجھ نہ آئی
جیونکر حضرت بابت لوکاں ایہ اعتقاد ٹھہرایا
اپنی خواہش تھیں ایہ دسے رب نہ کجھ فرمایا
پھر ایہ ۲اللہ آیت بھیجی جس وچہ ایہ فرمایا
اپنی خواہش تھیں نہ دسے دسے وحی لیایا

## وہابی کا مقولہ

علم غیب کس نمی داند بجز پروردگار
گر کسے گوید من دانم ازو باور مدار
مصطفیٰ ہرگز نہ گفتے تا نہ گفتے جبرئیل
جبرئیل ہم نہ گفتے تا نہ گفتے کردگار

### الجواب

علم غیب کس نمی داند بجز پروردگار
ہست آں مطلق علم داں اے عزیز باوقار
ایں علم خاص است باذات کریم کردگار
گر کسے گوید کہ من دانم ازو باور مدار

لیک آں علمے کہ باشد خاصہ ذات کریم
ہیچکس را او نمی دادہ ولے رسل کریم
ہست درقرآن ثابت. آں علم گویم ترا
بہر رسل ذات پاک خالق ارض و سماء
ہرکہ منکر آں علم ہست اے عزیز با تمیز
ہست گمراہ منکر قرآن باشد بے تمیز
آں علم علم اضافی ہست اے نیکو صفات
انبیاء و اولیاء راہم بدادہ پاک ذات
ہر کہ منکرِ علم باشد بگویم اے ولید
ہست آں مردود و گمرہ نیز اورا داں پلید
بہر احمد علم ماکان یکون دادہ ہست
تا بیازا نیز حصہ زو علم افتادہ است

ل وَلَآاَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَآاَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّیْ مَلَكٌ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّامَايُوْحىٰٓ اِلَیَّ
ترجمہ: نہیں جانتا میں غیب اور نہیں کہتا میں کہ میں فرشتہ ہوں نہیں تابعداری کرتا میں مگر وہ جو وحی کیا جائے طرف میری ۱۲ منہ،

۲ وَمَايَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰی ۞ اِنْ هُوَاِلَّا وَحْیٌ يُّوْحٰی ۞ ،
ترجمہ وہ نہیں بولتا خواہش اپنی سے، نہیں وہ مگر وحی کہ بھیجی جاتی ہے ۱۲ منہ،

ہست آں ثابت زقرآن وحدیث احمدی شک نمی آری اگر باشی بدینِ احمدی
نزد علما چار مذہب دیں علم ثابت شدہ لیک وہابیہ نجدیہ ازو منکر شدہ

آنکہ گفتی بیت ثانی میدہم اوراجواب گر عقل داری عزیزا می شناسی باصواب
آں علم ظاہر بود کاں را بداند جرائیل مصطفیٰ ہرگز نگفتے تا نگفتے جبرئیل
جبرئیل اعلم نباشد از نبی اے ہوشیار جبرئیلش ہم نگفتے تانہ گفتے کردگار
سرور عالم کہ آں محبوب رب العالمیں آں علم وارد نداردآں علم روح الامین
ایہومطلب اسدا سمجھو غیب دی نفی جو آئی جو کجھ علم نبی نوں ہویا ادسیا پاک الٰہی

## جملہ انبیاء کے معجزات حضور کو حاصل تھے

1 پہلے اس بات کو ذہن نشین کر لینا چاہئے کہ ہر پیغمبر کو خدا نے مختلف طاقتیں عطا کی ہوئی تھیں، مثلاً حضرت آدم کو اسماء کلھا کا علم ہونا

حضرت ابراہیم علیہ الصلاۃ والسلام کا جانور مختلف کو ذبح کر کے پھران کو ملا کر مختلف جگہ میں رکھ کر بلانا پھران جانوروں کا زندہ ہو کر دوڑتے آنا

حضرت موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کے عصا کا سانپ بنا دینا، ید بیضا کا دکھانا اور بیل کی کوئی جز مردے کو لگانے سے زندہ کرنا۔

سیدنا سلیمان علیہ الصلاۃ والسلام کا جانوروں کی بولی جاننا اور شیاطین وہوا کو مسخر کرنا۔

حضرت عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کا بیماروں کو اچھا کرنا، مردے زندہ کرنا، جانور مٹی کے بنا کر زندہ کر کے اڑا دینا اور آسمان پر زندہ چلا جانا وغیرہ

یہ سب طاقتیں اللہ تعالی نے حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا کی ہوئی تھیں جیسا کہ شیخ عبدالرزاق کاشانی جواہر البحار میں فرماتے ہیں:

وهـذه الـمعجزات وامثالهامفصلةفی جمیع الانبیاء مجموعة فی خاتمهم محمد صلی الله علیه وسلم وعلیهم اجمعین

یعنی تمام معجزے اوران کی مثل جوذکر کئے گئے ہیں یہ تمام حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں ہیں۔

پھر اسی پر بھی نہیں اختصار فرمایا بلکہ ان سے بڑھ کر اللہ نے طاقت عطا فرمائی اور اپنی صفات کاملہ کا مظہر بنادیا جیسا کہ اللہ تعالی فرماتا ہے قرآن میں:

اِنَّآ اَعۡطَیۡنٰکَ الۡکَوۡثَرَ ۞

ہم نے عطا کی تجھ کو کثرت

تفسیر فتح البیان میں لکھا ہے:

اِنَّآ اَعۡطَیۡنٰکَ یَامُحَمَّدُ الۡخَیۡرَ الۡکَثِیۡرَ الۡبَالِغَ فِی الۡکَوۡثَرَۃِ اِلَی الۡغَایَۃِ

ہم نے تجھ کو دی اے محمد! خیر کثیر جو پہنچنے والی ہے نہایت تک۔

حدیث میں بھی اس کا پتہ ملتا ہے:

ابو نعیم انس بن مالک اور بیہقی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہما سے دلائل النبوت میں روایت کرتے ہیں:

حضور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

لَمَّا فَرَغۡتُ مِمَّا اَمَرَنِیَ اللّٰهُ بِهٖ هُوَ وَرَاءَ السَّمٰوٰتِ قُلۡتُ: یَارَبِّ اِنَّهٗ لَمۡ یَکُنۡ نَبِیٌّ قَبۡلِیۡ اِلَّاوَقَدۡ اَکۡرَمۡتَهٗ جَعَلۡتَ اِبۡرَاهِیۡمَ خَلِیۡلًا وَّمُوۡسٰی کَلِیۡمًا وَّسَخَّرۡتَ لِدَاوٗدَ الۡجِبَلَ وَسُلَیۡمَانَ الرِّیۡحَ وَالشَّیَاطِیۡنَ وَاَحۡیَیۡتَ بِعِیۡسٰی الۡمَوۡتٰی فَمَاجَعَلۡتَ لِیۡ؟ قَالَ: مَا اَعۡطَیۡتُكَ خَیۡرٌ مِّنۡ ذَالِكَ اَعۡطَیۡنٰکَ

الکوثر ﷺ الحدیث

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

جب میں حسب ارشاد الٰہی سیر سموات سے فارغ ہوا،

اللہ تعالی سے عرض کی اے رب میرے مجھ سے پہلے جتنے انبیاء (علیہم الصلاۃ والسلام) تھے سب کو تو نے فضائل بخشے،

ابراہیم کو خلیل کیا،

موسی کو کلیم کیا،

داؤد کے لئے پہاڑ مسخر کئے،

سلیمان کے لئے ہوا اور شیاطین،

عیسی کے لیے مردے جلائے میرے لئے کیا کیا؟

ارشاد ہوا: ہم نے تجھے جو کچھ عطا کیا ان سب سے بہتر ہے، بلاشک ہم نے تجھے کثرت عطا فرمائی الخ

جب یہ ثابت ہوا کہ پہلے نبیوں کے تمام معجزات حضرت میں موجود تھے تو معلوم ہوا کہ حضرت غیب بھی جانتے تھے۔

مردے بھی زندہ کر سکتے تھے،

جانور نئے بنا کر اڑا سکتے تھے،

ہوا اور شیاطین ان کے تابع میں تھے،

غرض یہ کہ جو کچھ اگلے نبیوں میں طاقتیں تھیں وہ ان میں موجود تھیں بلکہ ان سے بھی بڑھ کر اور ان کو اللہ نہ کہا جائے !اور سوائے اس کے خدا کی صفتوں سے جس

صفت سے چاہے پکارے بجااور درست ہے کیوں کہ آیت اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ﴿﴾
سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت کو مالک کر دیا ہے خیر کثیر کا کیوں کہ
اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ﴿﴾ بمعنی اَمْلَکْنَا کے بھی آتا ہے کمافی کتب الصرف

## لَوْ کُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ...... کا مفہوم

اور یہ بھی یاد رہے کہ جب حضرت کو خیر کثیر عطا ہوئی تو اس سے معلوم ہوا کہ
آپ کو غیب بھی تھا جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

لَوْ کُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَکْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ

کہدے تو اے محمد! صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اگر میں غیب کو جانتا تو خیر کثیر
حاصل کرتا۔

اور دوسری آیت اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ﴿﴾ سے ثابت ہوا کہ حضرت کو خیر
کثیر حاصل تھی تو اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ ان کو علم غیب بھی تھا، جیسا کہ قول اللہ تعالیٰ

لَوْ کَانَ فِیْهِمَآ اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا،

یعنی اگر ہوتے زمین وآسمان میں بہت خدا سوائے اللہ کے البتہ فاسد ہو
تے زمین وآسمان۔

جب زمین وآسمان فاسد نہ ہوئے تو معلوم ہوا کہ تعدد الٰہ بھی نہیں جیسا کہ
شرح میں لکھا ہے اِنَّ الْفَسَادَ مُنْتَفِی فَیُعْلَمُ مِنْ ذَالِکَ انْتِفَاءُ التَّعَدُّدِ
یعنی فساد کی نفی نے یہ بتلا دیا کہ تعدد الٰہ کا نہیں اسی طرح حصول خیر کثیر نے
بتلا دیا کہ آپ کو علم غیب بھی تھا،

فیصلہ آسمانی والا کو نبی علیہ الصلوۃ والسلام کا اتنا حسد ہے کہ ان کے لئے برائیاں ثابت کیں یعنی لو کنت اعلم الغیب کا مطلب لکھتے ہوئے یہ لکھا کہ

قَلَمَسَّهُ السُّوْءُ وَلَمْ يَسْتَكْثِرْ مِنَ الْخَيْرِ (فیصلہ آسمانی صفحہ۳) یعنی حضرت کو خیر کثیر حاصل نہ ہوئی برائیاں پہنچتی رہیں، استغفر اللہ! ایسے لوگوں کی کس طرح نجات ہوگی ان کو یہ آیت نہ ملی اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ﴿﴾ جیسا کہ ثابت کیا گیا ہے مگر یہ لوگ وہ بات لوگوں کو دیکھائیں گے جس میں حضور کی تحقیر دل میں بیٹھے یہ نہیں جانتے کہ خدا نے جب فرما دیا ہوا ہے:

وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ.

یعنی اللہ بچائے گا تجھے لوگوں سے اے محمد!

تو پھر برائی کیسے پہنچ سکتی تھی؟ وہابی کہتے ہیں کہ حضور بچے نہیں ان کو تکلیفیں پہنچیں جس سے معلوم ہوا خدا کا قول میں بچاؤں گا جھوٹا ہے یا یہ ماننا پڑے گا کہ خدا بچا نہ سکا، تف ایسے مذہب پر جو کافر بنائے! اما الدین فافہم،

دوسری وجہ حضرت کے تصرف کی یہ ہے کہ تفسیر حسینی میں بذیل آیت فَاَوْحٰی اِلٰی عَبْدِهٖ مَآ اَوْحٰی میں لکھا ہے:

يَامُحَمَّدُ! (صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ) اَنَا وَاَنْتَ وَمَاسِوٰى ذَالِكَ خَلَقْتُهٗ لِاَجَلِكَ۔

یعنی اے محمد جو کچھ تیرے میرے سوا ہے وہ سب تیری خاطر ہے۔

جب معلوم ہوا کہ خدا رسول کے سوا جو کچھ ہے سب نبی کے واسطے ہے تو پھر بڑا ہی افسوس ہے ان لوگوں پر جو یہ کہتے ہیں کہ حضرت کو کچھ اختیار نہ تھا بھلا یہ بھی کوئی

عقل سلیم والا تسلیم کرے گا کہ جس کے واسطے کوئی شے تیار کی جائے تو پھر اس کو اس پر اختیار نہ ہوگا یا وہ تصرف نہ کر سکے گا، ہرگز تسلیم نہ کرے گا بلکہ ادنی سے ادنی آدمی بھی یہ بات کہے گا جو کچھ کسی واسطے تیار کیا جائے اس پر وہ جیسے چاہے تصرف کر سکتا ہے، مثلاً کسی شخص نے اپنے دوست کے لئے گھوڑا خریدا یا گاڑی بنوائی یا باغ لگوا دیا کیا کوئی کہہ سکے گا کہ وہ دوست جس کے واسطے یہ چیزیں بنائی گئی ہیں اس پر تصرف نہیں کر سکتا کیوں نہیں ضرور کر سکتا ہے اس کو اختیار ہے سواری کرے، باغ کا سیر کرے، جیسے دل چاہے کرے کیوں کہ اسی کے لئے وہ تیار کئے گئے تھے اسی طرح جب حضرت کے لئے سب کچھ ہو تو پھر ان کو بھی اختیار ہے جیسے چاہیں تصرف کریں اور یہ نہ کہیں کہ وہ فوت ہو گئے ہوئے ہیں اب وہ تصرف نہیں کر سکتے اس شبہ کا جواب بھی میں تمہیں سمجھا دیتا ہوں وہ یہ ہے۔

## وہ فوت ہو گئے اب تصرف نہیں کر سکتے

کہ جس وقت اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم کا بت تیار کیا تو روح کو حکم دیا کہ اس میں داخل ہو روح نے عرض کی کہ میں اس میں داخل نہیں ہوتا اس میں اندھیرا ہے خدا تعالیٰ نے وعدہ کیا کہ تم اس میں اتنی مدت رہو پھر تمہیں نکال لیں گے پھر اس وعدہ پر روح داخل ہوا مدت وہ مقررہ ہے جس کو ہم عمر کہتے ہیں، جب روح داخل ہوا تو اس کو ایسا سمجھو جیسا کہ ایک پنجرہ میں جانور قید کیا گیا ہے جب وہ جانور جو پنجرہ میں داخل ہے قید کی حالت میں تصرف کر سکتا ہے کیا جب وہ پنجرہ سے رہائی پائے گا تو پھر وہ کوئی تصرف نہ کر سکے گا؟ نہیں! وہ ضرور تصرف کر سکے گا بلکہ اس میں بڑھ کر اس کا تصرف ہو

گا، دیکھو! جب جانور کو پنجرہ سے نکال دیا جائے تو پھر وہ آزادی کی حالت میں جہاں چاہے جا سکتا ہے جیسے چاہے تصرف کر سکتا ہے ایسا ہی نبی ولی کے روحوں کی حالت ہے فافہم امام الدین عفی عنہ ۱۲

ہور اک ایت خاص قرآنوں لکھ وکھاواں بھائی
وچہ پہلے پاؤ سیپارے پہلے ویکھو آیت آئی

قَالُوْا سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا

فرشتوں نے کہا: پاک ہے تو اے رب! نہیں علم ہم کو مگر وہ جو تو نے ہمیں سکھایا ہم کو۔

پاکی یارب تیرے تائیں ساتوں خبر نہ کوئی
مگر ان جو تو اساں سکھایا جاتا بیشک سوئی
قول فرشتیاں دے تھیں ایہ گل ثابت ہوئی بھراوا!
مستقل دی نفی ہے اس وچہ ہرگز شک نہ لاوا!
جیہڑیاں آیتاں دے وچہ علم دی نفی جو آئی
ایہو مطلب ہے انہاں تھیں سمجھو نال صفائی

## دلیل ہشتم

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ: صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی قَدْ رَفَعَ لِیَ الدُّنْیَا فَاَنَا اَنْظُرُ اِلَیْهَا وَاِلٰی مَا هُوَ کَائِنٌ فِیْهَا اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَةِ کَاَنَّمَا اَنْظُرُ اِلٰی کَفِّیْ هٰذِهٖ رواه الطبرانی کذافی

المواھب اللدنیہ صفحہ ۱۹۳، جلد ۲۔ وفتوحات احمدیہ۔

ابن عمر سے روایت ہے، کہا اس نے: فرمایا رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے: تحقیق اللہ نے اٹھایا واسطے میرے دنیا کو اور میں نے دیکھا اس کو اور جو کچھ اس میں ہونے والا تھا قیامت تک اس کو بھی دیکھا ایسا دیکھا جیسا کہ میں اپنے ہاتھ کی ہتھیلی کو دیکھتا ہوں۔

یہ حدیث ان معنوں کی تائید کرتی ہے جو میں نے آیت وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ کے کئے ہیں دیکھو اس سے پہلے۔

حضرت عمر روایت کیتی وچہ طبرانی آیا
بیشک رسول اللہ نے سانوں ایہ فرمایا
ساری دنیانوں رب میرے سامنے حاضر کیتا
میں اس دی طرفے ایسا دیکھاں جیونکر تلیاں چتا
جو کجھ اگوں ہونا ہے سی معلم ہویا سارا لحد ہرگز فن ناہیں تیک قیامت یارا

## دلیل نہم

عن عمر وبن اخطب الانصاری قال:

صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ يَوْمًا الْفَجْرَ وَصَعِدَ عَلَى الْمِنْبَرِ وَخَطَبَنِىْ حَتّٰى حَضَرَتِ الظُّهْرُ فَنَزَلَ فَصَلّٰى ثُمَّ صَعِدَ الْمِنْبَرَ فَخَطَبَنَا حَتّٰى حَضَرَتِ الْعَصْرُ ثُمَّ نَزَلَ فَصَلّٰى ثُمَّ صَعِدَ الْمِنْبَرَ حَتّٰى غَرَبَتِ الشَّمْسُ فَاَخْبَرَنَا بِمَا هُوَ كَائِنٌ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ قَالَ فَاَعْلَمُنَا اَحْفَظُنَا (رواہ مسلم صفحہ ۳۹۰ جلد ۳)

عمر بن اخطب سے روایت ہے، کہا اس نے:

نماز پڑھائی ہم کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ایک روز فجر کی اور چڑھے منبر پر پس خطبہ فرمایا ہمارے لئے یہاں تک کہ آ گیا وقت ظہر کا، پھر اترے اور نماز پڑھی ظہر کی پھر چڑھے منبر پر اور خطبہ فرمایا ہمارے لئے یہاں تک کہ آیا وقت عصر کا پھر اترے اور نماز پڑھائی عصر کی، پھر چڑھے منبر پر اور خطبہ فرمایا ہمارے لئے یہاں تک کہ غروب ہوا آفتاب،

(یعنی تمام دن وعظ میں گذرا) پس خبر دی ہم کو اس چیز کی کہ وہ ہونے والی ہے قیامت تک دانا ترین ہمارے سے وہ ہے جو بہت یاد رکھنے والا ہے اس قصہ کو (رواہ مسلم)

عمر بن اخطب انصاری نے ایہ گل آکھ سنائی
اک دھاڑے نبی خدا نے وعظ تے خوب لگائی
قیامت تک جو ہونا ہے سی دسیا نبی خدا دے
عالم اوہ جو اس دیلے دے مسئلے خوب سناوے

## دلیل دہم

عَنْ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ:

قَامَ فِيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَقَامًا مَا تَرَكَ شَيْئًا يَكُوْنُ فِيْ مَقَامِهٖ ذَالِكَ اِلٰى قِيَامِ السَّاعَةِ اِلَّا حَدَّثَ بِهٖ حَفِظَهٗ مَنْ حَفِظَهٗ نَسِيَهٗ مَنْ نَسِيَهٗ (رواہ البخاری و مسلم صفحہ ۳۳۹ جلد ۲)

ترجمہ سیدنا حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

کھڑے ہوکر جناب رسالت مآب نے قیامت تک جو کچھ ہونے والا تھا سب بیان فرمادیا کوئی نہ چیز چھوڑی، جسے یاد رہا، یاد رہا، جو بھول گیا، بھول گیا،

حذیفہ نے یہ بھی فرمایا:

قیامت تک جو ہونا تھا میں نے پوچھ لیا تھا

فَمَامِنۡهُ شَیۡءٌ اِلَّاقَدۡسَاَلۡتُهٗ الخ مسلم جلد ۲ صفحہ ۳۹۰)

عَنۡ اَبِیۡ سَعِیۡدِ الۡخُدۡرِیِّ قَالَ: قَامَ فِیۡنَارَسُوۡلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیۡهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ خَطِیۡبًابَعۡدَالۡعَصۡرِ فَلَمۡ یَدَعۡ شَیۡئًایَکُوۡنُ اِلٰی قِیَامِ السَّاعَةِ اِلَّاذَکَرَهٗ حَفِظَهٗ مَنۡ حَفِظَهٗ وَنَسِیَهٗ مَنۡ نَسِیَهٗ الخ

روایت ہے ابی سعید حذری سے، کہا:

رسولِ خدا صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم خطبہ فرمانے کو بعد عصر کے کھڑے ہوئے، پس نہیں چھوڑی کوئی چیز کہ ہونے والی تھی قیامت تک مگر ذکر کیا اس کو یاد رکھا اس کو جس نے یاد رکھا بھول گیا اس کو جو بھول گیا، روایت کیا اس کو ترمذی نے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آپ نے سب کچھ سنا دیا جن کی خبر لوگوں کو نہ تھی مگر اکثر لوگوں نے بھلا دیا، اسی بات کو اللہ تعالی بیان فرماتا ہے:

وَیُعَلِّمُکُمۡ مَّالَمۡ تَکُوۡنُوۡا تَعۡلَمُوۡنَ

اس حدیث سے یہ تو پتہ ملا ہے کہ کئی آدمیوں نے سن کر بھلا دیا اگر آیت وَعَلَّمَکَ مَالَمۡ تَکُنۡ تَعۡلَمۡ کا بھی یہی مطلب ہے تو مخالف ثابت کرے کہ خدا نے حضور کو سب کچھ سکھا دیا تھا، پھر حضور نے بھلا دیا اگر ایسا نہیں تو ہم مثل ان کی کس طرح غیب دان ہوئے؟ ۱۲، الامام الدین عفی عنہ)

بخاری تے ہور مسلم دے وچہ آیا بھائی

سن میں تینوں آکھ سناواں شک نہ جانے صحیح کائی

کہے حذیفہ پاک نبی نے سب کجھ آکھ سنایا روز حشر تک جو کجھ ہوناسی سارا سمجھایا

کوئی بیان نہ رہ گیا باقی کیتا خوب نتارا

بعضیاں بھلیا بعضیاں تائیں یاد گیا رہ سارا

## دلیل یازدہم

عَنْ مَعَاذِبْنِ جَبَلٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ بِطُوْلِہٖ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ فَرَاَیْتُہٗ عَزَّوَجَلَّ وَضَعَ کَفَّہٗ بَیْنَ کَتِفَیَّ فَوَجَدْتُ بَرْدَ اَنَامِلِہٖ بَیْنَ ثَدْیَیَّ فَتَجَلّٰی لِیْ کُلُّ شَیْءٍ وَعَرَفْتُ۔

فرمایا رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے:

میں نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا اس نے اپنا دست قدرت میری پشت پر رکھا کہ میرے سینے میں اس کی ٹھنڈک محسوس ہوئی اسی وقت ہر چیز مجھ پر روشن ہوگئی۔ میں نے سب کچھ پہچان لیا،

یہ حدیث بھی آیت **وَمَا کَانَ اللّٰہُ لِیُطْلِعَکُمْ عَلَی الْغَیْبِ** کے مطلب کو واضح کررہی ہے۔

امام ترمذی فرماتے ہیں:

ھذا حدیث حسن صحیح سالت محمد بن اسماعیل عن ھذا

الحدیث وقال صحیح۔

ترجمہ یہ حدیث حسن صحیح ہے میں نے امام بخاری سے اس کا حال پوچھا فرمایا انہوں نے صحیح ہے۔

کہے معاذ ایہ ترمذی اندر پاک رسول سنایا
میتوں رب دکھالے دتے پشتے ہتھ لگایا
حکمت سیتی اوسویلے سینہ بھریا میرا
ظاہر باطن نظر آیا ہو یا دور انہیرا
سب چیزاں نے میرے تائیں دتی خوب دکھائی
سب دے تائیں خوب پچھاتا حکمت پاک الٰہی

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: قَالَ: رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَ سَلَّمَ اَتَانِی اللَّیْلَۃَ رَبِّیْ تَبَارَکَ وَتَعَالٰی فِیْ اَحْسَنِ صُوْرَۃٍ قَالَ اَحْسِبُہٗ قَالَ فِی الْمَنَامِ فَقَالَ: یَامُحَمَّدُ ہَلْ تَدْرِیْ فِیْمَ یَخْتَصِمُ الْمَلَاُ الْاَعْلٰی قَالَ: قُلْتُ: لَا قَالَ: فَوَضَعَ یَدَہٗ بَیْنَ کَتِفَیَّ حَتّٰی وَجَدْتُ بَرْدَھَا بَیْنَ ثَدْیَیَّ اَوْقَالَ فِیْ نَحْرِیْ فَعَلِمْتُ مَافِی السَّمٰوَاتِ وَمَافِی الْاَرْضِ قَالَ: یَامُحَمَّدُ! ھَلْ تَدْرِیْ فِیْمَ یَخْتَصِمُ الْمَلَاُ الْاَعْلٰی؟ قُلْتُ: نَعَمْ فِی الْکَفَّارَاتِ وَالْکَفَّارَاتُ الْمُکْثُ فِی الْمَسْجِدِ بَعْدَ الصَّلٰوۃِ وَالْمَشْیُ عَلَی الْاَقْدَامِ اِلَی الْجَمَاعَاتِ وَاِسْبَاغُ الْوُضُوْءِ فِی الْمَکَارِہِ۔

ترجمہ ابن عباس نے کہا: فرمایا رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے:
رات کو میرا پروردگار آیا اچھی صورت میں راوی نے لکھا ہے کہ میں گمان کرتا

ہوں کہ آپ نے فرمایا خواب میں اور فرمایا: اے محمد جانتا ہے تو کہ کس میں جھگڑتے ہیں بلند گروہ کے فرشتے؟

میں نے کہا: نہیں

پھر اپنا ہاتھ اللہ نے میرے شانوں کے بیچ میں رکھا کہ پائی اس کی ٹھنڈک اپنی چھاتیوں میں یا فرمایا اپنی ہنسلی میں سو معلوم کر لیا میں نے جو ہے آسمانوں میں اور زمین میں، پھر فرمایا: اے محمد! صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تو جانتا ہے کس میں جگھڑتے ہیں بلند گروہ کے فرشتے؟ میں نے کہا: ہاں

کفاروں میں اور کفارہ مسجد میں بعد نماز کے ٹھہرنا ہے اور جماعتوں کی طرف پیدل چلنا ہے اور تکلیفوں میں وضو کا پورا کرنا ہے، الخ ترمذی

ابن عباس روایت کیتی ترمذی اندر آیا
نبی محمد سرور عالم یاراں نوں فرمایا
راتیں سوہنی صورت بن کے دتا رب دکھائی
نالے ایہ فرمان سنایا مینوں پاک الٰہی
اے محمد کیہڑی گلوں جھگڑن ملک نورانی
خبر تساں نوں ہے یا ناہیں دسو پتہ نشانی
میں کہیا اے مالک میرے میں کجھ غیب نہ جاناں
ملکاں دے اس جھگڑے والی بات نہ مول پچھاناں
نال پھر پاک الٰہی میری پشتے ہتھ لگایا
جلدی سینہ ٹھریا میرا دل خوشیاں وچ آیا

جو کجھ ارض و سما وچہ ہے سی سارا نظریں آیا
باطن والے پردے کھلے ہو یا فضل سوایا
پھر فرمان رب دا ہویا دس پیاریا سانوں
ملکاں دے اس جھگڑے والی ہے کجھ خبر تسانوں
عرض کیتی یارب میرے بیشک میں ہن جاناں
وچہ کفاریاں جھگڑا کرن فرشتے وچہ آسماناں
ہور کفارے مسجد اندر جھگڑا شور کریندے
ٹھیرنا لازم بعد نمازوں آپس اندر کہندے
طرف جماعت الفت سیتی پیدل ٹردیاں جاناں
کرنا وضو مصیبت اندر کم ایہ اہل ایماناں
ایس حدیث دیوچوں ایہ گل ثابت ہوئی بھائی
غیبی علم نبی نوں ہویا باہجوں وحی الٰہی
جو اعتراض وہابی[1] کردے رب نے جو جتلایا
اسنوں غیب نہ آکھیا جاندا رب تھیں بھید اس پایا
حالانکہ بھیں اس گل دا بھی لکھ جواب میں آیا
پھر بھی ایس حدیث نے آکر جھگڑا سبھ مکایا
ہور جواب سناواں میں تساں سمجھو نال دانائی
علم الغیب خدا نوں ہردم آکھے سب لوکائی

[1] جیسا کہ "فیصلہ آسمانی دربارہ غیب دانی"، میں مولوی عبدالعلام دشمن نبی علیہ

السلام نے اعتراض کیا ہے دیکھو صفحہ ۲ مطبوعہ دہلی اس نے لکھا ہے:

غیب جب معلوم کرلیا ،تو غیب نہ رہا

میں کہتا ہوں:

جب دیکھ لیا تو غائب نہ رہا، پھر خدا کو عالم الغیب کیوں کہتے ہو ؟وہ تو سب کچھ دیکھتا ہے،

وَاللّٰہُ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ، اَللّٰہُ بِمَاتَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ،لَا یَخْفٰی عَلَیْہِ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَافِی السَّمَآءِ فما ھو جوابکم فھو جوابنا ۱۲۔

یعنی غیب دے جانن والا رب نوں آکھو بھائی
حالانکہ ہے غیب نہ اس تھیں دنیا تے شےَ کائی
ستویں کوٹھڑی اندر بدی کرے جو بے فرمانی
اوتھے بھی خود اللہ دیکھے سن توں میرے جانی
جد اُس تھیں کجھ غیب نہ ہویا تساں میں پچھاں بھائی
پھر کیہڑے غیب دے جانن والا دسو نال دانائی
جد سامنے دیکھنے والا بھائیو عالمِ غیب کہاوے
پھر دسیا دسنے والے تائیں کیوں نہ آکھیا جاوے
جو کجھ مینوں اسدی بابت چا جواب سناؤ
اوہو جواب اساڈی طرفوں سمجھو تسیں بھراؤ

## دلیل دوازدہم

عَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ

وَسَلَّمَ خَرَجَ حِيْنَ زَاغَتِ الشَّمْسُ فَصَلَّى الظُّهْرَ فَلَمَّا سَلَّمَ قَامَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَذَكَرَ السَّاعَةَ وَذَكَرَ بَيْنَ يَدَيْهَا اُمُوْرًا عِظَامًا ثُمَّ قَالَ مَنْ اَحَبَّ اَنْ يَّسْئَلَ عَنْ شَيْءٍ فَلْيَسْئَلْ عَنْهُ وَاللّٰهِ لَاتَسْئَلُوْنِيْ عَنْ شَيْءٍ اِلَّا اَخْبَرْتُكُمْ بِهٖ مَادُمْتُ فِيْ مَقَامِيْ هٰذَا،قَالَ اَنَس رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَاَكْثَرَ النَّاسُ الْبُكَاءَ وَاَكْثَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَنْ يَّقُوْلَ سَلُوْنِيْ قَالَ اَنَس:فَقَامَ اِلَيْهِ رَجُل فَقَالَ:اَيْنَ مَدْخَلِيْ؟يَارَسُوْلَ اللّٰهِ!قَالَ: اَلنَّارُ، فَقَامَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ حُذَافَةَ،فَقَالَ،مَنْ اَبِيْ؟يَارَسُوْلَ اللّٰهِ!قَالَ اَبُوْكَ حُذَافَةُ،قَالَ:ثُمَّ اَكْثَرَ اَنْ يَّقُوْلَ:سَلُوْنِيْ سَلُوْنِيْ الخ تا......ثُمَّ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اَوْلٰى وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَقَدْ عُرِضَتْ عَلَيَّ الْجَنَّةُ وَالنَّارُ آنِفًا......الحدیث (بخاری پارہ ۲۹ جلد ۲ صفحہ ۱۰۸۳؛ و صفحہ ۷۷ پارہ ۳؛ مسلم جلد ۲ صفحہ ۲۶۳)

یعنی حضرت انس فرماتے ہیں:

ظہر کے وقت حضور علیہ الصوۃ ولسلام گھر سے نکلے اور نماز پڑھی ظہر کی اور کھڑے ہوئے منبر پر اور قیامت کے حالات اور جو قیامت تک ہونے والا تھا سب بیان فرمادیا اور فرمایا کوئی شخص جو چاہے پوچھ لے قسم ہے اللہ تعالیٰ کی جو چیز بھی پوچھو گے مجھ سے میں بتلاؤں گا اور بہت دفعہ فرمایا کہ پوچھو سن کر لوگ بہت روئے ایک آدمی کھڑا ہوا اور کہنے لگا میری جگہ کہاں ہے آپ نے فرمایا تیری جگہ دوزخ میں ہے پھر ایک شخص کھڑا ہوا اس نے عرض کیا، میرا باپ کون ہے؟ آپ نے فرمایا حذیفہ ہے اور پھر بار بار حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پوچھو مجھے الخ......تا آپ نے فرمایا: خدا کی قسم جنت دوزخ اس وقت میرے روبرو ہیں......الحدیث

لے یہاں مطلق آپ نے فرمایا ہے کہ جس چیز کا چاہو سوال کرو دینی ہو یا دنیوی کیا جس کو کچھ خبر نہ ہو وہ اتنا زور سے کہہ سکتا ہے؟ نہیں، جو مَــاادْرِیْ مَــایُفْعَلُ بِیْ وَلَا بِکُمْ سے حضور کو محض بے خبر جانتے ہیں وہ خود مجہول ہیں آپ نے اپنا سب حال بیان کر دیا ہے کہ قیامت میں ایسا ہو گا میں شفاعت کرواؤں گا وغیرہ وغیرہ یہ دشمن رسول ایک آنکھ سے قرآن اور حدیث دیکھتے ہیں دوسری سے نہیں، سنا ہوا تھا کہ دجال کانا ہو گا۔ یہ وہ آیات واحادیث پڑھیں گے جن سے حضور کی شان میں فرق آسکے جس سے لوگوں کے دلوں میں حضور کی محبت گھٹ جائے پھر قرآن کو ایسا دیکھتے ہیں جیسا ایک آدمی نے سمجھا، کہا اس نے پیغمبر تمہارا گمراہ ہے، وَوَجَدَکَ ضَآلًّا اور فَھَدٰی کو چھوڑ دیا ایسا وہابی کرتے ہیں۔ امام الدین

حضرت انس روایت کردے وچہ بخاری آیا
نبی اللہ نے سانوں پیشی پڑھ کے ذکر سنایا
اگوں جو کجھ ہونا ہے سی تیک قیامت یارا
سب اکجھ دسیا حضرت سانوں جو ہونا در تارا
قسم خدادی دس دیواں گا جو کجھ پچھو میتوں
بہت دفعہ سی ہے فرمایا پچھو خواہش جیتوں
اک بندے نے سی انہاں وچوں لیہا عرض گذاری
میں اک کراں سوال ہے دسو سندی خلقت ساری
وچہ بہشتاں دے میں جاناں ہے یا دوزخ جانا
ہے دوزخ وچہ جا کہ تیری کہندا نبی ربانا

ہور اک اٹھیا مجلس وچوں ایہ اس پچھیا بھائی
کیڑا باپ میرا ہے دسو ہور سوال نہ کائی
حضرت کہیا نام حذیفہ باپ تیرا ہے یارا
پچھے پر کے جے پچھنا کہندا نبی سہارا
مڑ مڑ آکھن نبی الٰہی پچھ لو جو کجھ چاہو
پچھو! پچھو! جس پچھنا ہے ہرگز نہ شرماؤ!
قسم خدا ہن دیکھ رہا ہوں جنت دوزخ تائیں
جیونکر میں اج دیکھیا اگے دیکھیا ہرگز نائیں
ثابت ہویا ایس حدیثوں غیبی علم جو سارا
اوہ سب نبی اللہ نوں اللہ دسیا اکّا کارا

۱ ابوداؤد سے روایت ہے فرماتے ہیں:

لَقَدْ تَرَكَنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا يُحَرِّكُ طَائِرٌ جَنَاحَهُ فِي السَّمَاءِ إِلَّا ذَكَرَلَنَا مِنْهُ عِلْمًا۔

یعنی نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیں اس حال پر چھوڑا کہ ہوا میں کوئی پرندہ پر مارنے والا ایسا نہیں جس کا علم حضور نے ہمارے سامنے بیان نہ کیا ہو (طبرانی وغیرہ)

۲ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے:

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مقام میں کھڑے ہو کر ہم کو ابتداء دنیا سے قیامت تک بلکہ بہشتیوں کے رہنے کی جگہوں اور دوزخیوں کی جگہ کی خبر دے دی یاد رکھا

جس نے یاد رکھا بھول گیا جو بھول گیا (بخاری صفحہ ۱۴۹ جلد ۲)

اس سے معلوم ہو کہ حضور کو یہاں تک کہ خبر تھی کہ فلاں آدمی یہ کام کرے گا اس کا خاتمہ ایمان سے ہوگا اس کی جنت میں جگہ ہے وہ آپ دیکھ رہے تھے۔

اسماء بنت ابی بکر سے روایت ہے، وہ فرماتی ہیں:

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے نماز کسوف کے بعد فرمایا:

مَامِنْ شَيْءٍ كُنْتُ لَمْ اَرَهُ اِلَّاقَدْرَاَيْتُهُ فِيْ مَقَامِيْ هٰذَاحَتّٰى الْجَنَّةَ وَالنَّارَ (بخاری)

یعنی جس شئے کو میں نہ دیکھتا تھا اب میں اس مقام پر سب کچھ دیکھتا ہوں یہاں تک کہ جنت اور دوزخ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

عُرِضَتْ عَلَيَّ اُجُوْرُاُمَّتِيْ حَتّٰى الْقَذَرَةُ يُخْرِجُهَاالرَّجُلُ مِنَ الْمَسْجِدِ وَعُرِضَتْ عَلَيَّ ذُنُوْبُ اُمَّتِيْ فَلَمْ اَرَذَنْبًااَعْظَمَ مِنْ سُوْرَةٍ مِنَ الْقُرْاٰنِ الخ

حضور فرماتے ہیں: میری امت کے اجر بھی مجھ پر پیش ہوئے، حتی کہ مسجد سے جو آدمی تنکا نکالے اور میری امت کے گناہ بھی پیش ہوئے تو میں نے کوئی گناہ اس سے بڑھ کر نہ دیکھا کہ کوئی سورۂ قرآن سے یا آیت دی گئی تو وہ بھلا دے۔

معلوم ہوا کہ حضور نے اپنی امت کو بھی ملاحظہ فرمالیا، اب بتاؤ اور کیا غائب ہے جس کی آپ کو خبر نہیں؟

طبرانی میں نیز ضیاء القدسی میں بسند صحیح سیدنا حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی

روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

عُرِضَتْ عَلَیَّ اُمَّتِی الْبَارِحَۃَ لَدَیٰ ھٰذِہِ الْحُجْرَۃِ حَتّٰی لَاَعْرِفُ بِالرَّجُلِ مِنْھُمْ مِنْ اَحَدِکُمْ لِصَاحِبِہٖ

یعنی آپ فرماتے ہیں:

رات کو اس حجرہ کے پاس میری امت مجھ پر پیش کی گئی یہاں تک کہ میں ان میں ہر شخص کو اس سے زیادہ پہچانتا ہوں جیسا تم میں سے کوئی اپنے یار کو۔

سن کر اب تسلی ہوئی ہے یا نہیں؟ اگر نہیں تو سنئے!

عبداللہ بن عمر روایت کرتے ہیں:

ایک بار حضور تشریف لائے ان کے ہاتھ میں دو کتابیں تھیں آپ نے فرمایا:

تم کو ان کی خبر ہے؟

ہم نے کہا: نہیں۔

پھر آپ نے فرمایا:

داہنے ہاتھ والی جو کتاب ہے اس میں جو جنت میں جانے والا ہے اس کا نام اس کے باپ کا نام اور اس کے قبیلہ کا نام لکھا ہے اور بائیں ہاتھ میں جو کتاب ہے تمام دوزخ میں جانے والوں کے نام اور ان کے باپوں اور ان کے قبیلوں کے سب نام درج ہیں، رواہ الترمذی کذا فی مشکوۃ صفحہ ۱۳

اس سے معلوم ہوا کہ کوئی جنتی آدمی ایسا نہیں جس کو آپ نہ جانتے ہوں اور کوئی دوزخی آدمی ایسا نہیں جس کا آپ کو پتہ نہ ہو، فافہم۔

وچہ بخاری ابو موسیٰ تھیں ہور حدیث اک آئی

جز پہلے وچہ صفحہ انتسویں دساں جیوں کر پائی
کثرت ہوئی سوالاں دی جد ابو موسیٰ فرمایا
لوگ بیہودہ گلاں پچھن نبی نوں غصہ آیا
آکھیا پچھلو جو کجھ پچھنا عام اسی فرمایا
سننے والیاں بھی اس لفظوں عام ہی سمجھیا پایا
کھڑا ہویا اک مرد تے پچھیا دسوائے نبی اللہ
باپ میرا ہے کون جے دسو تا میری ہووے تسلی
نام حذیفہ دسیا حضرت ہور اک بندہ آیا
اوس بھی ایہو پچھیا سالم نبی فرمایا
دیکھو کیسا سوہنا روشن مسئلہ ہویا بھراؤ!
نبی نوں غائب جانن والا منو! نہ شرماؤ!
جیہڑا غائب جانن والا نبی نوں منیں ناہیں
الٹا کرے مخول تے ہووے کافر لئے سزائیں

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا كُنَّا نَخُوضُ وَنَلْعَبُ، قُلْ أَبِاللّٰهِ وَآيَاتِهِ وَرَسُولِهِ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُونَ لَا تَعْتَذِرُوا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ إِيمَانِكُمْ ۞

ترجمہ اور جو تو ان سے پوچھے تو کہیں ہم تو بول چال اور کھیل کرتے تھے، تو کہہ! اے محمد! صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کیا اللہ سے اور اس کی کلام سے اور اس کے رسول سے ٹھٹھا کرتے تھے بہانے نہ بناؤ تم کافر ہو گئے ایمان لا کر (پارہ ۱۰۔ رکوع ۱۳)

ل عَنْ أَبِي مُوسَى عَنْ أَشْيَاءَ كَرِهَهَا فَلَمَّا أُكْثِرَ عَلَيْهِ غَضِبَ ثُمَّ قَالَ لِلنَّاسِ

سَلُوْنِیْ عَمَّاشِئْتُمْ فَقَالَ رَجُلٌ: مَنْ اَبِیْ؟ قَالَ اَبُوْكَ حُذَیْفَةُ فَقَامَ آخَرُفَقَالَ:مَنْ اَبِیْ؟یَارَسُوْلَ اللّٰهِ!فَقَالَ: اَبُوْكَ سَالِمٌ الخ (بخاری جز اول صفحہ ۱۹)

ابی موسیٰ روایت کرتے ہیں: جب لوگوں نے مکروہ باتیں پوچھنیں شروع کیں تو حضور بہت ناراض ہوئے اور فرمایا (کیا امتحان لیتے ہو) پوچھو جو چاہو۔

ایک مرد کھڑا ہوااور عرض کی کہ میرا باپ کون ہے؟ آپ نے فرمایا حذیفہ۔

دوسرا آدمی کھڑا ہوااس نے پوچھا میرا باپ کون ہے؟ آپ نے فرمایا: سالم، اس سے یہ نہیں کہ جو مسئلہ چاہو پوچھو! نہیں بلکہ تمام کو فرمایا جو چاہو پوچھو اگر مسئلہ پوچھنے کی بابت ذکر ہوتا تو پوچھنے والے مسئلہ پوچھتے نہ اور کچھ آپ ان کو غیب نہ بتاتے اور کہتے کہ اس کا مجھے علم نہیں، پوچھنا ہو تو مسئلہ پوچھو! مگر آپ نے ایسا نہیں کیا۔امام الدین عفی عنہ۔

وچہ قرآن خدا فرماوے نبی محمد تائیں
چوتھے پارے دسویں آیۃ پڑھیں پڑھائیں
جیڑھے لوگ او بیان کردے ہین منافق بھارے
رب نبی نوں ٹھٹا کردے ایسے کرماں مارے
جیکر توں ایہناں پچھیں نبیاں کیوں تسیں ایسا کردے
دیہن جواب اساں کجھ نہ آکھیا ہتھ کناں تے دھردے
ساتھوں ایویں ہسدیاں ہسدیاں نکلی گل زبانوں
رب فرمایا بس تسیں کافر، خالی ہو گئے ایمانوں
شان ! نزول مجاہد تھیں اس آیت سندا آیا

ڈاچی اک گواچ گئی کسے پتہ نہ ہرگز پایا
جنگل تسیں فلانے دیوچہ جگہ فلانی جاوَ
پاک محمد آکھیا اوتھے سکویں ڈاچی پاوَ
اٹھیا اک منافق اس نے ایہ گل آکھ سنائی
کیا جانے اوہ غیب محمد سخت کیتی برائی
جد اوس ایہ گل آکھی تد آیت نازل ہوئی
ہے تساں رب نبی ؑ نوں ٹھٹھا کیتا شرم نہ کوئی
ہن تسیں کرو نہ مول بہانے جو تساں لفظ الایا
اس تھیں بعد ایمانوں کافر ہو گئے رب فرمایا
جس نے ایہ گل آکھی حضرت کیا جانے اوہ غیباں
کافر اوسنوں رب فر مایانالے کھولیا عیباں

۱ عن ابی شیبہ وابن جریروابن المنذروابن ابی حاتم مجاہد سے روایت کرتے ہیں:

انہ قال فی قولہ تعالی وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا كُنَّا نَخُوضُ وَنَلْعَبُ وقال رجل من المنافقین یحدثنا محمد ان ناقۃ فلان بوادی کذا وکذا وما یدریہ بالغیب تفسیر ابن جریر جلد ۱۰ صفحہ ۱۰۵، تفسیر درمنثور جلد ۳ صفحہ ۲۵۴

ایک شخص کی اونٹنی گم ہوگئی اس کی تلاش ہورہی تھی۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

اونٹنی فلاں جنگل میں فلاں مقام پر ہے، ایک منافق یہ بات سن کر کہنے لگا کہ محمد اونٹنی کا پتہ دیتے ہیں ان کو غیب کی کیا خبر ہے؟

# حضور کے علم غیب کا منکر کافر ہے

امام مجاہد فرماتے ہیں: اس پر اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی کہ تم اللہ کے رسول کو ٹھٹھا کرتے ہو، بہانے نہ بناؤ مسلمان ہو کر تم یہ بات کہنے سے کہ محمد غیب کیا جانیں کافر ہو گئے۔

دیکھو! حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے حق میں تھوڑی سی گستاخی موجب کفر ہوئی جو اس سے بھی بڑھ کر حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے حق میں گستاخ ہو وہ کیوں نہ بڑھ کر کافر ہوگا جو حضور کے علم غیب کو حیوانات سے تشبیہ دے۔

جیسا کہ مولوی اشرف علی تھانوی حفظ الایمان صفحہ ۷ میں لکھا ہے عبارت اس کے یہ ہے:

> اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید وعمرو بلکہ ہر صبی ومجنون بلکہ جمیع حیوانات وبہائم کے لئے بھی حاصل ہے۔

حیوانات اور بہائم میں گائے، بیل، گدھے، کتے، سور سب آ گئے۔ حاصل بات یہ کہ نبی جیسا علم کتے سور کو بھی ہے کوئی مسلمان کہہ سکتا ہے کہ ایسے شخص نے حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے حق میں گستاخی نہیں کی، ضرور کی! تو پھر کیوں نہ کافر کہا جائے گا۔

۲ عَنِ ابْنِ عباسٍ قَالَ: كَانَ قَوْمٌ يَسْئَلُوْنَ رَسُوْلَ اللهِ اسْتِهْزَاءً فَيَقُوْلُ الرَّجُلُ مَنْ اَبِيْ؟ وَيَقُوْلُ الْاٰخَرُ تَضِلُّ نَاقَةٌ اَيْنَ نَاقَتِيْ؟ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِمْ هٰذِهٖ

اَلْاٰیَۃَ یٰۤاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَسْئَلُوْا عَنْ اَشْیَآءَ اِنْ تُبْدَ لَکُمْ تَسُؤْکُمْ الخ۔

بخاری صفحہ ۱۸ جلد ۲، صفحہ ۶۶۵ جلد ۲، صفحہ ۱۰۸۳ جلد ۲۔

ابن عباس فرماتے ہیں: ایک قوم تھی جو حضور سے غیبی حالات دریافت کرتے بطور ہنسی کے کوئی کہے کون ہے میرا باپ؟ کوئی کہے اونٹنی گم ہوگئی حضور پتہ دو! (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) خدا نے منع کیا کہ ایسی باتیں میرے حبیب سے نہ پوچھو! اگر اس نے بتادیا تو تم کو برا معلوم ہوگا پوچھنے والوں سے کوئی والد الزنا پوچھے گا تو بتانے سے اس کو برا معلوم ہوگا اس سے معلوم ہوا کہ کفار اور منافقوں کا طریقہ تھا حضور کو ٹھٹھا کرنا جیسا کہ آج کل بھی کرتے ہیں جو یہ بیان کرے کہ حضور قبر میں میت کے روبرو ہوتے ہیں تو ٹھٹھا سے کہتے ہیں کہ چلو قبرستان میں محمد سے مسئلہ دریافت کریں۔ دیکھو! اخبار اہل حدیث اس سے پتہ چل سکتا ہے کہ فرقہ وہابیہ وہی فرقہ ہے جس کی اصلاح کے لئے قرآن نازل ہوا مگر انہوں نے نہ مانا۔

تے جہیڑا اُکا ایہ گل آکھے نبی نوں خبر نہ کائی
غیبی علم نہ اوسنوں ہرگز حنفیاں دلوں بنائی
کیوں نہ اوہ پھر وڈا کافر ہووے آثاروں
بیشک وڈا کافر اتے منافق اس انکاروں
غیبی علم نبی نوں ہے سی ثابت ہوگیا بھائی
جہیڑا اوسنوں منے ناہیں کافر، شک نہ کائی

## دلیلِ سیزدہم

عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ: صَلَّی اللّٰہ

تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ مَایَزَالُ عَبْدِیْ یَتَقَرَّبُ اِلَیَّ بِالنَّوَافِلِ حَتّٰی اَحِبَّہٗ فَاِذَا اَحْبَبْتُہٗ فَکُنْتُ سَمْعَہُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِہٖ وَبَصَرَہُ الَّذِیْ یُبْصِرُبِہٖ وَیَدَہُ الَّتِیْ یَبْطِشُ بِھَا وَرِجْلَہُ الَّتِیْ یَمْشِیْ بِھَا وَاِنْ سَاَلَنِیْ لَاُعْطِیَنَّہٗ، رواہ البخاری۔

ترجمہ روایت ہے ابی ھریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ کہا: رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تحقیق اللہ نے فرمایا:

میشہ رہتا ہے بندہ میرا نزدیکی ڈھونڈتا طرف میری ساتھ نفلوں کے حتّٰی کہ میں اس کو دوست رکھتا ہوں پس جس وقت میں اس کو دوست رکھتا ہوں پس ہوتا ہوں میں شنوائی اس کی کہ سنتا ہے ساتھ اس کے اور ہاتھ اس کا کہ پکڑتا ہے ساتھ اس کے اور پاؤں اس کا کہ چلتا ہے ساتھ اس کے اور اگر مانگتا ہے مجھ سے بندہ البتہ دیتا ہوں میں اس کو الخ روایت کیا اس کو بخاری نے۔

ہو ر دلیل سنواک بہاری وچہ بخاری آیا
ابو ہریرہ کرے روایت پیغمبر فرمایا
تحقیق اللہ فرمایا ایہ جو کثرت کرے نوافل
وچہ عبادت رہے ہمیشہ کدی نہ ہووے غافل
کن بھی اس دے میں ہناں ہاں اکھیاں بھی میں یارا
ہتھ نالے اتے پیر ہناں ہاں جس تھیں چلن ہارا
میرے نال اوسن دا گندا میرے نال اوہ تکدا
میرے نال اوہ کم کردائے نالے اوہ ٹرسکدا
جد نیکو کار بندیاں اکھیاں آپ ہووے خوداللہ

نہ کجھ رہے پوشیدہ اس تھیں ویکھے سب سکھلا

نیکو کار بندے نوں بھائیوا دوروں پیا سنیوے

جھیڑا نال خدا دے سندا اوس نہ مشکل تھیوے

۱ جیسے ساریہ نے کوسوں دور فاصلہ سے حضرت عمر کا آواز سن لیا جبکہ انہوں نے عین خطبہ میں اتنے فاصلہ سے لشکر دیکھا کہ کفار پہاڑی سے ہو کر حملہ کرنے والے ہیں دور سے ہی فرمایا: یَاسَارِیَۃَ الْجَبَل یَا سَارِیَۃَ الْجَبَل

ساریہ نے یہ سن کر اپنا بچاؤ کر لیا کس واسطے بِیْ یَسْمَعُ خدا فرماتا ہے حضرت عمر رضی اللہ تعالی عنہ نے اتنے فاصلہ سے کیسے دیکھا اس لئے کہ خدا فرماتا ہے: بِیْ یُبْصِرُ کذا فی المشکوۃ ص ۸۔

حضرت مریم والدہ عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کھجور کے خشک درخت کو ہلایا تو کھجوریں گریں اس لئے کہ خدا نے فرمایا بِیْ یَبْطِشُ

آصف بن برخیا تخت شہزادی کا ایک چمکارے آنکھ میں سلیمان علیہ الصلاۃ و السلام کے پاس لے آیا جو سینکڑوں کوس کا فاصلہ تھا یہ اس لئے کہ خدا نے فرمایا: بِیْ یَمْشِیْ۔

حضرت علی کے محبوں سے ایک آدمی کا چوری میں ہاتھ کٹا ہوا دیکھ کر کسی نے پوچھا کس نے ہاتھ کاٹے ہیں؟ اس نے ادب سے حضرت علی کا نام لیا پوچھنے والے نے کہا کہ اس نے ہاتھ کٹا دیئے پھر بھی ان کی صفت کرتا ہے اس نے کہا کہ صفت نہ کروں جبکہ انہوں نے مجھے دوزخ سے بچا لیا۔

یہ قصہ حضرت علی نے سنا بلا کر کٹے ہوئے ہاتھ ملا کر دعا کی۔ فوراً ہاتھ درست

ہو گئے، کیوں؟ اس لئے کہ خدا نے فرمایا ہے وَاِنْ سَاَلَنِیْ لَاُعْطِیَنَّهٗ امام الدین عفی عنہ

تائیں صوفی عابد لوکو! دل دی بات پچھانن
جد کوئی آوے پاس انہاندے اول اوس سناون
کم بھی اللہ نال اوہ کردا بیشک سوکھا ہوندا
بھانویں کتنا کم کرے اوہ تھکن مول نہ بھوندا
نال اللہ دے ٹردا ہے جو بندہ نیکو کاری
بیشک سفر کرے اک پل وچہ سے کوہاندے بھاری
اسیاں نیکاں لوکاں بابت خود اللہ فرماوے
منگے جو کجھ دیوان اسنوں رد سوال نہ جاوے
پھر کیوں مشرک ہووے اوہ جو عرض کرے ہتھ جوڑے
یا پیرا! توں منگ دعائیں تیری رب نہ موڑے
ہین دلائل اس[1] مسئلے دی بابت بانجھ شماراں
لکھیاں ممکن ہرگز ناہیں لایئے زور ہزاراں
اے ملحد! ہن تیرے تائیں مسئلہ کھول سنایا
جیکر لوڑ ایمانے تینوں چاہیں نہ مکھ بھوایا
منگ دعا امام دیناں! خالق دے درگاہوں
دوہیں جہانیں رحمت برکت ہووے فضل الٰہوں

[1] رسول خدا صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کو علم غیب تھا اس کے اثبات کے لئے یہ بھی ایک دلیل ہے کہ رسول خدا صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی بابت اللہ تعالی فرماتا ہے

جن لوگوں کا خیال ہے کہ اہلِ بیت یا سیّد لوگ خواہ غیر شرع ہوان کو کوئی نہیں وُہ بخشے ہوئے ہیں، اس کا جواب بھی خدا نے تھوڑے ہی لفظوں میں دیدیا ہے اور فرمایا:

وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا.

ہے یہ اللہ پر آسان۔

اس کے تلے امام فخر الدین رازی لکھتے ہیں:

اَیْ لَیْسَ كَوْنُكُنَّ تَحْتَ النَّبِيِّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ وَكَوْنُكُنَّ شَرِيْفَاتٍ جَلِيْلَاتٍ مِمَّا يَدْفَعُ الْعَذَابَ عَنْكُنَّ اَلَيْسَ اَمْرُ اللّٰهِ كَاَمْرِ الْخَلْقِ حَيْثُ يَتَعَذَّرُ عَنْهُمْ تَعْذِيْبُ الْاَعِزَّةِ بِسَبَبِ كَثْرَةِ اَوْلِيَائِهِمْ وَاَعْوَانِهِمْ اَوْ شُفَعَائِهِمْ وَاِخْوَانِهِمْ.

تمہارا نبی کی بیوی ہونا اور شریف ہونا عذاب کو کو دور نہیں کرسکتا، یہ حکم مخلوق کی طرح نہیں ہے کہ کسی کے کہنے سے یا سفارش سے رہائی ہو جائے، ہرگز نہیں ایسا ہی ان کی اولاد کے لئے ہے۔

دیکھو حضرت نُوح جب کشتی پر سوار ہوئے اور دُعا کی کہ میرے بیٹے کو بھی یا خداوند تعالیٰ طُوفان سے بچانا۔

وَنَادٰى نُوْحٌ رَّبَّهٗ فَقَالَ رَبِّ اِنَّ ابْنِیْ مِنْ اَهْلِیْ

یعنی میرا بیٹا میری اہلِ بیت ہے۔

تو خدا تعالیٰ نے فرمایا:

قال يٰنُوْحُ اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ اَهْلِكَ اِنَّهٗ عَمَلٌ غَيْرُ صَالِحٍ. پارہ۱۲ع۴۔

یعنی تیرا اہل بیت نہیں کیوں کہ اس کے عمل اچھے نہیں۔

اِس سے معلوم ہوا کہ اہلِ بیت یا آلِ رسول اگر بُرے عمل کرے تو اس کو دوگنی سزا ہے، اس کو حسب نسب کوئی فائدہ نہ دے گی ہاں اگر عملِ صالح کریں تو ان کو دوگنا

ثواب ہوگا۔ شروع پارہ ۲۲۔

وَمَنْ يَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتَعْمَلْ صَالِحًا نُّؤْتِهَآ اَجْرَهَا مَرَّتَيْنِ وَاَعْتَدْنَا لَهَا رِزْقًا كَرِيْمًا.

یعنی جو تم میں سے خدا اور رسول کی تابعداری کرے اور نیک عمل کرے اس کو دوگنا ثواب ہم دیں گے اس کے لئے ہم نے عزت کی روزی تیار کی ہوئی ہے۔

اور کوئی یہ کہے کہ اہلِ بیت پنجتن اور ان کی اولاد ہی مُراد ہے ان کو طہارت حاصل ہو چکی ہے تو مَیں کہتا ہوں کہ اگر یہی مان لیا جائے تو لازم آئے گا کہ سیّد جو بھی ہو گناہوں سے پاک ہو، ان میں نجاست کُفر و شرک وغیرہ کی نہ ہو مگر جب ہم دیکھتے ہیں کہ آدمی کہتا ہے کہ مَیں اہلِ بیت اور سیّد ہوں اور اس کی یہ حالت ہے کہ نہ نماز ہے نہ روزہ، بھنگ اور چرس خُوراک ہے۔ بتاؤ خدا کو سچا سمجھا جائے جو یہ فرماتا ہے:

مَیں نے اِن سے نجاستیں دُور کر دی ہیں، یا اس نام کے سیّد کو سیّد مانا جائے جس میں غیر شرع ہونے کی نجاست مَوجُود ہے؟ نہیں خُدا ہی سچا ہے وُہ شخص جھوٹا ہے، سیّد نہیں۔

خُود شیعوں کی کتاب معانی الاخبار صفحہ ۲۶ میں موجود ہے:

مَنْ كَانَ مِنَّا فَلَمْ يُطِعِ اللّٰهَ فَلَيْسَ مِنَّا۔

یعنی امام رِضا علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں جو سیّد ہو کر خُدا کا تابع نہیں وُہ ہم میں سے نہیں ہے۔

عمدۃ البیان صفحہ ۲۰۷ امام علی بن موسیٰ رضا سے ہے:

وہ سیّد جس میں نُورِ فاطمہ روشن ہے اور تخمِ حسین سے پُر نُور ہے وُہ اصلی سیّد ہے نہ آگ میں جلے گا، نہ جنگل میں شیر و چیتا و ہاتھی خواہ کتنا بھی بھُوکا ہوگا کھائے گا، جس کو کھا جائے وُہ سید نہیں آج کل کے سیّدوں کو تو مکھیاں دم نہیں لینے دیتیں، اس کی

اصل میں فرق ہے، یہاں بالاتفاق نجاست عقائد کی ہے جس کا عقیدہ اہل سنت ہو وہی سیّد لائقِ تعظیم ہے، اگر اس کا عقیدہ شیعہ مذہب ہو علی کو تمام انبیاء سے افضل مانتا ہو، بلکہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خدا مانتا ہو، وہ کسی صورت میں سیّد نہیں ہو سکتا، مقولہ شیعہ ؎

کوئی مولا کہیں اور کوئی خدا کہتے ہیں
یا علی جو تمہیں کہتے ہیں بجا کہتے ہیں
کیوں کر کہے نہ قوم نصاریٰ خدا علی
رکھتے ہیں اختیارِ بقاو فنا علی

(شیعہ پلٹ حصہ دوم صفحہ ۱۰)

اصولِ کافی صفحہ ۱۰۱ میں لکھا ہے:

امامت نبوت سے افضل ہے، حضرت ابراہیم کو نبوت ملی اس کے بعد امامت ملی اس سے ثابت ہوا کہ درجۂ امامت درجۂ نبوت سے بڑھ کر ہے۔

شیعوں کی کتاب انوار الہدیٰ مطبوعہ یوسفی دہلی صفحہ ۹۳ پر لکھا ہے:

شبِ معراج میں رسولِ خدا سیر کرتے ہوئے، ایک موقعہ آسمان پر پہنچے، وہاں ایک شیر تھا جبریل علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حکم سے رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی انگوٹھی شیر کے منہ میں دے دی، جب آپ قابِ قوسین میں شیر برنج کھانے لگے تو ہاتھ خدا کی طرف سے نکلا، اس ہاتھ میں وہی انگوٹھی جو شیر کے منہ میں دی تھی پہنی ہوئی نظر آئی، جب آپ زمین پر آئے تو حضرت علی کو دیکھا وہی انگوٹھی ان کے ہاتھ میں ہے اسی دن سے آپ کا لقب اسد اللہ ہوا جس سیّد کا یہ عقیدہ ہو وہ ہرگز سیّد صحیح النسب نہیں ہے، اس سے ہر مسلمان کو بچنا چاہئے۔

شیعہ: ہمارا وجود قدیم سے ہے تمام پیغمبر شیعہ تھے۔ آدم۔ نوح۔ عیسیٰ۔ ابراہیم۔

موئے۔سب شیعہ تھے،رسولِ پاک بھی شیعہ تھے۔

اہلِ سنت:　　توبہ کرو کوئی پیغمبر شیعہ نہ تھا، بلکہ شیعوں کی ہدایت کے لئے وہ آئے تھے۔

خدا تعالیٰ اپنی کلام پاک پارہ ۱۴ رکوع ۱ میں فرماتا ہے:

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ فِیْ شِیَعِ الْاَوَّلِیْنَ.

ہم بھیج چکے ہیں رسول تم سے پہلے اگلے شیعوں میں۔

اِس سے مَعلُوم ہوا کہ انبیاء خُود شیعہ نہ تھے بلکہ شیعوں کو اسلام سکھانے کے لئے آئے تھے،حضور علیہ الصلاۃ ولسلام کو خُدا نے خاص کر فرمایا:

اِنَّ الَّذِیْنَ فَرَّقُوْا دِیْنَھُمْ وَکَانُوْا شِیَعًا لَّسْتَ مِنْھُمْ فِیْ شَیْءٍ.

جنہوں نے دین میں تفرقہ ڈال دیا اور شیعہ ہو گئے (اے محمد) تو ان میں سے نہیں ہے۔

جب خدا تعالیٰ نے صاف لفظوں میں فرمادیا کہ تُم شیعوں میں سے نہیں ہو،تو پھر ان کو شیعہ کہنا کس قدر توہین ہے،اللہ تعالیٰ ہدایت کرے شیعوں کو اتنی سمجھ نہیں کہ شیعہ خارجی کا وجُود تو اس وقت سے ہے جب بقول ان کے غصبِ خلافت ہوا۔

## خارجی اور رافضیوں کی پہچان

جو لوگ تین یاروں کو مانتے اور ایک حضرت علی کو نہیں مانتے وہ خارجی کہلاتے ہیں، جو ایک حضرت علی کو مانتے اور تین کو نہیں مانتے وہ شیعہ اور رافضی کہلاتے ہیں۔

پھر پیغمبروں نوح،ابراہیم،مُوسٰی،کا شیعہ ہونا چہ معنی دارد، جب نہ حضرت تھے نہ باقی یارانِ نبی اور حضرت رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر شیعہ ہوتے تو

تین یاروں کو ان کے دربار میں جگہ کا ہے کو ملتی، وہ رسول کے شام وسحر کے رفیقِ سفر اور حضر کے ہمدم کیوں ہوتے، حضور ان کو بیٹیاں نہ دیتے نہ ان کی بیٹیاں لیتے، یہ تو فیصلہ ہو گیا کہ آپ شیعہ نہ تھے ورنہ ان کے مشیر کار کسی امر میں معین و مددگار نہ بنے رہتے، ان کے پیچھے نمازیں نہ پڑھتے، غنائم سے حصہ نہ لیتے، اپنے فرزندوں کے نام ان کے ناموں پر نہ رکھتے، اپنی بیٹی اُمّ کلثوم خلیفۂ دوم حضرت عُمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نِکاح میں نہ دیتے، اُن کی مدح و توصیف میں رطب اللسّان نہ رہتے۔

غرض یہ کہ دربارِ مُرتضوی میں بھی دربارِ مُصطفوی کی طرح شیعیت کو جگہ نہ ملی بلکہ آپ مجمعِ عام میں برسرِ منبر اصحابِ رسول کی تعریف کر کے شیعیت کی مذمت فرماتے رہے، ہر چند تلاش کرو شیعیت کا سراغ چلتا ہے تو اسی ابنِ سبا سے جس کو جنابِ امیر علیہ السّلام نے دھکیل کر مدینۂ رسول سے نکال دیا تھا اور مُلک بملک مارا مارا پھرتا رہا

اب ہم قرآن شریف کی طرف رُجُوع کرتے ہیں، کہ قرآنِ مجید میں شیعیت کی نسبت کیا فیصلہ ہوا، شیعہ بڑا ناز کیا کرتے ہیں کہ ہمارا نام قرآنِ مجید میں بھی ہے لیکن سنیوں کا نام و نشان قرآن میں نہیں ملتا، یہ معلوم نہیں کہ قرآن میں جہاں کہیں لفظ شیعہ لکھا ہے مُراد اس سے کفّار اشرار ہیں۔

پس آؤ قرآن پاک کی ورق گردانی کریں، پھر شیعہ تفاسیر سے اس کا معنی تلاش کریں شاید شیعہ حضرات میں سے کسی کو سمجھ آئے کہ یہ منحوس نام قرآن میں نیکوں کی بجائے بدوں کے حق میں استعمال ہوا ہے۔

لفظ شیعہ کی مذمت قرآن میں۔

اِنَّ فِرْعَوْنَ عَلَافِیْ الْاَرْضِ وَجَعَلَ اَهْلَهَا شِيَعًا. پارہ ۲۰ رکوع ۳

فرعون نے زمین میں غرور کیا اور کر دیا ان کے رہنے والوں کو شیعہ شیعہ اور شیعہ، فرعونی رعیت کا نام ہے، جس کا سر کردہ فرعون ہے. شیعو مبارک ہے۔

اِنَّ الَّذِیْنَ فَرَّقُوْا دِیْنَهُمْ وَکَانُوْا شِیَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِیْ شَیْءٍ پارہ ۸ دوسرا پاؤ۔

یعنی جن لوگوں نے اپنے دین کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور ہو گئے وہ شیعہ شیعہ، اے میرے حبیب تیرا ان سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

،شیعہ کی مستند تفسیر عمدۃ البیان جلد پہلی صفحہ ۳۷۹، میں اس کا خلاصہ یہ لکھا ہوا ہے کہ اس جگہ شیعہ شیعہ کا لفظ یہود و نصاریٰ وغیرہ کفّار پر استعمال ہوا ہے۔

قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلٰٓی اَنْ یَّبْعَثَ عَلَیْکُمْ عَذَابًا مِّنْ فَوْقِکُمْ اَوْ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِکُمْ اَوْ یَلْبِسَکُمْ شِیَعًا. پارہ ۷ پاؤ ۳،

اللہ اس بات پر قادر ہے کہ بھیجے تم پر عذاب اُوپر سے یا تمہارے پاؤں کے نیچے سے یا تم شیعہ شیعہ ہو جاؤ!

آپس میں لڑائے، یعنی ایسے عذاب میں اللہ تم کو خراب کرے عمدۃ البیان جلد اول صفحہ ۳۵۳ میں ہے کہ یہاں شیعہ شیعہ کا لفظ شریروں میں فتنہ بازوں اور فسادیوں پر استعمال ہوا ہے۔

وَتَکُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ مِنَ الَّذِیْنَ فَرَّقُوْا دِیْنَهُمْ وَکَانُوْا شِیَعًا. ،پارہ ۲۱ ع، ۶

یعنی نہ ہو تم مشرکوں سے جنہوں نے تفرقہ ڈال دیا اپنے دین میں اور ہو گئے شیعہ اس آیت سے ثابت ہوا کہ شیعہ مشرک لوگ تھے۔

کَمَا فُعِلَ بِاَشْیَاعِهِمْ مِّنْ قَبْلُ ،اِنَّهُمْ کَانُوْا فِیْ شَکٍّ مُّرِیْبٍ. ،پارہ ۲۲ ع، ۱۱ ،

یعنی ایسا کیا گیا اگلے شیعوں کے ساتھ بیشک وہ سخت شک میں تھے، یہاں بھی ان کافروں کو شیعہ کہا گیا ہے جو کعبہ کو گرانے آئے تھے۔

وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا اَشْيَاعَكُمْ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ. ،پارہ ۲۷ ع،۹

البتہ ہم نے اگلے شیعوں کو ہلاک کر دیا تو کیا ہے کوئی نصیحت پکڑنے والا اشیاع جمع شیعہ کی ہے، اس آیت میں بھی پہلے کافروں کو شیعہ کہا گیا ہے۔

فَوَرَبِّكَ لَنَحْشُرَنَّهُمْ وَالشَّيٰطِيْنَ ثُمَّ لَنُحْضِرَنَّهُمْ حَوْلَ جَهَنَّمَ جِثِيًّا. ثُمَّ لَنَنْزِعَنَّ مِنْ كُلِّ شِيْعَةٍ اَيُّهُمْ اَشَدُّ عَلَى الرَّحْمٰنِ عِتِيًّا. ،پارہ ۱۶ ع،۷.

پس قسم ہے تیرے رب کی البتہ ہم ان کا اور شیطانوں کا حشر کریں گے، پھر ان کو کنارے دوزخ کے زانوں کے بل لائیں گے پھر ضرور کھینچ لائیں گے ہر شیعوں سے جو ہوگا، بہت سخت خدا پر سرکشی کی راہ سے۔

اس آیت سے ثابت ہوا کہ شیعوں کا حشر جو کافر تھے شیطانوں کے ساتھ ہوگا یہی خدا کے بے فرمان ہیں خدا تعالیٰ ایسے گروہ سے بچائے، آمین۔

ان تمام آیات میں لفظ شیعہ کا اطلاق کفار مشرکین، فتنہ باز، فسادیوں، یہود و نصاریٰ سرکش شیطان صفت گروہ پر ہوا ہے، پھر شیعہ خود ہی غور کریں کہ کیا وہ اس لفظ کا مصداق بننا چاہتے ہیں، لفظ شیعہ پر ناز ہے تو لیجئے ان آیات کا مصداق بننا گوارہ کیجئے، آخر قرآن کے لفظ تو ہیں، بقول شخصے

کعبے سے اِن بُتوں کو بھی نسبت ہے دُور کی
گو واں نہیں پر واں سے نکالے ہوئے تو ہیں

ان دو آیات میں لفظ شیعہ کا اطلاق بظاہر اچھے معنے میں نظر آتا ہے جس سے شیعہ اپنی قدامت پر استدلال بھی کیا کرتے ہیں۔

هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَهٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ. (پارہ ۲۰، پاؤ ۲)

یہ اس کے گروہ سے ہے اور یہ اسی کے دشمنوں سے ہے۔

شیعہ کہتے ہیں کہ یہاں شیعہ کا معنی دوست ورفیق ہے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کے رُفقاء کو بھی شیعہ کہا جاتا ہے، لیکن یہ محض شیعہ کی خُوش فہمی اور عدم تدبُّر فی القرآن کا نتیجہ ہے، وُہ پہلا شخص گو حضرت موسیٰ کے قبیلہ بنی اسرائیل میں سے تھا، مگر منافق ومشرک تھا، اور اسی گروہ میں سے تھا، جو اس سے پہلی گوسالہ پرستی میں مبتلا ہوئے تھے بلکہ مُفَسِّرین فرماتے ہیں کہ اسی کا نام سامری تھا جو گوسالہ پرستوں کو اُستاد تھا یہی وجہ ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام نے پہلے دن بھی اسی شیعہ کو لفظ مُجرمین میں شمار کیا۔

قَالَ رَبِّ بِمَآ اَنۡعَمۡتَ عَلَیَّ فَلَنۡ اَکُوۡنَ ظَهِیۡرًا لِّلۡمُجۡرِمِیۡنَ.

موسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام نے کہا اے رب جیسا تُو نے مجھ پر فضل کیا پھر میں کبھی گنہگاروں کا مددگار نہ ہوں گا۔

یعنی مَیں نے ایک مفسد بدکار کی مدد کر کے ایک جان کو ضائع کیا ہے، پھر ایسا کبھی نہ کروں گا پھر دوسرے دن تو اس کی نسبت صاف صاف فرمادیا:

اِنَّکَ لَغَوِیٌّ مُّبِیۡنٌ.

یعنی تو ایک مفسد بدخواہ بظاہر گمراہ ہے۔

پھر یہاں بھی لفظ شیعہ کا اطلاق اچھے شخص پر نہیں، بلکہ بُرے شخص پر اطلاق ہوا ہے یہ شخص موسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کا دوست نُما دشمن مُنافق تھا جس کی وجہ سے آپ کو شہر چھوڑ کر مدین کی طرف بھاگ جانا پڑا بڑی صعوباتِ سفر برداشت کرتے ہوئے، ایک نیک مرد شعیب کے ہاں جا کر پناہ لی، کئی سال اپنے وطن سے جلاوطن رہے غرض اس آیت سے بھی شیعہ کا مُدّعا پُورا نہیں ہوتا، بلکہ ان کی تردید ہوتی ہے۔

(۲)　وَاِنَّ مِنۡ شِیۡعَتِهٖ لَاِبۡرٰهِیۡمَ اِذۡ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلۡبٍ سَلِیۡمٍ اِذۡ قَالَ لِاَبِیۡهِ وَقَوۡمِهٖ مَاذَا تَعۡبُدُوۡنَ. پارہ ۲۳، ع ۶۔

اس کے گروہ میں سے تھا ابراہیم جب کے آیا رب اپنے کی طرف سلامت دل لے کر۔

شیعہ کہتے ہیں کہ یہاں شیعہ کا لفظ ابراہیم پیغمبر پر اطلاق ہوا ہے، اور ابراہیم شیعہ تھے لیکن یہ بھی ان کی خوش فہمی اور قرآن دانی کا نتیجہ ہے، معنی آیت کا یہ ہے کہ ابراہیم کا تولّد قوم شیعہ کفّار میں ہوا جس سے نکل کر آپ اپنے رب کی طرف صاف دل ہو کر آ گئے۔ یہ پڑھو!

وَاِذْ قَالَ اِبْرَاهِيْمَ لِاَبِيْهِ آذَرَ اَتَتَّخِذُ اَصْنَامًا آلِهَةً اِنِّيْ اَرٰكَ وَ قَوْمَكَ فِيْ ضَلَالٍ مُّبِيْنٍ.

جب کہا ابراہیم نے اپنے باپ آذر سے کیا تُم بتوں کو اپنا معبود بناتے ہو میں دیکھتا ہو تم کو اور تمہاری قوم کو کھلی گمراہی میں۔

اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ وہ خود شیعہ نہ تھے، بلکہ یہ ہے کہ قوم شیعہ اور قوم کفّار سے نکل کر آپ ہدایت یافتہ ہو کر اپنے رب کے پاس آ گئے جو نوحؑ کے مخالف گمراہ قوم چلی آتی تھی، اور نوحؑ کے وعظ و نصیحت سے ان کو کچھ اثر تک نہ ہوا تھا یہ اس آیت کی تصدیق ہے، جس کا مضمون ہے:

اے رسول! ہم تجھ سے پہلے اگلے شیعوں میں بھی رسول بھیج چکے ہیں جو پیغمبروں کو ایذا پہنچاتے تھے۔

یہ دونوں آیتیں بھی پہلی آیات کی طرح شیعہ کے سخت مخالف ہیں، ہاں ان کی تفسیر کا فرق ہے۔

ہرگز نہ ہوئے مغز سخن سے آگاہ ❁ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

شیعہ کہتے ہیں کہ سُنیوں کا قرآن میں کہیں ذکر ہی نہیں، اس لئے ہم لفظ سُنّت کی قرآن میں تلاش کرتے ہیں۔

# قرآن میں لفظ سنّت

يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُبَيِّنَ لَكُمْ وَيَهْدِيَكُمْ سُنَنَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ...... الخ

ارادہ کرتا ہے اللہ کہ بیان کرے تمہارے لئے اور ہدایت کرے تم کو ان لوگوں کے طریقوں کی جو تم سے پہلے ہوئے (پیغمبروں کی سنّت)۔

سُنَّةَ مَنْ قَدْ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنْ رُّسُلِنَا وَلَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا تَحْوِيْلًا. پارہ ۱۵، ع ۷،

یعنی طریقہ سنت ان رسولوں کا ہے، جو ہم نے پہلے بھیجے ہیں تجھ سے اور نہ پائے گا تو ہماری سنت میں تفاوت ایک جگہ۔

وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّتِنَا تَبْدِيْلًا، پارہ ۲۶ رکوع ۱۰ آیا ہے

یعنی نہ پائے گا تو ہماری سنت کو بدلتا۔

پس قرآن شریف سے ثابت ہو گیا کہ لفظ شیعہ کا استعمال کافر، مشرک، مجرم غوی، بے فرمان، ٹھٹھا باز، رعیتِ فرعونؑ دینِ حق سے برطرفؑ پیغمبروں سے جُدا شُدہ رسُول سے بے زار بد مذہبؑ فرعون پر ہوا ہے۔

اور لفظ سنت قرآن شریف میں انبیاء کے طریق پر استعمال ہوا ہے، پس ثابت ہوا کہ اہل سنت انبیاء علیہم الصلاۃ والتسلیمات کے طرق پر ہیں، اور شیعہ کافر مشرک فرعون کے طریق ہیں۔

# تعزیہ پرستی

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْيَآءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ. فَرِحِيْنَ بِمَآ آتَاهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَيَسْتَبْشِرُوْنَ بِالَّذِيْنَ لَمْ يَلْحَقُوْا بِهِمْ مِنْ خَلْفِهِمْ اَلَّا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ. پارہ ۴ ع ۷،

مت گمان کرو تم ان لوگوں کو جو خدا کے راستہ پر قتل ہوئے ہیں مُردے بلکہ زندہ ہیں اپنے رب کے ہاں رزق دیے جاتے ہیں، خوش ہیں ساتھ اس کے جو دیا ہے اللہ نے ان کو اپنے فضل سے اور خوش ہوتے ہیں ساتھ ان کے جو ابھی نہیں ملے ان سے پیچھے سے اس لئے کہ نہ ان کو ڈر ہے اور نہ غم کھاتے ہیں۔

اس آیت سے ثابت ہوا کہ شہید لوگ کھاتے پیتے اور خوشیاں کرتے ہیں کسی طرح کا غم وفکر نہیں اسی طرح امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی خوش وخرم ہوں گے، کھاتے پیتے ہوں گے کیوں کہ وہ بھی شہید ہوئے ہیں، اور جب وہ خوش وخرم ہیں کھاتے پیتے ہیں، تو پھر ان کا ماتم کرنا کیسا، اصل بات یہ ہے کہ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا خوش رہنا کھانا پینا اُن کو نہیں بھاتا، اسی واسطے یہ روتے چلاتے ہیں کہ ہائے یہ کیوں کھاتے پیتے اور خوش ہیں۔

جب خدا کہتا ہے کہ شہید زندہ ہیں، ان کو مُردہ نہ کہو تو پھر زندوں پر کیوں ماتم کیا جائے ہاں ان کی زندگی کا تمہیں علم نہیں: سو اس کو یُوں سمجھو کہ جیسے، کوئی تمہارا قریبی دُور دراز ولایت چلا گیا ہو اور تم کو بڑا معتبر آدمی کہے کہ وہ قریبی تمہارا زندہ اور عیش و عشرت میں ہے تو اس کو سُن کر تم کسی اس کی پہلی مصیبت کو یاد کر کے ماتم نہ کرو گے، بلکہ اس کی مصیبت دور ہو جانے اور راحت حاصل ہونے پر خوش ہو گے ایسا ہی امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سمجھو!

یا اس کی مثال یُوں سمجھو کہ کسی کا دوست رجب کی ۴ تاریخ کو بیمار ہوا ہو یا ایذاء پائی ہو پھر تھوڑے عرصہ کے بعد اس کو خدا نے کُلی صحت عطاء کی ہو پھر یہ کہ نعمت کھانے پینے لگ جائے کوئی درد وغم اس کو نہ ہو زندگی نہایت چین میں بسر کرتا ہو، پھر اس کا دوست ہر چار تاریخ رجب کو سوگ کرے سمجھانے پر بھی نہ سمجھے تو اس کو پاگل کہا جائے گا یا نہ؟ ضرور کہا جائے گا، وہ دیوانہ ہے کیوں کہ گو اس کو تکلیف رہی مگر اب صحت

اب ہے، پھر سوگ کیسا ایسا ہی امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جانو!

اسلام میں پہلا واقعہ وفاتِ رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے مگر نہ اہلِ بیت نہ صحابہ کرام نے نوحہ کیا، نہ سینا کوبی کی نہ مرثیہ خوانی کی پھر اس کے بعد جنابِ علی کو نہایت بیدردی سے مسجد میں شہید کیا گیا، حسین نے ان کا ماتم نہ کیا نہ کوئی مجلسِ ماتم کی پھر امام حسن زہر سے شہید ہوئے حسین نے کوئی مجلسِ ماتم نہ کی نہ تعزیہ بنایا حضرت آدم سے لے کر رسولِ پاک تک نہ تعزیہ بنا نہ مہندی نہ دلدل حالانکہ کئی نبی کفار کے ہاتھوں شہید ہوئے۔

وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيِّيْنَ بِغَيْرِ الْحَقِّ. پارہ ا رکوع ٦۔

ناحق نبیوں کو قتل کرتے۔

نہ کسی پیغمبر کی امت نے ایسا اکھاڑا بنایا ڈھول طنبو باجے وغیرہ اکٹھا کیا، نہ مرثیہ پڑھا نہ کاغذ نہ بانس کی مورتیں بنائیں، نہ ان پر چڑھے چڑھائے، جب کسی نے یہ کام نہیں کیا تو پھر ایسا کام کیوں نہ بدعت ہوگا؟

اس کی ایسی مثال ہے کہ جیسی کوئی گھوڑے کی تصویر بنا کر پھر اس کے آگے چارہ ڈالے، یونہی شیعہ لوگ اپنے اماموں کی تصویریں بنا کر چڑھاتے ہیں ماتم اس کا ہوتا ہے جو نہایت رنج اور عذاب میں ہو پوشیدہ نہیں ہے کہ یزید سخت عذاب میں ہوگا، سوائے غم کے کوئی خوشی کا سامان نہ ہوگا، اب تعزیہ نکالنے والے یزید کو عذاب میں جان کر صبر نہ کر سکے، گریہ وبکا شروع کرنا اپنا معمول بنا لیا یہ کیوں اس لئے کہ ان کی یزید کے ساتھ محبت ہے، اگر محبت نہ ہوتی تو یزید کی پیروی نہ کرتے یزید نے پہلے یہ کام خود کیا سر امام حسین کا کٹا ہوا دیکھ کر کوفے والوں نے بڑی خوشی کی سر مبارک ایک تابوت میں رکھ کر خاطر انعام سب کے سب ڈھول اور باجے بجاتے گھوڑے سنگارے ہوئے ٹلیاں کھڑکاتے خوشیاں کرتے ہوئے یزید کے پاس پہنچے یزید ایک مجلس بپا قائم

کر کے تخت۳ پر بیٹھا ناچ اور نقلیں شروع ہوئیں اتنے میں سرِ مبارک حاضر کیا گیا بڑے قریشی اُمراء۴ بھی مجلس میں موجود تھے، سر مبارک دیکھ کر سب کے سب چیخنے چلانے لگے سینہ کوبی شروع کی ۵ یزید نے بھی رونا شروع کر دیا اور شمر کو بلا کر غصہ ہوا اور کہا تم پر خدا کی لعنت ہو اے بدکار تو نے ظلم کیا اگر تمہارے ۶ میں قرابت ہوتی تو ایسا ظلم نہ کرتا ابنِ زیاد جو لشکر کا افسر تھا اس کو قتل کرا دیا، غرضیکہ اس نے اہلِ بیت کی بہت تعریف کی مرثیہ پڑھے اب بھی جو کوئی مثل ہنوداں جو دہلسر کا تابوت بناتے ہیں اور رام و لچھمن کا سوانگ بناتے ہیں تعزیہ نکالے گا یزید ہی کہلائے گا، مسلمانو! ایسے واہیات کام سے بچو!

## بُت پرستی

بت پرستی ایسا عمل ہے جس کو خدا نے جا بجا منع فرمایا ہے بُت وہی کہلائے گا، بت وہی ہوتا ہے، جو جاندار چیز کی شکل ہو جیسے سامری نے بچھڑا بنایا۔

وَاتَّخَذَ قَوْمُ مُوسٰى مِنْ بَعْدِهٖ مِنْ حُلِيِّهِمْ عِجْلًا جَسَدًا لَّهٗ خُوَارٌ. پارہ ۹ ع ۶.

بنا لیا موسیٰ کی قوم نے اس کے بعد اپنے زیور سے شکل بچھڑے کی وہ آواز بھی کرتا تھا، معبود جو نہ کلام کرتا اور نہ راہ دکھاتا تھا وہ ظالم۔

پھر آگے فرمایا:

اِنَّ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَيَنَالُهُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ ...... الخ:

یعنی جن لوگوں نے پکڑ لیا بچھڑے کو ان کو پہنچے گا غضب ان کے رب کا۔

دیکھو جنہوں نے مجسّم مورت بنائی اس کو ماننا شروع کیا تھا، خدا نے ان کو ظالم قرار دیا ان پر غضب نازل کیا، ایسا ہی جو تعزیہ بنائے گا اہلِ بیت

حاشیہ:۔ ا شیعوں کی اخبار ماتم صفحہ ۹۶۷،

۲ اخبار ماتم صفحہ ۹۶۷

۳ جلاالعیون صفحہ ۴۔ و اخبار ماتم صفحہ ۹۶۷

۴ اخبار ماتم صفحہ ۱۰۰۷

۶ اخبار ماتم صفحہ ۱۰۰۲۔

کی مجسم مورتیں بنائے گا وہ سامری کا متبع ظالم مغضوب علیہ میں سے ہوگا،

حضرت ابراہیم علیہ الصلوۃ والسلام نے اپنے باپ و اپنی قوم کو مورتوں سے منع کیا تھا۔

وَاِذْقَالَ لِاَبِیْهِ وَقَوْمِهٖ مَاهٰذَا التَّمَاثِیْلُ الَّتِیْٓ اَنْتُمْ لَهَا عٰکِفُوْنَ. پارہ ۱۷ ع،۴،

کہ یہ نقلی بت ہیں جن کے ارد گرد تم منہ کیے ہوئے ہو۔

تعزیہ محرم خالی از مقبور ہونے میں جھوٹھی قبر ہو کر بوجہ محرم پرستوں کے اپنے ارد گرد اعتکاف نشینی کی صورت میں مثالِ بت ہیں یعنی جھوٹی نقل۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

قَالَ اَمِیْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ مَنْ جَدَّدَ قَبْرًا اَوْ مَثَّلَ مِثَالًا فَقَدْ خَرَجَ عَنِ الْاِسْلَامِ، شیعوں کی کتاب من لا یحضرہ الفقیہ صفحہ ۶۰ جلد ا۔

یعنی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جس نے قبر بنائی نئی پہلے وہ قبر نہ تھی بغیر مردہ کے یا مثال بنائی قبر پس وہ خارج ہوا اسلام سے۔

یہ سب کو یاد ہے کہ تعزیہ میں مردہ نہیں ہوتا، حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فیصلہ بھی منظور نہ کیا تو پھر ان کے شیدائی منکرِ علی کیوں نہ ہوں گے، تعزیہ بانس اور کاغذ کا دو منزلہ یا چار منزلہ مصنوعی مقبرہ بنانا بہ فیصلہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسلام سے

خارج ہوتا ہے،،

## دوسری حدیث

دوسری حدیث بھی سنئے آپ نے فرمایا:

مَنْ زَارَ قَبْرًا بِلَا مَقْبُوْرٍ وَّهُوَ عَلَيْهِ اللَّعْنُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

یعنی جو ایسی قبر کی زیارت کرے جس میں مُردہ نہیں اُس پر خدا کی لعنت ہے قیامت تک۔

یہ پوشیدہ نہیں ہے کہ تعزیہ ایک ایسی قبر ہے جس میں مُردہ نہیں ہے اِس میں امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ موجود نہیں ہیں پس ایسے مقبرہ کی جس کو تعزیہ کہتے ہیں، زیارت کرنی مُوجبِ لعنت ہے، مسلمان بے چاروں کو اتنی خبر نہیں کہ ہم کس قدر گناہِ عظیم کر رہے ہیں: مسلمانو! بچو! تعزیہ بنانا تو ایک طرف اس کا دیکھنا بھی سخت گناہ ہے

اب میں رسالہ کا پہلا حصہ ختم کرتا ہوں انشاء اللہ دوسرا حصہ بھی جلدی تمہارے ہاتھوں میں ہے، دوسرے حصہ میں فضائل اصحابِ ثلٰثہ وخلافتِ آں و باغِ فدک و دیگر شبہاتِ شیعہ کا جواب لکھا ہے۔

تمت بالخیر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ان الذین فرقوا دینهم کانوا شیعا

# تنبیہ الشیعہ

# ہدایت الشیعہ

حصہ دوم

مؤلف

علامہ مولانا ابو الیاس امام الدین کوٹلی سیالکوٹ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ الک واصحابک یا حبیب اللہ

# ابتدائیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## ابتدائیہ

### نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْمِ

قبل ازیں میں نے ایک رسالہ مُسمّٰی بہ ہدایت الشیعہ لکھا تھا اُس میں یہ وعدہ کیا تھا کہ عنقریب اس کا دُوسرا حصّہ بھی لکھوں گا، اب میں اس وعدہ کو پُورا کرتا ہوں اس رسالہ میں ان کے چند سُوالات کے جوابات صرف قرآن شریف سے ہی دیئے تھے تا کہ لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ شیعہ لوگ قرآن شریف کو کہاں تک مانتے ہیں۔

ہندو، آریہ، سکھ، بگمان خود اپنی اپنی کتاب لئے بیٹھے ہیں کہتے ہیں کہ ہمارے پاس پرمیشور کی کتاب ہے مگر شیعہ مذہب ایسے ہیں کہ ان کے پاس کوئی کتابِ الٰہی ہے ہی نہیں بھنگیوں کی طرح ان کے زُبانی دعوے ہیں۔

حقیقتاً جو کتابِ الٰہی ہے جس پر مسلمانوں کا ایمان ہے اس کو تو یہ مانتے نہیں کہتے ہیں کہ جو قُرآن جبریل لایا تھا وہ سترّہ ہزار آیتیں تھیں:

عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال: اِنَّ الْقُرْآنَ الَّذِیْ جَاءَ بِهٖ جِبْرِیْلُ

عَلَیْہِ السَّلَامُ اِلٰی مُحَمَّدٍ سبعۃ عشر......آیات ۱۰ اصول کافی صفحہ ۱۷ا۔

یعنی امام جعفر صادق فرماتے ہیں:

تحقیق وہ قرآن جس کو جبریل محمد صلَّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے پاس لائے تھے وہ ستاراں ہزار آیتیں تھیں۔

اب موجودہ قرآن میں سات ہزار کئی سو آیتیں ہیں معلوم ہوا کہ موجودہ قرآن شیعہ لوگوں کا نہیں ہے وہ بڑا تھا کہ اب تک اس کی کسی کو زیارت بھی نصیب نہ ہوئی ان کا تو قرآن ہی علیحدہ تھا جو ستر گز لمبا تھا جس کے عرض کا ذکر نہیں کہ کتنا چوڑا تھا دیکھو! اصول کافی صفحہ ۱۴۶۔

(نوٹ: اب کی گنتی اور تحقیق سے قرآن کریم کی کُل آیات ۶۶۶۶ ہیں، نیز اس جگہ فروع الکافی کے حوالہ سے عبارتِ درج بالا کا معنی سترہ آیات ہیں اور عبارت بھی غلط ہے میرے پاس فروع الکافی ہوتی تو میں اسے دُرُست کر کے نقل کرتا۔ قادری)

عن ابی عبد اللہ الخ وَاِنَّ عِنْدَنَا الْجَامِعَۃَ وَمَایُدْرِیْھِمْ مَاالْجَامِعَۃُ قَالَ: قُلْتُ: جَعَلْتَ فِدَاکَ وَمَاالْجَامِعَۃُ؟ قَالَ: صَحِیْفَۃٌ طُوْلُھَاسَبْعُوْنَ ذِرَاعًا بِذِرَاعِ رَسُوْلِ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ۔

یعنی ابی بصیر امام جعفر صادق سے بیان فرماتے ہیں: انہوں نے فرمایا:

ہمارے پاس ایک جامع ہے تمہیں کیا خبر کہ جامع کیا ہے میں نے عرض کیا کہ میں آپ پر فدا ہوں جامع کیا ہے؟

آپ نے فرمایا: وہ قرآن ہے جس کا طول رسولُ اللہ کے گز کے ساتھ ستر گز ہے۔

حضرت فاطمہ کا قرآن موجودہ قرآن سے تین حصہ زیادہ ہے۔

وَإِنَّ عِنْدَنَا مُصْحَفَ فَاطِمَةَ عَلَيْهَا السَّلَامُ وَمَا يُدْرِيهِمْ مَا مُصْحَفُ فَاطِمَةَ، قَالَ: مُصْحَفٌ فِيهِ مِثْلُ قُرْآنِكُمْ هٰذَا ثَلٰثَ مَرَّاتٍ وَاللّٰهِ مَا فِيهِ مِنْ قُرْآنِكُمْ حَرْفٌ وَاحِدٌ (اصول کافی صفحہ ۱۴۶)

یعنی امام جعفر صادق فرماتے ہیں:

ہمارے پاس قرآنِ فاطمہ ہے تمہیں کیا معلوم کہ کیسا قرآن ہے۔

امام جعفر صادق فرماتے ہیں کہ وہ قرآن تمہارے اس قرآن سے تین حصہ زیادہ ہے اور اس قرآن کا اس میں ایک حرف بھی نہیں ہے۔

اب بھی مسلمانوں کو شک ہے کہ یہ موجودہ قرآن کے منکر نہیں، ضرور منکر ہیں یہاں تک کہ اس کے ایک حرف کو بھی خدا کا کلام نہیں سمجھتے۔

عَنْ جَابِرٍ قَالَ: سَمِعْتُ اَبَا جَعْفَرٍ يَقُوْلُ:

مَا ادَّعٰى اَحَدٌ مِّنَ النَّاسِ اَنَّهُ جَمَعَ الْقُرْآنَ كُلَّهُ كَمَا اُنْزِلَ اِلَّا كَذَّابٌ وَمَا جَمَعَهُ وَحَفِظَهُ كَمَا نَزَّلَهُ اللّٰهُ اِلَّا عَلٰى ابْنِ اَبِيْ طَالِبٍ وَلَا اَئِمَّةٍ مِنْ بَعْدِهٖ (اصول کافی صفحہ ۱۳۹)

یعنی جابر روایت کرتے ہیں کہ میں نے ابو جعفر کو یہ کہتے سنا:

جو دعوہ کرے اس بات کا کہ قرآن سب جمع ہو گیا ہے جس طرح نازل ہوا تھا تو وہ جھوٹا ہے اس کو کسی نے سوائے حضرت علی کے جمع نہیں کیا نہ ہی کسی نے اس کی حفاظت کی ہے۔

پس شیعہ مذہب والوں کا اس موجودہ قرآن کو کلامِ خدا نہ سمجھنا جو اس کو منزل

من اللہ کہے اس کو جھوٹا کہنا انہی کے اماموں سے انہیں کی کتابوں سے ثابت ہو گیا' جس کو یہ کلامِ الٰہی کہتے ہیں وہ اس کا امام غار میں لے گیا جس کا اب تک شیعوں کو دیدار بھی نصیب نہیں ہوا۔

جب یہ قرآن جمع کیا ہوا شیخین و حضرت عثمانؓ کا ہے (نہ عند الشیعہ حضرت علی کا جمع کیا ہوا) تو یہ جھوٹ میں داخل ہوا، استغفر اللہ نعوذ باللہ معاذ اللہ۔

جب یہ قرآن جمع کیا ہوا اور دیا ہوا خُلفاء ثلٰثہ کا ہے اور شیعوں کے نزدیک وہ دشمنِ اِسلام تھے لِہٰذا ان کے جمع کردہ عطا کردہ قرآن پر اعتبار ان کا ہو بھی نہیں سکتا تو پھر یہ کس طرح کہہ سکتے ہیں کہ ہم جانتے ہیں اگر یہ لوگ شرم کے مارے تقیہ کر کے کہہ دیں کہ ہم اس قرآن کو مانتے ہیں تو ان سے یہ اقرار لو کہ جو قرآن موجودہ نہ مانے یا محرف کہے یا ناقص کہے وہ بے دین اور دائرہ اسلام سے خارج ہے اگر وہ اس قرآن کو مانیں تو ان کو یہ آیت پڑھ کر سناؤ، اور کہو کہ دیکھو تمہارے عقیدے میں حضرت علی پر کیا الزام آتا ہے۔

## شیعوں کا حضرت علی پر بہتان

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: (پارہ ۴، ع ۲)

كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَوْ اٰمَنَ اَهْلُ الْكِتٰبِ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ مِنْهُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ وَاَكْثَرُهُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿﴾

یعنی تم سب اُن امتوں سے بہتر ہو جو لوگوں کے لئے ظاہر کی گئیں تم اچھے

کاموں کا حکم کرتے ہو اور بُرے کاموں سے روکتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو اور اگر اہلِ کتاب ایمان لے آتے تو ان کے لئے بہتر ہوتا کچھ لوگ ان میں سے مومن ہیں اور اکثر لوگ ان میں بدکار ہیں۔

خُدا تعالیٰ جَلّ شَانُہٗ ان مسلمانوں کو مخاطب فرماتا ہے جو بوقتِ نزول اِس آیت کے موجود تھے یعنی صحابہ کرام کو بہترین امت فرمایا اُن کی یہ صفت بیان فرمائی کہ نیک باتوں کا حکم کرتے ہیں اور بُری باتوں سے روکتے ہیں اور ایمان والے فرمایا۔

خدا تعالیٰ تو صحابہ کرام کو ایمان والے اور بہترین اُمّت فرمائے اور شیعہ کہیں کہ وہ ایمان دار نہ تھے، نعوذ باللہ! بتاؤ یہ سچے ہیں یا خُدا؟

نہیں خدا سچا ہے! شیعہ سراسر جُھوٹے ہیں۔

بلکہ شیعہ کہتے ہیں کہ صحابہ کرام بَدتَر سے بَدتَر تھے اُن میں ایمان نہ تھا،

انہوں نے ظلم کیے،

حضرت علی سے خلافت چھین لی اُن کی گردن میں رسّی ڈال کر بہ جبر ان سے بیعت لی،

باغِ فدک کھولیا،

نمازِ تراویح جو بڑا گُناہ تھا رائج کی،

مُتعہ جیسی عبادت بند کی،

قُرآن کو بدل دیا،

اصلی قرآن کے نُسخے جلا دیئے،

تمام لوگوں کو بے دین کر دیا،

میں کہتا ہوں: یہ سب کچھ صحیح ہے تو یہ سارے کام حضرت علی کے رُوبرو ہوئے انہوں نے نہ روکا۔

بتاؤ! پھر حضرت علی خیرِ اُمّت میں کس طرح داخل ہو سکتے ہیں؟

اگر اُس وقت ڈر تھا تو اپنی خلافت میں ہی دُرُست کر دیتے' یہ ہے شیعوں کا حضرت علی پر بہتان۔

اس آیت میں بزُعمِ شیعہ امام مہدی کے زمانے کے لوگ بھی مُراد نہیں ہو سکتے کیوں کہ یہاں حاضر کے صیغے ہیں غائب کے نہیں، یہ ہو نہیں سکتا کہ حاضرین سے کوئی بھی نہ ہو' غائب ہی مراد ہوں' اس کی نظیر نہیں ملتی، اگر کہا جائے کہ اس آیت کے مخاطب حضرت علی ہیں تو یہ بھی غلط ہے کیوں کہ آیتِ ہٰذا میں جمع کے صیغے ہیں اور لفظ اُمّت خود جمع پر دال ہے نہ فردِ واحد پر۔

اگر مان ہی لیا جائے کہ حضرت علی ہی مُراد ہیں تو بموجب کُتُبِ شیعہ حضرت علی میں یہ اوصاف نہ تھے، جو اس آیت میں بیان ہوئے ہیں کیوں کہ

انہوں نے ظالموں کے ہاتھ پر بیعت کر لی،

ان کے سامنے قرآن کو تغیّر وتبدّل کیا گیا' اصلی قرآن کو جلا دیا گیا،

فدک غصب کیا گیا،

حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بے عزّتی کی گئی' مار پیٹ تک نوبت پہنچی،

مُتعہ حرام کیا گیا،

نمازِ تراویح رائج ہوئی،

مگر انہوں نے کچھ نہ کیا' بھلا ایسے شخص میں امر بالمعروف ونہی عن المنکر کی

صفت کہاں ہوئی؟ پھر طرہ یہ کہ اپنی خلافت میں بھی کچھ نہ کیا،

جب انہوں نے ناجائز کام رُوبرو ہوتے ہوئے دیکھے تو نہ روکا،

پھر وہ امت میں بہتر کیسے ہو سکتے ہیں؟ فتدبر۔

## حضرت علی پر شیعوں کا دوسرا بہتان

تفسیر لوامع التنزیل جز ثانی صفحہ ۶۶۴ علامہ حائری لکھتے ہیں:

دلیل خامس حدیث متواتر، قال صلی اللہ علیہ وسلم:

اِنِّیْ تَارِکٌ فِیْکُمُ الثَّقَلَیْنِ اِنْ تَمَسَّکْتُمْ بِهِمَا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدِیْ اَبَدًا كِتَابُ اللّٰهِ وَعِتْرَتِیْ...... الخ۔

یعنی مکرر پیغمبر مخاطب بصحابہ دامۃ فرمود تحقیق من درمیان شماد و شئے نفیس گرانمایہ وبہا نہادم اگر شما متمسک ہر دو معاشد ید اَبَدًا اِلَی الْآخِرَةِ گمراہ نخواہید شد وآں کتاب ہذا واولاد من اندر وعترۃ باجماع امۃ ائمہ اہلبیت وفاطمہ زہرا اند...... الخ۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے دو چیزیں چھوڑیں ہیں، ایک قرآن، دوسری اہلِ بیت، اور فرمایا کہ ان دونوں کو نہ چھوڑنا۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ حضرت علی نے اس پر عمل کیا ہے یا کہ نہیں؟ جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے بعد (بقول شیعہ) لوگ مُرتد ہو گئے کتابِ الٰہی میں کمی بیشی کر دی، وہی قرآنِ ناقص پھیلایا بلکہ اپنی خلافت میں بھی اپنا صحیح قرآن نہ پھیلایا بھی قرآن ناقص اپنی نمازوں میں پڑھتے رہے شیرِ خدا نے بھی ذرا دھمکی نہ دی جنہوں نے قرآن کو بدلا اور نہیں تو اپنی خلافت میں ہی مکمل قرآن شائع کرتے، بتاؤ!

حضرت علی نے کتاب اللہ کو کیا مضبوط پکڑا بلکہ (بقول شیعہ) وہ اس آیت کے مِصداق بنتے ہیں۔

اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَیِّنٰتِ وَالْھُدٰی مِنْ بَعْدِ مَا بَیَّنّٰہُ لِلنَّاسِ فِی الْکِتَابِ اُولٰٓئِکَ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ وَلَعَنَھُمُ اللّٰعِنُوْنَ ۞ (پارہ۲ع۲)

جو لوگ چُھپاتے ہیں جو کچھ ہم نے اُتارا اصاف حکم اور ہدایت بعد اس کے کہ ہم نے اسے بیان کردیا تھا واسطے لوگوں کے کِتاب میں یہی لوگ ہیں جن پر خدا تعالیٰ لعنت کرتا ہے اور لعنت کرنے والے بھی لعنت کرتے ہیں۔

جب حضرت علی نے کتاب اللہ کو جمع کیا پھر اس کو چھپا رکھا تو اس آیت سے ان کو کیا درجہ ملا۔

جب خدا تعالیٰ نے فرمادیا تھا:

جَاھِدُوْا الْکُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِیْنَ

یعنی کافروں اور منافقوں سے جہاد کرو!

لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا غَضِبَ اللّٰہُ عَلَیْھِمْ.

یعنی کافروں سے دوستی نہ کرو جن پر خدا کا غضب ہے۔

بتاؤ ان آیات پر حضرت علی نے کیا عمل کیا بلکہ خُلَفَاءِ ثلٰثہ کے ہم نوالہ ہم پیالہ رہے۔

اب عترت کو لیجئے! جب مُنافقوں نے جناب سیّدہ فاطمہ پر زیادتیاں کیں، باغ فدک جو حق فاطمہ کا تھا وُہ دشمنوں نے لے لیا، منبر پر کھڑے ہو کر گالیاں دیں، آپ کے شکم پر ایسی ضرب لگائی کہ حمل ساقط ہو گیا، بتایئے ایسے موقعہ پر حضرت علی نے کیا

عترت کا ادب کیا ایسے موقعہ پر ادنیٰ ایمان والا بھی جان دینے کو تیار ہو جاتا ہے باوجود قدرت کے اس قدر ظلم و ستم دیکھ کر وہ خاموش رہتا ہے جس میں ایمان کی بلکہ ایمان کے ساتھ غیرت کی بُو بھی نہ ہوگی۔

اس سے بڑھ کر دیکھئے وہی اصحابِ ثلٰثہ جس کو شیعہ کافر و مشرک کہتے ہیں، حضرت علی کی دُختر کو چھین کر نکاح میں لائے یہاں تک کہ اولاد بھی ہوئی جس پر شیعہ لوگ آج تک پیٹ رہے ہیں مگر حضرت علی نے کچھ نہ کیا، کیا کوئی ایماندار ایسا کر سکتا ہے کہ طاقت ہوتے ہوئے لڑکی کفّار کے حوالہ کر دے ہرگز نہیں! معلوم ہوا کہ شیعوں کے مسائل مَن گھڑت کو ماننے سے حضرت علی (معاذ اللہ! استغفر اللہ!) ملعون، غیر مومن، بُزدل اور کمزور ثابت ہوتے ہیں۔

## شیعوں کا تیسرا بُہتان

قرآن شریف میں جابجا خدا نے فرمایا ہے: کہ مومن خُدا اور رسول کے تابع دار ہمیشہ مخالفوں پر غالب رہتے ہیں اور دشمن کافر و مشرک ہمیشہ مقہور و نامُراد رہتے ہیں چنانچہ خُدا فرماتا ہے: (پارہ ۲۴ ع ۱۰)

اِنَّا لَنَنۡصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا فِى الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا.

یعنی ہم رسولوں اور ایمان والوں کو اس دنیا میں کامیاب کرتے ہیں اور مسلمانوں کی امداد کرتے ہیں۔

دوسری جگہ خدا فرماتا ہے: (پارہ ۲۱ ع ۷)

فَانۡتَقَمۡنَا مِنَ الَّذِيۡنَ اَجۡرَمُوۡا وَكَانَ حَقًّا عَلَيۡنَا نَصۡرُ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ۞

یعنی ہم نے مُجرمین سے انتقام لیا اور ہم پر لازم تھا مومنوں کی مدد کرنا،

پھر فرمایا:

فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰہِ ھُمُ الْغٰلِبُوْنَ ۝ (پارہ ٦ ع ١١)

پس تحقیق اللہ کی جماعت خلاصی پانے والے ہیں۔

پارہ ٤ ع ٤ میں فرمایا:

وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ کُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ۝

یعنی تم ہی غالب ہو اگر ایمان دار ہو۔

اور یہ بھی فرمایا:

وَعَدَاللّٰہُ الَّذِیْنَ آمَنُوْا مِنْکُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحَاتِ لَیَسْتَخْلِفَنَّھُمْ فِی الْاَرْضِ (پ ١٨، ع ١٢)

یعنی وعدہ کیا اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں سے تم میں سے جو ایمان لائے اور نیک عمل کیے کہ ضرور خلیفہ کرے گا ان کو زمین میں،

اِنَّ الْاَرْضَ یَرِثُھَا عِبَادِیَ الصّٰلِحُوْنَ ۝ (پارہ ١٧ رکوع ٦)

یعنی زمین کے مالک ہوں گے میرے نیک بندے۔

وَالَّذِیْنَ مَعَہٗ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ (پارہ ٢٦ رکوع ١١)

رسُولُ اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اصحاب کافروں پر سخت ہیں۔

## کافروں اور منافقوں کے حق میں ارشادِ خُداوندی

ھَمُّوْا بِمَالَمْ یَنَالُوْا (پ ١٠ ع ١٥)

یعنی وہ اپنے مطلب کو نہ پہنچے۔

مَا لَهُمْ فِي الْأَرْضِ مِنْ وَلِيٍّ وَّلَا نَصِيرٍ ۞ (پ۱۰ع۱۵)

یعنی مومنوں کا مطلب نا کام کرنے کے لئے کوئی ان کا مددگار نہیں

یعنی کوئی ان کی مدد نہیں کرسکتا۔

يَقُولُونَ بِأَفْوَاهِهِمْ مَّا لَيْسَ فِي قُلُوبِهِمْ (پ۴،ع،۷)

یعنی زُبان سے وہ بات کہتے ہیں جو ان کے دل میں نہیں ہوتی کہ مُغلوب ہوتے ہیں دل کی بات نہیں کہتے۔

وَلَا يَزِيدُ الظَّالِمِينَ إِلَّا خَسَارًا (پ،۱۵،ع،۸)

یعنی نہیں ظالموں کو مگر خسارا یعنی نا کامیابی۔

لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ الْمُنٰفِقُونَ وَالَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْمُرْجِفُونَ فِي الْمَدِينَةِ لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُونَكَ فِيهَا إِلَّا قَلِيلًا مَّلْعُونِينَ ۞

یعنی منافق اگر باز نہ آئے اور وہ لوگ جن کے دلوں میں بیماری ہے شہر میں جھوٹی خبر اُڑانے سے تو البتہ ہم تجھ کو ان پر مُسَلَّط کریں گے نہ تمہارے قریب رہنے پائیں گے مگر بہت تھوڑے، ہیں پھٹکارے ہوئے۔ (پ،۲۲،ع،۴)

پھر خدا تعالیٰ اس دعوے کی تصدیق پر مثالیں بیان فرماتا ہے:

اَلَمْ يَاْتِهِمْ نَبَاُ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَوْمِ نُوحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُودَ وَقَوْمِ اِبْرَاهِيمَ وَ اَصْحَابِ مَدْيَنَ...... ۞ الخ.

یعنی کیا ان کے پاس پہلے لوگوں کی خبریں نہیں آئیں قومِ نوح، قومِ عاد، قومِ ثمود، قومِ ابراہیم کی اور مَدیَن والے لوگوں کی۔

## میرے ناکام شیعہ دوستو!

قرآنِ مجید کا یہ دعویٰ ہے کہ جب مومن اور کافر کا خدا کے دین قائم کرنے میں مُقابلہ ہوتا ہے تو جو خدا کی طرف ہوتا ہے وُہ کامیاب ہوتا ہے۔ گو ابتداء میں اس کو تکلیفیں ملیں ایک دو دفعہ شکست بھی ملے مگر آخر کار اپنے مطلب کو پہنچ جاتا ہے، جو جھُوٹا مشرک کافر منافق ہوتا ہے وہ ناکام مقہور و نامُراد رہتا ہے اس کا مطلب پُورا نہیں ہوتا۔

میں خوش ہوتا ہوں کہ اس خُدائی اُصُول کے مُطابِق حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ حضرت عثمان اپنی مراد کو پہنچ گئے اور اس بات کا افسوس کرتا ہوں کہ آپ کے عقیدہ کے مُوجب حضرت علی بالکُل مقہور اور ناکام رہے یعنی آپ کے قول کے مطابق حضرت علی برابر پچیس سال تک بے چارے مار پیٹ کھاتے رہے خلافت نہ ملی جب خُدا خُدا کر کے خلافت ملی تو حضرت معاویہؓ نے ساری عیش منغص کر دی ابھی اس پر قابو نہ پائے تھے کہ ابن ملجم نے شہید کر ڈالا آپ کے بیٹے خلیفہ ہوئے مگر چھ مہینے گذرے تھے کہ باپ کی سنت کے خلاف ساری سلطنت اپنے باپ کے دشمن کے حوالہ کر دی۔

آپ کے قول کے مُطابِق امام حسین کو جو ناکامی اور شکست کربلا کے میدان میں نصیب ہوئی جس کا اعتراف ہر کُوچہ و بازار اور در و دیوار پر سیاہ پوشی نیم ہوشی سر شکنی سینہ کوبی زنجیر بستنی جگر سوزی نالہ زاری اور بے قراری جیسی مختلف حرکات سے جب آپ کرتے ہیں تو ہم کو بھی رحم آجاتا ہے۔

ان کے بیٹے آپ کے قول کے مُطابِق اپنی ناکامی دیکھ کر برابر چالیس سال تک ایک گوشہ میں بیٹھے روتے رہے اور پھر آپ کی اولاد امام ابی جعفرؒ امام ابی عبداللہ

حضرت نقی وتقی حسن عسکری کُھل کر بات بھی نہیں کر سکتے تھے کہ کوئی دیوار کے پیچھے سے نہ سُن کر خلیفۂ وقت کو جا کر کہدے پھر جان کے لالے پڑ جائیں پھر آپ کے عظیم الشّان آخری امام اپنی نا کامی اور شکست کو محسوس کر کے ایسے بھاگے کہ پوچھنے پر پتہ نہیں ملتا پس آپ پر یہ سُوال پیدا ہوتے ہیں۔

# سُؤالات

(۱) کیا آپ ثابت کر سکتے ہیں کہ پیغمبر صلّی اللہ علیہ وسلّم کی اطاعت کرنے والے مسلمان اپنے مشن یعنی دینِ الٰہی کے رواج دینے میں کامیاب نہیں ہوئے؟

(۲) کیا آپ ثابت کر سکتے ہیں کہ پیغمبروں اور مسلمانوں کے مقابل دینِ الٰہی کے مٹا دینے کی کوشش کرنے والے مقہور نا کام نہیں رہے؟

(۳) کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ ابوبکر وعُمر وعُثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے مشن میں کامیاب نہیں ہوئے حالانکہ آپ کے مزعُومہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی اس بات کا اعتراف ہے۔

روضہ کافی صفحہ ۲۹۔ احتجاج صفحہ ۳۴۲ پر فرماتے ہیں:

مُتعہ حلال کر دیتا فدک اہل بیت کو واپس کر دیتا، جماعت تراویح بند کر دیتا مگر ابوبکر وعمر کا مشن کامیاب ہے کہ لوگ مجھ سے فی الفور باغی ہو جائیں گے کہ دیکھو اس نے عُمر کی سنت یعنی اس کے مشن کو تبدیل کر ڈالا۔

(۴) کیا آپ کے مزعُومہ حضرت علی حضرت ابوبکر وعمر وعثمان کے مقابلے میں

کامیاب ہوئے؟

(۵) اگر حضرت ابوبکر و عمر و عثمان کامیاب ہوئے تو کیا بنے اور علی ان کے مقابلہ میں ناکام رہے تو وہ کیا ہوئے؟ صاف بات یہ ہے کہ عقائد شیعہ کے رُو سے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ... داری ثابہ ... نہیں ہوتے۔

## خبردار! اے ابنِ سبا کی اُمّت

مَیں نے تجھے پہچانا تیرے اندر یہودیت کی رُوح بول رہی ہے خدا کی قسم حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہرگز ایک منٹ کے لئے بھی حضرت ابوبکر و عثمان کی مُخالفت نہیں کی بلکہ ہمیشہ معاون، مددگار، مشیر، سب سے زیادہ اطاعت کرنے والے آپس میں بھائی، بھائی بالکل دوست دو مغز ایک پوست تھے۔

رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡھُمۡ وَرَضُوۡا عَنۡہُ وَلَوۡ کَرِہَ الۡکَافِرُوۡنَ ۞

## خُلفاء ثلٰثہ کامِل مومن تھے

لَئِنۡ لَّمۡ یَنۡتَہِ الۡمُنٰفِقُوۡنَ وَالَّذِیۡنَ فِیۡ قُلُوۡبِہِمۡ مَّرَضٌ وَّالۡمُرۡجِفُوۡنَ فِی الۡمَدِیۡنَۃِ لَنُغۡرِیَنَّکَ بِہِمۡ ثُمَّ لَا یُجَاوِرُوۡنَکَ فِیۡہَا اِلَّا قَلِیۡلًا مَلۡعُوۡنِیۡنَ ۞

(پارہ ۲۲، رکوع ۴)

یعنی اگر منافق اپنی شرارت اور بدخیالی سے باز نہ آئے تو ہم تجھ کو ان کے برخلاف ورغلائیں گے پھر وہ تیرے نزدیک نہیں رہنے پائیں گے مگر تھوڑے دن لعنت کی زندگی سے۔

یعنی کافر منافق قیامت تک مدینہ منورہ شہر میں عزّت اور شان و شوکت کا

زندگی نہیں حاصل کرسکتا ہے، ہم دیکھتے ہیں کہ حضرت ابوبکر وعمر وعثمان اپنی ساری حیاتی اسی شہر میں نہایت شان وشوکت سے سلطنت کرتے رہے ہزاروں ان کے غلام لاکھوں ان کے خوشامدی مگر افسوس کہ تقیہ کرنے والوں کو یہ عزت حاصل نہ ہوئی۔

پس بھائیو! خدا نے کہا: کافر ومنافق مدینہ کے اندر عزت اور سلطنت حاصل نہیں کرسکتا حضرت ابوبکر وعمر وعثمان نے اسی شہر میں تا دمِ زیست بڑی عزت پائی اور سلطنت کرتے رہے اگر خلفاء اربعہ کو مومن نہ مانا جائے تو خدا کا وعدہ جھوٹا ثابت ہوتا ہے جب خدا کا وعدہ سچا ہے تو معلوم ہوا کہ خلفاء ثلثہ کامل ایمان دار تھے اگر ایمان دار نہ ہوتے تو عزت اور سلطنت حاصل نہ کرتے۔

## دلیل دوم

اِنَّ عِبَادِیْ لَیْسَ لَکَ عَلَیْهِمْ سُلْطَانٌ اِلَّا مَنِ اتَّبَعَکَ مِنَ الْغَاوِیْنَ

(پارہ ۱۴، رکوع ۲)

یعنی اے شیطان تو میرے بندوں پر ہمیشہ کے لئے قبضہ نہیں پائے گا یعنی ہمیشہ تو ان کو اپنی مرضی کے موافق نہیں چلا سکتا مگر جس نے تیری تابعداری کی گمراہوں میں سے ان سب سے جہنم کا وعدہ ہے۔

حضرات شیعہ کو معلوم ہونا چاہیے کہ پچیس سال تک خلفاء ثلثہ حضرت علی، امام حسن وامام حسین پر قابض رہے یعنی ان کو اپنی مرضی پر چلاتے رہے اپنے ماتحت رکھا یہ بزرگوار ان کی بیعت میں داخل ہوئے پیچھے نمازیں پڑھتے رہے ان کی غنیمت کا مال کھاتے رہے بلکہ حضرت امام حسین غنیمت کے مال سے لونڈی نکاح میں لائے جس

کی اولاد سب سیّد ہیں، یہ حضرت عُمر کے جہاد کی غنیمت شُدہ شہربانو تھیؓ اور حضرت ابا بکر صِدّیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جہاد کی غنیمت شُدہ خُولہ بنتِ جعفر کو حضرت علی اپنے نکاح میں لائے ، اگر حضرات خلفاء ثلٰثہ مسلمان نہ تھے تو ان کا جہاد جہاد نہ ہوا، وہ دونوں لونڈیاں غصب ہوئیں تو وہ مسلمانوں کے لئے حرام ہوئیں تو بتاؤ سیّد کون ہوئے اور حضرت علی کس بات کے مستحق ہوئے اور خُدا کے بندوں میں سے حضرت علی ہوئے یا اصحابِ ثلٰثہ۔

## دلیل سوم

خدا تعالیٰ منافقوں کا ذکر فرماتا ہے:

هَمُّوْا بِمَالَمْ يَنَالُوْا مَالَهُمْ فِي الْاَرْضِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ۞

یعنی مومن اللہ کے دین کو رواج دینا چاہتا ہے، اور کافر و منافق ایڑی اور چوٹی کا زور لگاتا ہے کہ حق کو دبا دے مگر اپنی مُراد کو نہیں پہنچتا اور مُلک بھر میں کوئی اس کا مددگار نہیں ہوتا۔ (پارہ ۱۰ع ۵)

شیعہ لوگ کہتے ہیں کہ حضرت علی نے بعد رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خلافت حاصِل کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کو زور لگایا ایک گدھی پر بی بی فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو سوار کر کے امام حسن اور حسین کو آگے کر کے ایک مہاجر کے گھر گئے ایک ایک انصاری کے در پر پھرے بہت روئے اور چلائے (اور بہت کوشش کی) ان کو اپنے حُقُوق جتلائے مگر کسی نے آپ کی مدد نہ کی اور حضرت ابو بکر سے آپ خلافت نہ لے سکے، اب حضراتِ شیعہ اپنے عقائد پر خلافت کا انکار کرتے ہوئے حضرت علی

سے منافق ہونے کا ازالہ کریں۔

## دلیل چہارم

لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْمُرْجِفُوْنَ فِي الْمَدِيْنَةِ لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُوْنَكَ فِيْهَا اِلَّا قَلِيْلًا مَلْعُوْنِيْنَ ۞
(پارہ ۲۲، رکوع ۴)

یعنی اگر منافق اور شرارت سے باز نہ آئے وہ مدینہ میں عزّت کی زندگی نہیں بسر کرسکتے، بلکہ لعنت کی زندگی بسر کریں گے۔

اور شیعہ لوگ کہتے ہیں کہ جب حضرت فاطمہ فدک مانگنے گئیں، واپس آرہی تھیں کہ عمرؓ نے ان کو بُرا بھلا کہا ایک لات بھی ماری جس سے اسقاطِ حمل ہوگیا آپ کے گھر کو آگ بھی لگادی حملہ حیدری میں لکھا ہے۔

بدست عمر بود یک ریسمان — دگر در کف خالد پہلوان
فگندند در گردن شیر نر — کشیدند او را بر بوبکر

یعنی عمرؓ اور خالد نے جا کر حضرت علی کی گردن میں رسّہ ڈالا، اور گھسیٹ کر ابو بکر کے پاس لائے۔

پس دونوں کی ذلّتوں میں سے اس سے زیادہ ذِلّت اور بے عزّتی اور کیا ہو سکتی ہے کہ کسی شریف آدمی کی عورت کو سرِ بازار لُوٹا جائے پھر اس پر سختی سے زدوکوب کیا جائے کہ حمل گر جائے گھر کو آگ لگائی جائے شریف اور کنواری بیٹی غصب کر کے ناجائز استعمال کیا جائے۔ صافی کتاب الحجہ جز ۳ حصہ اول صفحہ ۲۸۲۔ فروع کافی جلد دوم

صفحہ ۱۴۱۔ گردن میں رسّی ڈال کر رُسوا کیا جائے اور یہ سب کچھ ہو بھی مدینہ میں ذلتیں منافقوں کی علامتیں ہیں۔

اب شیعہ صاحبان حضرت علی سے مُنافِقت دُور کر کے دکھائیں!

## دلیل پنجم

خداتعالیٰ قرآن میں منافقوں کا اس طرح ذکر فرماتا ہے:

یَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِهِمْ مَّا لَیْسَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ (پ ۴، ع ۷)

یعنی منافق کے دل میں کچھ اور ہوتا ہے اور زبان پر کچھ،

اور چونکہ مغلوب ہوتا ہے اس لئے دل کی بات نہیں کہہ سکتا۔

اور شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت علی، ابو بکر، عمر اور عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی خلافت صرف زُبان سے تسلیم کرتے تھے، مگر دل سے نہیں مانتے تھے۔

مہربانی فرما کر مُنافِقت کی یہ علامت تمہارے عقیدہ کے مُوجب حضرت علی پر چسپاں ہوتی ہے اِسے دُور کریں۔ ہمارے نزدیک حضرت علی دل وجان سے خُلفاء ثلٰثہ کی خلافت کو تسلیم کرتے تھے۔

## دلیل ششم

اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَیْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَیْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا (پ ۲۹، سورۃ مزمل)

تحقیق ہم نے بھیجا تمہاری طرف رسُول جو شاہد ہے تم پر جیسا کہ بھیجا ہم نے فرعون کی طرف رسُول۔

اس آیت میں خداتعالیٰ نے اپنے رسولِ کریم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم کو حضرت موسیٰ علیہ الصّلاۃ والسّلام کا مماثل قرار دیا ہے کیوں کہ ان کے حالات ان سے بہت ملتے جلتے ہیں۔

جیسے موسیٰ علیہ والصّلاۃ والسّلام نے مصر سے ہجرت کی تھی اسی طرح رسول کریم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے مکّہ سے ہجرت کی فرق یہ تھا کہ حضرت موسیٰ علیہ الصّلاۃ والسّلام کے ساتھ تمام قوم بنی اسرائیل تھی اور رسولِ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ساتھ ایک رفیق تھا جس طرح فرعون نے حضرت موسیٰ کا پیچھا کیا تھا اسی طرح کفّارِ مکّہ نے حضور کا تعاقب کیا جس طرح فرعون اوراس کے لشکر کو اصحابِ موسیٰ دیکھ کر گھبرا گئے تھے اسی طرح کفّارِ مکہ کو نزدیک غار کے دیکھ کر حضرت ابو بکر صدّیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ گھبرا گئے تھے، قرآن میں یُوں آیا ہے:

فَلَمَّا تَرَآءَ الْجَمْعَانِ قَالَ اَصْحَابُ مُوْسٰٓی اِنَّا لَمُدْرَكُوْنَ ۞

پس جس وقت دونوں طرف کے آدمیوں نے ایک دُوسرے کو دیکھ لیا تو اس وقت مُوسیٰ کے ساتھی کہنے لگے کہ اب ہم پکڑے گئے۔

حضرت مُوسیٰ نے کہا ایسا نہیں ہوسکتا میرا رب میرے ساتھ ہے کوئی صورت بچاؤ کی مجھے بتائے گا۔

اب دیکھئے نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم کی طرف! خدا فرماتا ہے:

اِذْاَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْهُمَافِي الْغَارِاِذْيَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا...... الخ

جس وقت نکالا اس کو ان لوگوں نے جو کافر تھے دو میں سے دوسرے کو جب

وہ دونوں غار میں تھے، جب اس نے کہا ساتھی اپنے کو نہ غم کر بے شک اللہ ہمارے ساتھ ہے۔

مُحقّقین نے اس میں بہت نکات بیان کئے ہیں مِنجُملہ ان کے یہ ہے کہ موسیٰ علیہ الصّلاۃ والسّلام نے اپنی کلام میں معیت کو اوّل بیان اور رب کا نام بعد فرمایا یعنی مَعِیَ رَبِّیْ اور ہمارے نبی صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے پہلے اللہ کا نام بعد میں معیت کو ذکر فرمایا اس سے مَعلُوم ہوا کہ حضرت موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام مُرید کا حق رکھتے تھے کیوں کہ آپ نے اپنے سے حق کی طرف دیکھا اور رسُولِ پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے حق سے اپنی طرف دیکھا۔

یعنی موسیٰ علیہ الصّلاۃ والسّلام نے پہلے اپنا ذکر کیا پھر خدا کا حضُور نے پہلے خُدا کا ذکر کیا پھر اپنا ذکر کیا، پس مُرید اور مُراد میں یہ فرق ہے کہ مُرید کو جو کچھ کہا جائے کرتا ہے مُراد جو کچھ کہے وہ عمل میں لایا جائے۔

حضُور صلّی اللہ علیہ وسلّم کا ارادہ تھا کہ ہمارا قبلہ کعبہ ہو تو خُدا نے مان لیا فرمایا:

فَلَنُوَلِّیَنَّکَ قِبْلَۃً تَرْضٰھَا (پ۲، رکوع۱)

یعنی پھر دیں گے تجھ کو اس قبلہ کی طرف جس پر تم راضی ہو،

قیامت میں بھی خدا حضور کی رِضا پر کام کرے گا:

وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی ۞

یعنی قریب ہے کہ دے گا تجھے تیرا رب پس تو راضی ہوگا۔

حضرت موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام نے معیّتِ خدا کے اوصاف سے بیان کی حضور صلّی اللہ وعلیہ وسلّم نے خدا کی ذات سے بیان کی قول موسیٰ مَعِیَ رَبِّیْ اور قول

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا ہے۔

اس سے حضور کے درجۂ عالی اور موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کے درجہ میں فرق دیکھنا چاہئے!

حضرت موسیٰ علیہ الصّلاۃ والسّلام نے اپنی ہی ذات کے ساتھ فرمایا حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اپنے صاحب کو ساتھ رکھ کر جمع کے صیغے سے فرمایا کہ ہمارے ساتھ۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ خدا نے جو فرمایا ہے:

فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ کس چیز سے مدد کی وہ ذریعہ ابوبکر صدّیق ہی تھے اس سے ثابت ہوا کہ ابوبکر کی رفاقت خدا کی مدد تھی۔

ایسے نازک وقت میں گو اور بھی اصحاب موجود تھے مگر ان کو آپ نے پسند فرمایا اور ساتھ لیا جس سے نہایت وفاداری پر خدا اور رسول کو اعتماد تھا ورنہ کسی کو ایسے سفر میں کوئی رفیق نہیں کرتا۔

جو کچھ اس وقت میں مصیبت تھی وہ ان دونوں کے ساتھ مخصوص تھی اور جو اس کا اجر تھا اس میں بھی صدیقِ اکبر شامل تھے جو کسی کو بھی حاصل نہ ہوا۔

اِذْاَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سے ثابت ہو رہا ہے کہ کفّار نے حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کو نکالا تھا ابوبکر کو تو کسی نے نہیں نکالا تھا انہوں نے خود حضور کی محبّت سے وطن چھوڑا آرام و راحت چھوڑی اس سے کیسا پختہ ایمان ثابت ہوتا ہے۔

صاحب کے لفظ سے ثابت ہوا کہ ابا بکر ساتھی تھے اور حضور کے ساتھیوں کی صفت قرآن میں پڑھو!۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ......

لاتحزن سے معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ابا بکر کے ساتھ نہایت محبت تھی ان کا رنجیدہ ہونا حضور کو گوارہ نہ ہوا اُن کو تسلی دی، یہ ظاہر ہے کہ جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا محبّ ومحبوب ہے وُہ خدا کا محبّ ومحبوب ہے۔

اِنَّ اللہَ مَعَنَا میں ضمیر متکلم مع الغیر کی ہے جو موافق قاعدہ یہ چاہتی ہے کہ مُتکلّم کے ساتھ کم از کم ایک اور ہو معلوم ہوا کہ حضور نے اپنے لئے اور ابا بکر کے لئے معیّت بیان فرمائی۔

پس ثابت ہوا کہ نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم کے بعد ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ہی فضیلت حاصل ہے ان کی فضیلت میں کوئی نہیں ملتا، اسی لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مرضِ موت میں انہیں کو امام بنایا قبر میں بھی ساتھ رکھا۔

حدیث شریف میں آیا ہے: حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم فرماتے ہیں:

خَیْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِیْ ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَھُمْ ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَھُمْ ثُمَّ یَفْشُی الْکِذْبُ (بخاری)

تمام زمانوں سے بہترین زمانہ میرا زمانہ ہے پھر ان لوگوں کا جو ان کے مُتّصِل ہیں پھر ان کا جو ان سے مُتّصل ہیں پھر پھیلے گا جھوٹ۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ تین زمانے بہترین ہیں ایک صحابہ کا دوسرا تابعین کا تیسرا تبع تابعین کا اس کے بعد میں جُھوٹ ظاہر ہوگا۔

الحمدُ للہ! امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ بہترین زمانوں میں سے ہیں جو لوگ ان کو بُرا کہتے ہیں اور ان کی پیروی نہیں کرتے وُہ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کو جُھٹلاتے ہیں۔

# نکتہ

قرنی کے چاروں حُروف ہیں ان سے خلفاء اربعہ کی فضیلت ثابت ہوتی ہے چاروں خلیفہ کے آخری حرفوں سے قرنی بنتا ہے۔

(ق) ابا بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا آخری حرف ہے اور

(ر) حضرت عمر (فاروق) رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اور

(ن) حضرت عثمان (غنی ذُوالنُّورین) رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اور

(ی) حضرت شیرِ خُدا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی، گویا حضُور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے یہ فیصلہ فرمادیا کہ خلفاء اربعہ کا زمانہ سب سے بہتر زمانہ ہے، فہی المراد۔

خدا نے بھی اس بات کی تائید فرمادی اور فرمایا:

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ آمَنُوْا مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَی الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ تَرَاهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا......الخ

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم سے حضور کا وُجود، وَالَّذِیْنَ آمَنُوْا مَعَهٗ سے ابا بکر صدّیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اَشِدَّآءُ عَلَی الْكُفَّارِ سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ سے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، رُكَّعًا سُجَّدًا سے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مراد ہیں، اور یہی پنجتن پاک ہیں جن کی محبت کا حکم ہو رہا ہے۔

حدثنی سیدی علی بن علی الرضا عن ابیہ عن آبائہ عن

الحسین بن علی علیہم السلام قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم:

اِنَّ اَبَابَکرٍ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ السَّمْعِ وَاَنَّ عُمَرَ بِمَنْزِلَةِ الْبَصَرِ وَاَنَّ عُثْمَانَ

مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ الْفُوَادِ......الخ۔

یعنی حسین ابن علی کہتے ہیں: فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے:

ابا بکر بمنزلہ میرے کان کے ہے اور عمر بمنزلہ آنکھ کے اور عثمان بمنزلہ دل

کے پس اس شیعوں کی حدیث سے بھی اصحاب ثلثہ کی فضیلت ثابت ہوئی۔

معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جو کچھ سنتے تھے ابا بکرؓ کے ذریعہ سنتے تھے

جو دیکھتے تھے وہ عمرؓ کے ذریعہ دیکھتے تھے اور جو سمجھتے تھے وہ عثمانؓ کے ذریعہ سمجھتے تھے

تب ہی تو خدا نے فرمایا:

لِيَغْفِرَ لَکَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ.

یعنی اے نبی تمہاری خاطر گذشتہ و آئندہ سب کی لغزشیں معاف کرے گا۔

یہ نہیں کہ ہاتھ پاؤں اور منہ کے گناہ معاف کرے گا اور آنکھ کان دل کے

گناہ معاف نہ کرے گا،

اور یہ کہنا کہ اصحاب ثلثہ کو ان اعضاء سے اس لئے تشبیہ دی ہے کہ خدا نے

فرمایا ہے:

اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ کُلُّ اُولٰٓئِکَ کَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا.

یعنی کان آنکھ دل سب سے پوچھا جائے گا۔

افسوس شیعوں کے علم پر جنہوں نے اس سے یہ مسئلہ استنباط کیا کہ اصحاب

مثلاً کو پوچھ ہو گی یہ نہیں خبر کہ کان آنکھ دل والے سے سوال ہو گا اس کی جواب دہی ان اعضاء والے پر ہو گی جس کے وہ اعضاء ہیں نہ یہ کہ ہر ایک کے اعضاء جُدا کر کے اعضاء کو پوچھ ہو گی بے فرمان ہوئے تو اعضاء کو دوزخ میں ڈالا جائے گا، اور اعضاء والے کو جنّت میں۔

## خلافت کا بیان

حدیث: غزوۂ خیبر میں حضور علیہ الصّلاۃ والسّلام نے فرمایا:

کل میں جھنڈا ایسے شخص کو دوں گا جو اللہ پر راضی ہو گا، اللہ اس پر راضی ہو گا اس کے نام پر فتح ہو گی صحابہ یہ سُن کر دل میں تمنا رکھتے تھے کہ ہمیں جھنڈا ملے گا آخر حضرت علی کو ملا۔

پس اس سے معلوم ہوا کہ یہ سب اوصاف جو حضور نے بیان کئے تھے اس کا مصداق حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔

ایسا ہی آیت وَعَدَاللّٰہُ الَّذِیْنَ آمَنُوْا مِنْکُمْ کا مصداق خلفاءِ اربعہ تھے۔

یعنی خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے:

وَعَدَاللّٰہُ الَّذِیْنَ آمَنُوْا مِنْکُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ یَسْتَخْلِفَنَّھُمْ فِی الْاَرْضِ کَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِھِمْ وَلَیُمَکِّنَنَّ لَھُمْ دِیْنَھُمُ الَّذِی ارْتَضٰی لَھُمْ وَلَیُبَدِّلَنَّھُمْ مِنْ، بَعْدِ خَوْفِھِمْ اَمْنًا یَعْبُدُوْنَنِیْ لَایُشْرِکُوْنَ بِیْ شَیْئًا، وَمَنْ کَفَرَ بَعْدَ ذٰالِکَ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْفٰسِقُوْنَ (پ، ۱۸،ع ۱۲)

یعنی وعدہ کیا ہے اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کے ساتھ جو ایمان لائے تم میں

سے اور عمل کئے نیک، کہ البتہ خلیفہ کرے گا اللہ تعالیٰ ان کو زمین میں جیسا کہ خلیفہ کیا پہلوں میں سے اور البتہ محکم کرے گا ان کے لئے دین ان کا جو پسند کر دیا ان کے لئے اور دے گا ان کو ان کے ڈر کے بدلے امن میری ہی بندگی کریں گے اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں گے، جنہوں نے کُفر کیا اس سے پیچھے پس وہ لوگ گنہگار ہیں۔

صحابہ جو اس وقت موجود تھے ان سے خدا تعالیٰ چند وعدہ بصیغہ استقبال فرماتا ہے

ایک لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ انہیں خلیفہ کرے گا

دوسرا لَيُمَكِّنَنَّ ان کا دین محکم کرے گا،

اور تیسرا لَيُبَدِّلَنَّهُمْ. اوران کے خوف کو امن میں بدلے گا۔

اس سے صاف ظاہر ہے ان وعدوں کا ظہور بہ نسبت زمانہ نزولِ آیت کے زمانہ آئندہ میں ہوگا، اول وعدہ یہ کہ خلیفہ کرے گا ان کو زمین میں دوسرا وعدہ یہ کہ ان پسندیدہ دین ان کے لئے قائم کرے گا تیسرا وعدہ یہ ہے کہ کُفّار دشمنانِ دین سے جو ان کو خوف ہے وُہ امن سے بدل دے گا اور یہ وعدہ صحابہ سے ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۞ خدا تعالیٰ وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ صحابہ میں سے کس کس کو یہ نعمت نصیب ہوئی یہ اظہر من الشمس ہے کہ یہ نعمت خُلفاءِ اربعہ کو ہی نصیب ہوئی وُہی اس آیت کا مِصداق ہیں اس آیتِ مذکورہ میں جو اوصاف ذکر کئے گئے ہیں وہ ان چاروں میں تھے مثل حدیث غزوہ خیبر کے جب جھنڈا اسلامی سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مِلا تو مَعلُوم ہوا کہ جو حضور نے اوصاف بیان کئے تھے وہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ہیں ایسا ہی خلفاء اربعہ کو جانتے خلافت بھی ملی اُن کا دین بھی ایمان بھی خدا کا پسندیدہ امن بھی ان کو حاصل۔ تو حید

قائم، شرک سے کوسوں دُور الحمدُ للہ! خلفاء اربعہ کی خلافت ان کا کامل مؤمن ہونا اس آیت سے ثابت ہوا۔

شیعوں کی معتبر کتاب نہج البلاغت چھاپہ تہران صفحہ ۹۴و۹۵، میں حضرت علی کی مندرجہ ذیل عبارت سے ثابت ہوتا ہے کہ اس وعدہ کے موعود وہی لوگ ہیں جن کو سُنّی لوگ موعود مانتے ہیں یعنی خلفاء راشدین،

**ومن كلامه عليه السلام بعمر بن خطاب لما استشاره عمر في الشيخوص للقتال الفرس ان هذا الامر لم يكن نصره ولا خذ لانه بكثرة ولا بقتلة وهو دين الله الذى اظهره وجنده الذى اعده وامده حتى بلغ ما بلغ وطلع حيث طلع ونحن على مو عود من الله .**

اس کی شرح مصباح السالکین میں علامہ کمال الدین بن شنیم بحرانی نے ان الفاظ سے کی ہے:

ثم وعدنا بموعود هو النصر والغلبة والاستخلاف فى الارض كما قال الله تعالى **وعد الله الذين آمنو منكم وعملو الصلحت ليستخلفنهم فى الارض كما استخلف الذين من قبلهم وكل وعده من الله فهو منجز لعدم الخلف فى خبره ......الخ.**

ترجمہ:۔ حضرت امیر علیہ السّلام کے کلام سے ہے جب مشورہ لیا ان سے حضرت عُمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مُلکِ فارس کے جہاد میں خود جانے کے لئے حضرت علی نے فرمایا اس دین کی مدد کرنا اور نہ کرنا قِلّت اور کثرت پر نہیں یہ اللہ کا دین ہے جس کو ظاہر کیا اور اسی کا لشکر ہے جس کو تیار کیا اور مدد کی یہاں تک پہنچا جہاں تک پہنچا اور نکلا جہاں سے

نکلا اور ہم اللہ کے وعدے پر یقین کیے ہوئے ہیں۔

شارح نے اس پر یہ لکھا ہے پھر وعدہ کیا ہم سے مدد اور غلبہ اور زمین کی خلافت کا جیسا کہ وعدہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے ان سے جو ایمان لائے اور کیے عمل نیک اس بات کا کہ خلیفہ بنائے گا ان کو زمین میں جیسا خلیفہ بنایا پہلوں کو،

پھر شارح لکھتا ہے:

اللہ تعالیٰ کے وعدے پورے ہوئے ہیں کیوں کہ اس کے وعدے میں خلاف نہیں ہوسکتا پس حضرت علی سے بھی یہی ثابت ہوا کہ خلفاءِ اربعہ ہی اس آیت سے مراد ہیں۔

وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِہٖ حَدِیْثًا (پ،۲۸،ع،۱۹)

جس وقت خفیہ بات کہی نبی نے کسی بی بی سے۔

اس کی تفسیر شیعوں کی کتاب مجمع البیان میں یوں مذکور ہے:

اَخْبَرَ حفظَۃَ اَنَّہٗ یَمْلِكُ مِنْ بَعْدِھا ابو بکر وعمر وعثمان

آپ نے پوشیدہ طور پر حفصَہ کو خبر دی کہ میرے بعد مالک ابُو بکر پھر عُمر پھر عثمان ہوں گے۔

کیا اب بھی کسی مسلمان کو شک رہا ہے جبکہ شیعہ ہی قرآن سے خلافت خلفاءِ ثلٰثہ کی ثابت کرتے ہیں تو پھر انکار کیسا؟

عَنْ حُذَیْفَۃَ قَالَ: کُنَّا جُلُوْسًا عَنْدَالنَّبِیِّ فَقَالَ: لَااَدْرِیْ مَابَقَائِیْ فِیْکُمْ فَاقْتَدُوْا بِالَّذِیْنَ مِنْ بَعْدِیْ اَبُوْ بَکْرٍ وَعُمَرُ (ترمذی)

یعنی حذیفہ فرماتے ہیں:

ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے تو آپ نے فرمایا:

پتہ نہیں کہ کب تک تم میں رہوں میرے بعد ابو بکر کی تابعداری کرنا پھر اس کے بعد عمر کی۔

عَنْ عَلِيٍّ قَالَ: قِيْلَ: يَارَسُوْلَ اللهِ مَنْ نُوْمِرُ بَعْدَكَ قَالَ تُوْمِرُوْا اَبَا بَكْرٍ تَجِدُوْهُ اَمِيْنًا الخ.

یعنی حضرت علی نے فرمایا: عرض کی گئی:

یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) آپ کے بعد کون امیر ہوگا؟

آپ نے فرمایا:

ابا بکر تمہارا امیر ہوگا تم اسے امین پاؤ گے، مشکوۃ،

دیکھو! حضرت علی سے یہ ثابت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ابا بکر کی اتباع ہے۔

## علالتِ نبوی اور امامتِ نماز

امامت نہایت مشکل کام ہے اور صحابہ کرام کی امامت اور بھی مشکل تھی لیکن حضرت ابو بکر کو دو مرتبہ یہ عظیم الشان شرف حاصل ہوا، ایک بار بنو عمر بن عوف میں کچھ جھگڑا ہوا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مصالحت کے لئے تشریف لے گئے نماز کا وقت آیا، تو بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت ابو بکر کے پاس آئے اور کہا کیا آپ نماز پڑھائیں گے؟

"بولے ہاں" اگر تم چاہو!

حضرت ابو بکر نے نماز شروع کی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور صف میں کھڑے ہو گئے لوگوں نے تالیاں بجانا شروع کیں لیکن حضرت ابو بکر نماز میں اس قدر منہمک ہو جاتے تھے کہ ان کو مطلق خبر نہیں ہوتی تھی، جب زیادہ زور سے دیر تک تالیاں بجیں تو حضرت ابو بکر نے مڑ کر دیکھا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اشارہ سے فرمایا کہ اپنی جگہ پر رہو لیکن حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہاتھ اٹھا کر خدا کا شکر ادا کیا اور پیچھے ہٹ آئے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم آگے بڑھے اور نماز پڑھائی نماز کے بعد حضرت ابو بکر سے پوچھا تم اپنی جگہ پر کیوں نہ رہے؟ میں نے تو اجازت دی تھی۔

انہوں نے کہا پسر ابو قحافہ کی یہ مجال نہیں کہ آپ کے آگے کھڑا ہو کر نماز پڑھائے۔

لیکن جب آنحضرت علیل ہوئے تو حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ خدمت انجام دینا پڑی آپ نماز کی اقامت خود فرماتے تھے جب مرض میں زیادتی ہوئی اور موذن (بلال) نے آکر مطلع کیا تو آپ نے فرمایا:

مُرُوْا اَبَابَکْرٍ فَلْیُصَلِّ بِالنَّاسِ.

ابو بکر سے کہو وہ نماز پڑھائیں

یہ عشاء کا وقت تھا لوگ انتظار میں تھے لیکن حضرت عائشہ مزاحم ہوئیں اور عرض کی کہ ابو بکر رقیق القلب ہیں جلد رونے لگتے ہیں آپ کی جگہ پر کھڑے ہوں گے تو نماز نہ پڑھا سکیں گے آپ حضرت عمر کو فرمائیں کہ وہ پڑھائیں،

آپ نے پھر ابا بکر کے لئے فرمایا:

پھر حضرت عائشہ نے مائی صاحبہ حفصہ کو کہا:

تم ہی حضرت عمرؓ کے لئے کہو!

مائی حفصہ نے بھی کہا:

پھر آپ نے فرمایا: تم یوسف والیاں ہو،

ابا بکر کو کہو! نماز پڑھائے (بخاری کتاب المغازی)

غرضیکہ ابا بکر نے نماز پڑھائی بعد ازاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی تشریف لے آئے تو آپ آگے ہو گئے، ابا بکر پیچھے ہو گئے اس حدیث سے پورے طور پر روشن ہو گیا کہ آپ اپنی زندگی میں ہی ابوبکر کو منصب امامت عطا فرما دیا تھا،

## اعتراض

شیعوں کا یہ اعتراض کہ صحابہ نے ابا بکر کی اقتداء کی ہوتی تو سقیفہ میں جب انصار در بارۂ خلافت جھگڑا کر رہے تھے کیوں نہ امامتِ ابا بکر کو بطورِ دلیل پیش کیا گیا؟

## جواب

تو جواب یہ ہے کہ اس وقت امامتِ ابوبکر کو بطور دلیل پیش کیا گیا تھا،

دیکھو! حدیث جو حاکم نے مستدرک اور ابوعمر نے استیعاب میں عبداللہ بن مسعود سے روایت کی ہے:

عَنْ عَبْدِاللّٰہِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ: لَمَّاقُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَتْ: اَنْصَارُ مِنَّا اَمِیْرٌ وَمِنْکُمْ اَمِیْرٌ قَالَ:

فَاَتَاہُ عُمَرُ قَالَ: یَامَعْشَرَ الْاَنْصَارِ اَلَسْتُمْ تَعْلَمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ

صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ قَدْ اَمَرَ اَبَابَکْرٍ یَؤُمُّ النَّاسَ فَاَیُّکُمْ یُطِیْبُ نَفْسَہٗ اَنْ یَتَقَدَّمَ اَبَابَکْرٍ؟

فَقَالَتِ الْاَنْصَارُ: نَعُوْذُ بِاللّٰہِ اَنْ نَتَقَدَّمَ اَبَابَکْرٍ.

کہا عبداللہ بن مسعود نے جب حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے رحلت فرمائی تو انصار نے کہا:

ایک امیر ہم میں سے ہو اور ایک امیر تم میں سے ہو!

کہا اس نے کہ حضرت عُمر فاروق ان کے پاس آئے اور کہا:

اے گروہِ انصار کیا تم نہیں جانتے کہ رسولِ خُدا صلّی اللہ علیہ وسلّم نے حضرت ابوبکر کو لوگوں کا امام بنایا تھا؟ پس تم میں سے کون ہے جو اس بات پر قُدرت رکھتا ہے کہ اپنے نفس کو صدّیق پر مُقدّم کرے؟

پس کہا انصار نے کہ نعوذ باللہ! کہ ہم یہ کام کریں، ہرگز نہیں

اس حدیث کو باقر مجلسی نے اپنی کتاب بحارالانوار کی جلد فتن میں استیعاب سے بلفظہٖ نقل کیا ہے:

عَنْ عَمْرِوبْنِ الْعَاصِ اَنَّہٗ سَاَلَ النَّبِیَّ فَقَالَ:

اَیُّ النَّاسِ اَحَبُّ اِلَیْکَ؟

قَالَ: عَائِشَۃُ،

فَقُلْتُ: مِنَ الرِّجَالِ؟

فَقَالَ: اَبُوْھَا

فَقُلْتُ: ثُمَّ مَنْ؟

فَقَالَ: عُمَرُ بْنُ الْخِطَابِ (بخاری و مسلم)

یعنی عمرو بن عاص نے پوچھا نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم سے:

کون شخص ہے لوگوں میں سے آپ کو بہت پیارا؟

آپ نے فرمایا عائشہ،

پھر عرض کیا کہ مردوں میں سے؟

آپ نے فرمایا: باپ اس کا۔

پھر پوچھا: بعد اس کے؟

آپ نے فرمایا: عُمر بن خطاب۔

امیر المومنین حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ نے بھی امامتِ ابوبکر کی تصدیق فرمائی ہے چنانچہ کتاب اسد الغابہ میں ایک حدیث حَسن بصری سے روایت کی ہے جس کے الفاظ یہ ہیں۔

عَنِ الْحَسَنِ الْبَصَرِيِّ عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ: قَدَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَبَابَكْرٍ وَّصَلّٰى بِالنَّاسِ وَاِنِّيْ شَاهِدٌ غَيْرُ غَائِبٍ وَاِنِّيْ لَصَحِيْحٌ غَيْرُ مَرِيْضٍ وَلَوْ شَاءَ اَنْ يُقَدِّمَنِيْ لَقَدَّمَنِيْ فَرَضِيْنَا الدُّنْيَا مَنْ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَرَسُوْلُهٗ لِدِيْنِنَا بِلَفْظِهٖ

یعنی حسن بصری نے حضرت علی سے روایت کی، کہ حضرت علی نے کہا:

حضرت رسولِ خدا صلّی اللہ علیہ وسلّم نے حضرت ابوبکر کو نماز پڑھانے کے لئے مقرر کیا اور میں موجود تھا غائب نہ تھا تندرست تھا مریض نہ تھا اور اگر میری تقدیم رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کو منظور ہوتی تو ضرور مقدم فرماتے اس لئے ہم پر فرض ہوا کہ

ہم دنیا کے لئے اسی کو قبول کریں جیسے اللہ اور اس کے رسول نے ہمارے دین کے لئے پسند کیا ہےؐ ابن عساکر نے بھی بسندِ حضرت علی اسی حدیث کو قلم بند کیا ہے۔

پس ناظرین کو معلوم ہو گیا ہوگا کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صدیق کو امامت کے لئے فرمایا تھا حضرت علی بھی اس وقت صحیح وسالم پاس موجود تھے اگر حضرت علی کو امامت دی ہوتی تو آپ ان کو فرماتے کہ نماز پڑھاؤ! یا کم سے کم صحابہ ہی اعتراض اُٹھا لیتے کہ آپ ان کو مَنْ کُنْتُ مَوْلَاہُ فَعَلِیٌ مَوْلَاہُ کہہ دیا ہے اب دُوسرے کی کیا حاجت ہے مگر کسی نے نہیں کہا بلکہ اگر کہا ہے تو حضرت علی کو کہا ہے کہ خلافت مانگو،

چنانچہ بُخاری میں حدیث ہے: مرضِ موتِ رسُولُ اللہ میں کہا، حضرت عباس نے علی سے کہ طلب کرلو! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خلافت اپنے لئے حضرت علی نے جواب دیا کہ میں نہیں طلب کرتا کیوں کہ ڈرتا ہوں اس بات سے کہ مانگوں تو آپ نہ دیں۔

اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ مَنْ کُنْتُ مَوْلَاہُ فَعَلِیٌ مَوْلَاہُ سے خلافت مراد نہیں۔

حضرت علی نے خود فرمایا ہے:

مہاجرین وانصار کا منتخب کیا ہوا امام خُدا کا پسندیدہ ہوتا ہے اس کا ماننا سب مسلمانوں پر واجب ہے جو نہ مانے واجبُ القتل ہے۔

نہج البلاغت مجموعہ مصر صفحہ ۷ میں نہج البلاغت مع شرح کے صفحہ ۳۰۰ میں لکھا ہے:

انہ بایعنی القوم الذین بایعوا ابا بکر وعمر وعثمان علی ما

بایعوهم علیه ولم یکن لشاهدان یختار و لا للغائب ان یردوا انما الشوری للمهاجرین والانصار فان اجتمعو علی رجل وسموه اماما کان ذلک لله رضیا فان خرج من امرهم خارج بطعن او بدعة ردوه الی ما خرج منه فان ابی قاتلوه علی اتباعه غیر سبیل المؤمنین وولاه الله ماتولی .

یعنی تحقیق مجھ سے ان لوگوں نے بیعت کی ہے جنہوں نے ابوبکر وعُمر وعُثمان سے بیعت کی تھی اور نہ حاضر کو اختیار ہے اور نہ غائب کو یہ کہ ردّ کرے، میری خلافت کو اور سوا اس کے نہیں کہ خلیفہ مقرر کرنے کے مشورہ کا حق مہاجرین وانصار کا ہے،

اگر لوگ کسی شخص پر اکتفا کر لیں اور امام بنا لیں وہ نزدیک اللہ کے بھی پسندیدہ ہے اگر کوئی ان کے حکم سے باہر نکلے کوئی اعتراض کر کے یا کوئی نئی بات نکال کر مسلمان اس کو اسی طرف واپس لائیں جس سے وہ نکلا ہے پس اگر وہ نہ آئے انکار کرے تو اسے قتل کر دو اس جُرم پر کہ اس نے مسلمانوں کا طریقہ چھوڑ دیا ہے پھیر دے گا اللہ تعالیٰ اس کو جس طرف وہ پھرا ہے۔

## ایک عجیب لطیفہ

جب بقول شیعہ اصحاب ثلثہ مسلمان تھے تو ان کا جہاد اسلامی جہاد نہ ہوا ان کا آپس میں لڑنا بڑھنا ایک دُوسرے کا حق غصب کر لینا عند الاسلام مسلمانوں کے لئے کب دُرست ہو سکتا ہے، غنیمت کا مال وہ حلال ہوتا ہے جو اسلام کی حفاظت کرنے پر لڑتے ہوئے ملے لڑنا محض خُدا کے لئے ہو نہ طمع مال کی خاطر اگر اصحاب ثلثہ مسلمان نہ

تھے طمعِ دُنیاوی رکھتے تھے تو ان کا مالِ غنیمت کب مسلمانوں کے لئے جائز ہوسکتا ہے۔

دیکھئے! حضرت ابوبکر صدّیق نے اپنے جہاد کی اسیر شُدہ حضرت خَولہ بنت جعفر کو حضرت علی کی زَوجہ بنایا جن سے حضرت محمد حنیف پیدا ہوئے اور حضرت عُمرؓ فاروق نے اپنے جہاد کی اسیر شُدہ حضرت شہر بانو امام حُسین کی زوجیت میں دی جس سے امام سجاد پیدا ہوئے اسی سے سب سید پیدا ہوئے اب بتاؤ اگر خلیفتین کا جہاد اسلامی جہاد نہ تھا تو بیگانی عورتیں جبراً چھینی ہوئی کب حلال ہوسکتی ہیںؓ اور حلال نہ ہوئیں تو سیّد کو کیا لقب ملا۔

اب میں اس رسالہ کو یہاں ہی ختم کرتا ہوں۔ انشاء اللہ تیسرے حصے میں باغ فدک کا بیان شروع کروں گا ناظرین غور سے پڑھیں اور انصاف کی داد دیں وَاللّٰہُ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ابطال تناسخ

(سات جنم والا عقیدہ باطل ہے)

علامہ مولانا ابوالیاس امام الدین کوٹلی سیالکوٹ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسول الکریم

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَاِذَا جَآءَكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ كَتَبَ رَبُّكُمْ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ اَنَّهٗ مَنْ عَمِلَ مِنْكُمْ سُوْٓءًا بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابَ مِنْ بَعْدِهٖ وَاَصْلَحَ فَاَنَّهٗ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

یعنی اے محمد! صلی اللہ علیہ وسلم جب تمہارے پاس وہ لوگ آئیں جو ہماری آیتوں پر ایمان لائے ہیں ان سے کہدو! تم پر سلامتی ہو! تمہارے رب نے رحمت فرمانی اپنے ذمہ کرلی ہوئی ہے تحقیق جو شخص تم میں سے برا کام کر بیٹھے جہالت کی وجہ سے پھر وہ اس کے بعد توبہ کرلے اور اصلاح رکھے تو خدا کی شان یہ کہ وہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔

اس آیت میں مسلمانوں کے لئے خوشخبری ہے، خاص کر صحابہ کرام کو تو بڑی بھاری نعمت ہے جن پر آپ سلام کرتے تھے خدا فرماتا ہے، کہ جن پر تو سلام کرتا ہے، ان پر میں اپنی رحمت بھیجنی لازم کرلیتا ہوں چونکہ آپ حریص تھے اس لئے آپ جب کسی کو ملتے تو پہلے سلام کرتے، تاکہ میری دعا سے یہ لوگ بخشے جائیں!

یہ تو زندوں کے لئے باعث نجات ہے اب مردوں کو دیکھئے! مردہ لوگوں کے بارے جب آپ دعا مانگتے تو خدا ان کو بخش دیتا یعنی جو شخص مر جاتا آپ اس پر نماز جنازہ ہی ادا کر دیتے تو بھی خدا بخش دیتا،

اِنَّ صَلٰوتَکَ سَکَنٌ لَّھُمْ.

دعا کر ان پر تمہاری دعا ان کو تسکین دینے والی ہے۔

عام لوگوں کو نعمت حاصل ہے کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھ دیں تو بھی خدا ان پر دس بار رحمت فرما دیتا ہے اور دس گناہ بخش دیتا ہے۔ دس درجہ بلند کر دیتا ہے' جو گنہگار ہیں ان پر خدا کا انعام یہ ہے اگر وہ سچے دل سے تائب ہو جائیں پھر گناہ نہ کریں تو خدا ان کے گذشتہ گناہ بخش دیتا ہے۔

اس کی یہ صفت ہے کہ وہ بخشنے والا مہربان ہے گذشتہ گناہ تائب کے معاف کرنے پر کئی آیات شاہد ہیں:

وَمَنْ یَّعْمَلْ سُوْءً اَوْیَظْلِمْ نَفْسَہٗ ثُمَّ یَسْتَغْفِرُاللّٰہَ یَجِدِ اللّٰہَ غَفُوْرً رَّحِیْمًا۞

یعنی جو کوئی برے کام کرے اپنے نفس پر ظلم کرے پھر وہ بخشش مانگے اللہ سے تو پائے گا اللہ کو بخشنے والا مہربان۔

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْٓا اِلَی اللّٰہِ تَوْبَۃً نَّصُوْحًا عَسٰی رَبُّکُمْ اَنْ یُّکَفِّرَ عَنْکُمْ سَیِّاٰتِکُمْ. الخ.

یعنی اے ایمان والو توبہ کرو اللہ کی طرف توبہ خالص، قریب ہے کہ تمہارے گناہ رب دور کر دے۔

هُوَالَّذِیْ یَقْبَلُ التَّوْبَۃَ عَنْ عِبَادِہٖ یَعْفُوْاعَنِ السَّیِّاٰتِ.

اللہ وہ ہے جو اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور گناہ معاف کرتا ہے،

ان آیتوں کے علاوہ یہ بھی آیا ہے کہ برائیاں دور ہی نہیں کرتا بلکہ بجائے برائیوں کے نیکیوں میں بدل دیتا ہے،

اِلَّامَنْ تَابَ وَآمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًافَاُولٰٓئِکَ یُبَدِّلُ اللہُ سَیِّاٰتِھِمْ حَسَنَاتٍ.

جو گناہ کر کے پھر توبہ کر لے ایمان لے آئے اور عمل کرے اچھے، پس یہی لوگ ہیں جن کی برائیوں کو خدا نیکیاں بنا دیتا ہے،

دیکھئے! مسلمانوں کا خدا کیسا رحیم اور مہربان ہے کہ بندہ کا قصور معاف کر دیتا ہے آریوں کا خدا ایسا ہے کہ جب تک مجرم کو سزا نہ دے لے خلاصی نہیں کرتا، ہزار بار گڑگڑائیے چلائیے منت سماجت کریئے ایسا سخت دل خدا سزا دیئے بغیر نہیں چھوڑتا۔

جس کے دل میں یہ خیال ہو کہ یہ حاکم ہرگز بغیر سزا دیئے نہ چھوڑے گا اس سے کیا بھلائی کے امید ہو سکتی ہے، اس سے محبت کب ہو سکتی ہے، جو شخص کہ تمام عمر گناہ سے بچتا رہے پھونک پھونک کر قدم دھرتا رہا مگر اتفاق سے اس سے کوئی گناہ ہو گیا، اس کی ساری عبادت خاک میں مل گئی جب تک بندر، سور نہ بن جائے رہائی نہیں، دنیا کے حکام بھی مجرموں پر رحم کرتے ہیں ہر ایک انسان ایک دوسرے پر رحم کرتا ہے، ایسی صفت والے کو ہر ایک جانتا ہے ایسی صفت اچھی ہے تو اللہ میں ضرور ہونی چاہئے مگر آریوں کے خدا میں کوئی اچھی صفت نہیں۔

اب دیکھئے ایک گنہگار شخص کو کس مذہب میں تسلی کا پیغام ملتا ہے۔

آریہ مذہب سے تو اسے جواب ملتا ہے کہ دیکھو! دیانند اپنے ستیارتھ پرکاش باب ۷ صفحہ ۲۴۸ میں لکھتے ہیں:

سوال:۔ ایشور اپنے بھکتوں کے پاپ معاف کرتا ہے یا نہیں

جواب:۔ نہیں وہ پاپ معاف کر دے تو اس کا انصاف جاتا رہتا ہے،

سنئے! جس جج کی نسبت مجرم کو یقین ہو کہ یہ حاکم مجھ پر رحم نہیں کرے گا، وہ مجرم کو کبھی پیارا نہ ہو گا جس کو یہ یقین ہو کہ مجھے شاید حاکم چھوڑ دے تو اس کو حاکم سے محبت ممکن ہے دوسرے کو نہیں، سچ فرمایا:

اِنَّهُ لَا يَيْئَسُ مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْكٰفِرُوْنَ.

آریہ مذہب کی حماقت دیکھئے!

کہتے ہیں: گناہوں کے عوض بندہ سور بن جاتا ہے،

مطلب یہ کہ ہندو یا ویدک دھرم کی رو سے انسانی روح اپنے اعمال کی سزا وجزا بھگتنے کے لئے درختوں حیوانوں وغیرہ میں چکر لگاتی پھرتی ہے، اس کو مکتی نہیں۔ یعنی نجات نہیں۔

کیا حیوان بننے سے وہ انسانی عذاب محسوس کرتا ہے ہرگز نہیں بلکہ انسانی جسم سے حیوانی جسم میں خوش رہتا ہے۔

انسان تھا تو مکلف تھا اسے حکم تھا کہ کسی کی عورت کو ہاتھ نہ لگانا، اب گنہگار ہوا تو حیوان کی جون میں آیا اب آزاد ہے جو مل جائے سب مباح کوئی روک ٹوک ہی نہیں، انسان تھا نامرد، کمزور تھا، باہ کچھ نہ تھی دوسری جون میں گدھا ہوا سب فرق نکل گیا، کیا وہ عذاب میں گنا جائے گا؟ ہرگز نہیں جب بندہ نے گناہ کیا تھا اس کا جسم انسانی تھا

جو بوجھ اور محنت کا متحمل نہ تھا کمزور انسان تھا اب اسے خچر یا گھوڑا یا ہاتھی، یا شیر، کا جسم ملا آگے سے اس کو زور اور وزن دار جسم بھی مل گیا بتاؤ اسے کیا تکلیف ہوئی؟

عقل سے تکلیف محسوس ہوتی ہے، جب عقل ہی چھین لی تو پھر تکلیف کیسی۔

دیوانہ آدمی کو دیکھئے! اسے چوٹ لگے کوئی مارے پیٹے اسے کوئی تکلیف معلوم نہیں ہوتی ایسا ہی حیوانات ہیں جسم کے ساتھ روح نے بے فرمانی کی ہے وہ تو جسم ہی نہیں جسم بے فرمان تو جلا کر پانی میں بہا دیا گیا بے کار جسم اور ملا یہ انصاف خداوندی سے بعید ہے۔

آریوں کا خام خیال ہے کہ جو یہ کہتے ہیں، کہ مسلمانوں کو ہندوستان سے نکال دیا جائے ان کو اتنا پتہ نہیں کہ ہندوستان سے ہمارا ہی نشان مٹ جائے گا اس لئے کہ قیامت میں جب ہندوستان سے لوگ اٹھیں گے تو مسلمان ہی اٹھیں گے ہندو کہیں دریا میں غوطے کھاتے ملیں گے، ہندوستان میں ان کا تخم بھی نہ ملے گا۔

الحاصل آریوں کا مسئلہ اواگون یعنی تناسخ نہایت غلط مسئلہ ہے۔

عقل سلیم والا انسان کبھی اس کو تسلیم نہیں کر سکتا کتا اور کتیہ کو والدین تصور کرنا ان ہی کا کام ہے، پھر بھی آریہ مذہب والے کو غیرت نہ آئے یہی کہتا جوئے کہ یہی سچ ہے اس جیسا بے حیا کون ہوگا؟

منوسمرتی، جو ان کی بڑی معتبر کتاب ہے جس کا سیارتھ پرکاش میں بھی حوالہ دیا جاتا ہے اس کے ادھیا نمبر ۱۱ شلوک نمبر ۵۵، میں لکھا ہوا ہے:

کتا، سور، گدھا، اونٹ، گھوڑا، بھیڑ، بکرا، ہرن، چرند، پرند، چانڈال، پکسن انہوں کی جون میں برہمن کا مارنے والا جاتا ہے۔

اگر اس کو صحیح مان لیا جائے تو ماننا پڑے گا کہ جس گائے بیل کی ہندو اس قدر تعظیم کرتے ہیں، وہ پچھلے جنم کے برہم ہتیا کرنے والے انسان ہیں برہم ہتیا کرنے والوں کی اس قدر تعظیم کرنا بالکل نامناسب ہے اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ گاؤ مادہ کی کمی مسلمانوں کے کھانے سے نہیں بلکہ برہم ہتیا کے سبب سے ہے۔

آج برہمن کو لوگ مارنا شروع کر دیں تو گائیوں کی کثرت ہو جائے جو گائے کی کثرت چاہتا ہے اسے لازم ہے کہ برہمن ہتیا کی لوگوں کو تعلیم دے تاکہ گائے کی نسل میں ترقی ہو۔

اور منوسمرتی ادھیا ۱۲ اشلوک نمبر ۵۶ میں لکھا ہے:

چھوٹے بڑے کیڑے پتنگے غلیظ کھانے والے پرند مارنے کی خصلت رکھنے والے شیر وغیرہ انہوں کی، یوں ہی شراب پینے والا برہمن جاتا ہے،

اگر اس کو صحیح مان لیا جائے تو یہ اعتراض پیدا ہوتا ہے کہ برہمنوں کی قوم تو صرف ہندوستان میں ہی ہے، اور یہاں پر بھی ان کی آبادی دو ڈھائی کروڑ سے زیادہ نہیں ہے، ان میں شراب پینے والے برہمنوں کی تعداد بہت کم ہوگی چند ہزار یا چند لاکھ ہوگی روئے زمین پر تو ایک صرف خود ہندوستان بلکہ ہندوستان کے ایک چھوٹے سے صوبے بلکہ ضلع کے بھی ایک چھوٹے سے گاؤں میں کیڑے مکوڑوں کی تعداد کو دیکھئے! پھر خیال کیجئے! کہ یہ کیڑے سب اس گاؤں کی شراب نوش برہمن ہیں؟ کیسا فضول خیال ہے کیڑے مکوڑوں کی جون میں شراب نوش برہمن تصور کرنا ہے۔ برہمن قوم کی ہتک کرنا ہے۔

تناسخ (مرنے کے بعد سات جنم پھر پیدا ہونا) ایسا مسئلہ ہے کہ ہر ایک ادنی

واعلیٰ سمجھ سکتا ہے کہ یہ سراسر لغو و بیہودہ خیال ہے۔

کیوں کہ تناسخ کے ماننے سے یہ لازم آئے گا کہ انسانی روحیں جب تک مرتکب گناہ کے نہ ہوں دنیا کا کاروبار نہ چلے گا اگر کاروبار بند ہوا تو عبادت کرنی مشکل ، زمینداروں کے لئے حیوانوں کی ضرورت تو سب رزق مفقود، زمینداری نہ ہو تو ستر عورت کے لئے کپڑا کہاں سے؟ کپاس ہو تو کپڑا بنتا ہے معلوم ہوا کہ دنیا کی تمام نعمتوں کا حاصل ہونا بدکاریوں پر منحصر ہے کوئی گناہ کرے تو گائے کے جنم میں آئے تو آپ لوگ دودھ پئیں، کوئی گناہ کرے تو گھوڑے کے جنم مں آئے تو آپ لوگ اسواری کریں، کوئی گناہ کرے تو خچر اور گدھے کی جنم میں آئے تو تمہارا بوجھ اٹھائیں کوئی گناہ کرے تو عورت کی جون میں آئے تو آپ لوگوں کو جورو نصیب ہو اس سے معلوم ہوا کہ خدائی سلسلہ سب گناہوں کی طفیل چل رہا ہے، گنہگار نہ ہوتے تو پرمیشور کچھ بھی نہ تھا، گنہگاروں کے سوا تو وہ از سر نو کوئی چیز پیدا نہیں کر سکتا پھر پرمیشور کا روحوں پر قبضہ کرنا شاید کسی اگلے جنم میں نیک عملوں کا سبب ہوگا۔

اگر مسئلہ تناسخ صحیح ہے تو ممکن ہے کہ کسی شخص کی والدہ یا دختر یا ہمشیرہ یا دادی یا نانی مرنے کے بعد عورت کی جون میں آ کر اس کی جورو بن جائے، قربان جائیے! ایسے مذہب پر جو والدہ اور ہمشیرہ وغیرہ کو جورو بنائے۔

دوسری یہ بات ہے کہ ایک شخص نے پہلے اچھے عمل کئے مکتی پا گیا، یعنی نجات مل گئی پھر اس کو مار کر بندہ ہی بناتا ہے تو اس کو پہلی بار مارا ہی کیوں؟ پھر پرمیشور حسد کرتا ہے کہ کسی بندے کو ہمیشہ کے لئے راحت ملے۔

قید خانہ کی آریہ مثال پیش کرتے ہیں، کہ قید بھگت کر پھر باہر نکالا جاتا ہے قید

خانہ میں کوئی نیک کام نہیں کرتا۔

میں کہتاں ہوں: یہ بھی صحیح نہیں اس لئے کہ جو جرم نہ کرے وہ کبھی جیل کا منہ نہیں دیکھتا ایسا ہی نیک آدمی چاہے کہ وہ بھی ہمیشہ زندہ رہے۔ موت کا منہ نہ دیکھے!

میں آریوں سے پوچھتا ہوں: پرمیشور اس بات پر قادر ہے کہ وہ اپنے نیک بندے کو ہمیشہ کے لئے مکتی دے یعنی نجات دے دے اگر قادر ہے تو پھر کیوں سختی کرتا ہے کہ اول ایک بندہ ایسا مقرب بنا کر اوتار کرتا ہے اس پر وید نازل کرتا ہے پھر اس کی ناحق عزت بگاڑ کر رفتہ رفتہ مختلف جانوروں میں ڈال کر اس کی کیڑے مکوڑے تک نوبت پہنچاتا ہے اگر قادر نہیں تو خدائی کے لائق نہیں۔

اگر کوئی آریہ کہے:

اگر تناسخ نہ مانا جائے تو اعتراض آتا ہے: کہ خدا نے ہر ایک کو ایک جیسا کیوں نہ بنایا کسی کو امیر کیا، کسی کو غریب، کسی کو لنگڑا، کسی کو لنجہ وغیرہ وغیرہ۔

تو جواب اس کا یہ ہے کہ شروع دنیا میں جب انسان پیدا ہوئے تھے وہ ایک جیسے تھے یا درجہ بدرجہ تھے جیسا کہ دیانند ستیارتھ پرکاش اودھیا نمبر ۷ صفحہ ۲۶۴، میں سوال کا جواب دیتے ہیں۔

سوال: ان چاروں رشیوں پر ہی وید نازل کئے اوروں پر نہیں کئے اس سے ایشور طرفدار ٹھہرتا ہے؟

جواب: و ا ا ا

پاک ا

یعنی سب ایک جیسے ہی انسان تھے، ان کی زندگی کے لئے کیا چیز تھی کیا کھاتے پیتے تھے گائے بھی نہ تھی جو دودھ پیتے نباتات بھی نہ تھے جس سے غلہ حاصل کرتے یا اس کے پتے کھاتے پھر مزہ کی بات یہ ہے کہ وہ عبادت جس کو آریہ مذہب میں ہون کہتے ہیں جو آریہ دھرم میں فرض ہے۔

ویدکی رشی کیسے ہون کرتے تھے، جب اس کے لئے گھی کا ہونا ضروری ہے، گھی گائے ہو تو حاصل ہوتا ہے اور یہ بھی نہیں تو پھر ہون ایسا ضروری فرض کس طرح آدا ہوتا ہوگا۔

اگر کوئی آریہ کہے کہ اس دنیا کی ابتداء نہیں۔

تو میں کہتا ہوں: ابتداء ہے جو وید بتا رہا ہے، ویدکی خود دیانند نے بھی اپنی کتاب رگویدادی بھاشا بھومکا کے صفحہ نمبر ۷۰ میں دیکھو عبارت اس کی یہ ہے،

"جس وقت یہ ذروں سے مل کر بنی ہوئی دنیا پیدا نہیں ہوئی تھی، اس وقت یعنی پیدائش کائنات سے پہلے است (غیرہ محسوس حالت تھی) یعنی شونیہ اکاش بھی نہ تھا کیوں کہ اس وقت کچھ کاروبار نہ تھا...... الخ"،

ہمارے پیارے آریہ سماجی غور کریں، کہ وید دنیا کا نو پیدا ہونا کیسا صاف بتا رہا ہے، معلوم ہوا کہ دنیا کا ابتداء تھا فہو المراد۔

بطلان تناسخ پر عجیب دلیل

یہ تو ہر ایک مذہب میں مانی ہوئی بات ہے کہ ہر ایک شخص کو نیک کام کرنا چاہئے، برے کاموں سے بچنا چاہئے خود معتقد تناسخ بھی نیک کام کرنے اور برے سے بچنے کی تاکید کرتے ہیں بھی چاہتے ہیں کہ سب انسان حق پرست اور نیک بن

جائیں۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ سب لوگ نیک ہو جائیں آئندہ حیوانات یا نباتات کے قالبوں میں نہ جائیں اور جو حیوانات یا نباتات کے قالبوں میں سزا پا رہے ہیں وہ اپنی اپنی سزا ختم ہونے پر انسانی قالبوں میں آئیں گے۔

تو پھر ایک دن دنیا میں انسان ہی انسان نظر آئیں گے۔ نہ کوئی جانور ہوگا نہ پودا نہ درخت کھانے کے لئے غلہ مفقود ترکاری پھل ساگ وغیرہ کوئی چیز میسر نہ ہوگی ۔ پینے کے لئے دودھ نہیں ہوگا۔ یعنی پوجا کے لئے گھی نہیں پہننے کے لئے روئی نہیں سواری کے لئے گھوڑا یا ٹٹو نہیں بوجھ اٹھانے کو خچر وغیرہ نہیں۔

غیر ضیکہ انسانوں کے لئے ضرورتیں پوری نہ ہوں گی، نظام عالم درہم برہم ہو جائے گا، اگر اس کا آریہ انتظام کرنا چاہیں تو نیک کاموں سے پرہیز کرنے کی ترغیب دیں زوف ایسے مذہب پر جو بدیوں پر منحصر ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَفَمَنْ یَّهْدِیْ اِلَی الْحَقِّ اَحَقُّ اَنْ یُّتَّبَعَ

# ضرورتِ مُرشد

علامہ مولانا ابوالیاس امام الدین کوٹلی سیالکوٹ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ الک واصحابک یا حبیب اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

جاننا چاہئے کہ جیسے آنکھ ناک کا مطلبِ اصلی دیکھنا سونگھنا اور زبان کان کا اصلی مطلب بولنا سننا ہے، ایسا ہی ہر انسان کا اصلی مطلب اپنے خالق کی عبادت کرنا ہے جیسے آنکھ ناک زبان کان دیکھنے سونگھنے بولنے سننے کے لئے بنائے گئے ہیں، ایسا ہی بنی آدم خدا کی اطاعت کے لئے بنائے گئے ہیں،

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنَ.

نہیں پیدا کیا میں نے جنّوں اور انسانوں کو مگر اس لئے کہ وہ عبادت کریں

زمین سے لے کر آسمان تک جس چیز پر نظر پڑتی ہے، وہ انسان کے کار آمد نظر آتی ہے، مگر انسان ان میں سے کسی کام کا نظر نہیں آتا، دیکھو زمین پانی ہوا چاند سورج نہ ہوں تو ہمارا جینا محال ہے ہم نہ ہوں تو ان چیزوں کا کوئی حرج نہیں، پس جب ہم مخلوقات میں سے کسی کے کام کے نہیں تو بالضرور ہم اپنے خالق کے کام کے ہوں گے، ورنہ ہماری پیدائش فضول ہوگی، جس سے خالق کی طرف فضول کام کا الزام عائد ہوگا، اور ہماری طرف بھی نکمے ہونے کا عیب راجع ہو جائے گا۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ.

یعنی کیا تم نے گمان کر لیا ہے کہ ہم نے تم کو نکما پیدا کیا ہے، اور تم ہماری طرف نہ پلٹو گے۔

یہ ہو ہی نہیں سکتا کہ سب چیزیں کام کی ہوں اور انسان کسی کام کا نہ ہو معلوم ہوا کہ انسان کو بھی خدا نے کسی کام کے لئے بنایا ہے، وہ کام کیا ہے عبادت۔

ہمہ از بہر تو گشتہ و فرماں بردار شرط انصاف نہ باشد کہ تو فرماں نبری

الحاصل مطلبِ اصلی اِنسان کی پیدائش سے یہی ہے کہ یہ خدا کے کام آئے اور کسی کام میں مشغول نہ ہو، نادان لوگوں نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ ہم کھانے پینے کے لئے پیدا ہوئے ہیں، حالانکہ یہ سراسر غلط ہے۔

خردن برائے زیستن وذکر کردن است

تو معتقد کہ زیستن از بہر خوردن است

اگر انسان عبادت کے سِوا کسی اور کام میں مشغول ہوگا تو یہ اس کی کم نصیبی ہے خدا کی غرض کو مٹانے والا ہوگا، اس وقت اس کی مثال ایسی ہوگی جیسے فرض کیجئے پائے چارپائی کے بنے تھے کہ چارپائی بنائی جائے یا کپڑا بُنا تھا پہننے کو عوض اِن کے اس نے پائے اور کپڑا اجلا کر روٹی پکالی تو کیا اس کی صریح غلطی نہ ہوگی، ضرور ہوگی! ایسا ہی انسان کو خدا نے عبادت کے لئے پیدا کیا تھا اگر یہ عبادت چھوڑ بیٹھے گا تو سراسر اس کی کم عقلی اور بے نصیبی ہوگی۔

ایسے شخص کو کوئی عاقل نہ کہے گا وہ جاہل بے عقل ہوگا اس کا دل سلامت نہیں دل بیماری کو بڑھاتا ہے۔

بیماری گو اس صفت کو کہتے ہیں جو بدن کو لاحق ہو کر حدِ اعتدال سے خارج کر دے، اور افعالِ سلیمہ میں خلل ونقصان ڈال دے، ایسا ہی رُوحانی بیماری ہے، مگر روحانی جو بعض اعراضِ قلبیہ ترکِ عبادت، حسد، کینہ، بدَاعتقادی، گناہوں کی طرف میلان کرنا اور ہلاکت کا سبب ہوا کرتی ہے، اسی طرح یہ اعراض بھی روحانی ہلاکت کے مُوجب ہوا کرتے ہیں۔

پس جس شخص میں علاماتِ مذکورہ پائی جائیں گی وُہ ضرور بیمار ہے اسے طبیبِ حاذق کی تلاش کرنی چاہیے، جو رُوحانی بیماری کو دُور کر دے تاکہ قیامت میں صحتِ روحانی اس کو نجات دے۔

**يَوْمَ لَا يَنْفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ.**

امام غزالی علیہ الرحمہ احیاء العُلُوم میں فرماتے ہیں:

**اِنَّ الدُّنْيَا دَارُ الْمَرَضِ اِذْ لَيْسَ فِيْ بَطْنِ الْاَرْضِ اِلَّا مَيِّتٌ وَّلَا عَلٰى ظَهْرِهَا اِلَّا سَقِيْمٌ.**

• بے شک دُنیا بیماری کا گھر ہے اس لئے کہ جو زمین کے اندر ہے وُہ مُردہ ہے جو اُوپر ہے وُہ بیمار ہے۔

روحانی بیماریاں جسمانی بیماریوں سے زیادہ ہیں:

اور یہ تین سبب سے ہیں۔

ایک تو یہ ہے کہ روحانی بیمار اپنے آپ کو بیمار نہیں سمجھتا۔

دوسرا یہ کہ روحانی بیمار کا انجام موت سے پہلے نظر نہیں آتا بخلاف مرضِ بدنی کے اس کا انجام موت نظر آتی ہے۔

تیسرا دل میں یہ خیال جمالینا کہ دُنیا میں طبیب ہے ہی نہیں اس بدعقیدگی سے کسی کے پاس نہ جانا انہی وُجُوہات سے رُوحانی بیمار زیادہ ہیں۔

اگر یہ تینوں وجہیں نہ ہوں تو انشاء اللہ دُنیا میں رُوحانی بیمار کوئی نظر نہ آئے۔

روحانی بیماری کے لئے خدا نے طبیب اولیاء اللہ مقرر فرمائے ہیں جن کے کہنے پر عمل کرنے سے انسان کامل صحت حاصل کر لیتا ہے جن کی صحبت سے ہی بیماری

کافور ہو جاتی ہے۔

یک زمانہ صحبتِ بہ اولیاء بہتر از صد سال عابد بے ریا

ایک ساعت صحبت دل سوختہ تجھ کو کردے مثل گل افروختہ

خاک شو در پیش شیخ باصفا تا زِ خاکِ تو بروید کیمیا

آیت: یَآاَیُّهَاالَّذِیْنَ آمَنُوْ اتَّقُو االلّٰهَ وَکُوْنُوْا مَعَ الصَّادِقِیْنَ.

کا اسی طرف اشارہ ہے یعنی خُداتعالیٰ فرماتا ہے کہ اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور سچے لوگوں کی رفاقت حاصل کرو!

جیسے ہاتھ پاؤں وغیرہ بیمار ہو جائیں یعنی جس کام کے لئے وہ مخلوق ہوئے ہیں وُہ کام نہ دیں تو خوانخواہ انسان اس کے علاج میں سرگردان رہتا ہے، مثلاً خدا نے آنکھیں دیں دیکھنے کو اور جب وہ دیکھنے سے کوتاہی کریں تو فوراً فکر ہوتا ہے کہ ان کا علاج کروں ایسا نہ ہو کہ نظر بند ہو جائے، ایسا ہی کام انسان تارک الفرائض کا سوچنا چاہئے کہ جب کہ مجھ سے وہ کام نہیں پایا جاتا جس کے لئے مجھے خدا نے پیدا کیا ہے تو مَیں ضرور بیمار ہوں مجھے طبیبِ حاذق کی طرف رُجُوع کرنا چاہئے جب طبیب کے پاس آئے تو پہلے سوچ سمجھ لے کہ یہ طبیب کیسا ہے؟

فَانْظُرُوْا عَمَّنْ تَاْخُذُوْنَ دِیْنَکُمْ

تو تم دیکھ لو کہ کس سے اپنا دین لے رہے ہو۔

اگر طبیب صحیح العقیدہ طبابت سے پُورا واقف ہو تو بہتر ورنہ خام حکیم سے ایمان ضائع نہ کرلے، اعلیٰ حضرت صاحب مرحوم بریلوی کے ملفوظات حصّہ دوم صفحہ ۴۱، میں ہے آپ فرماتے ہیں:

کہ بیعت اس شخص کی کرنی چاہئے جس میں یہ چار باتیں ہوں ورنہ بیعت جائز نہیں۔

اولاً　سُنّی صحیح العقیدہ ہو

ثانیاً　کم از کم اِتنا علم ضروری ہے کہ بِلا کسی امداد کے اپنی ضروریاتِ مسائل کِتاب سے خُود نکال سکے۔

ثالثاً　اس کا سلسلہ حضُور تک مُتّصِل ہو۔

رابعاً　فاسِق معلن نہ ہو، عامِل بِالسُّنّۃ ہو

اور یہ بھی دیکھئے کہ خُوشامد پرست تو نہیں دولت مند کا لحاظ کر کے امر معروف اور نہی عن المنکر تو ترک نہیں کرتا اگر ایسا ہے تو اس کے نزدیک نہ جائے وہ مثل اُس حکیم کے ہے جو بیمار کو پرہیز نہ بتائے بلکہ کہے کہ فلاں چیز کھالوں تو حکیم کہے کھالو، تو یہ یاد رکھو کہ ایسا بیمار جلدی ہلاک ہوگا، اگر ایسا پیر ہے کہ امر معروف نہیں کرتا، درہم و دینار سے ہی واسطہ ہے تو اُس کے نزدیک نہ جائے، اگر حکیم حاذق یعنی پیرِ کامِل کی طرف رُجُوع کرے گا اس کے بتائے ہوئے نسخہ پر عمل کرے گا، تو بیشک عذابِ الٰہی سے سلامت رہے گا۔

## حکایت

اے طبیبِ درد ہر خُورد وکلاں!　ہے کوئی دارُو گُناہ کا بھی عیاں

سُن کے وُہ یہ بات چُپکا رہ گیا　وُہ جو دعویٰ تھا غلط سو بہ گیا

ایک دیوانہ کہیں بیٹھا تھا وہاں　یُوں، لگا کہنے اِدھر آ رے میاں

مَیں گُناہ کی تیری رکھتاہوں دوا ایک نُسخہ پاس میرے ہے لِکھا
لیکن اِس نُسخہ میں ہیں سب تلخ چیز پی نہیں سکنے کا تُو اِس کو عزیز
بولے اِس سے تب یہ سُن کر بایزید تلخ ہی دارُو تو ہوتی ہے مُفید
لا مجھے تو دے کہ لے جاؤں شتاب اِسکے پینے سے شفا پاؤں شتاب
سُنکے دیوانے نے تب اس دَم یہ کہا پہلے جا تُوں بیج درویشی لے آ
ساتھ اِس میں برگِ صبر اے یار کر اور ہلیلہ حِلم کا تیار کر
لے ہلیلہ اِتقّاء کا بایزید آملہ میں کر تَوَاضُع کی مزید
کُوٹ اِن کو دستہءِ تَوفِیق سے رکھ انہیں پھر دیگچی میں فِکر کے
بعد ازاں آبِ محبّت اِس میں بھر دیکے آتش شَوق کی پھر تیز کر
جوش میں جب آوے تو پھر چھانڈال فُضلہ حِرص و ہَوا اِس سے نکال
ساغرِ اُمّید میں پھر اِس کو بھر شہد ذِکر اللہ کا داخِل تُو کر
خَلق میں پھر تو گنہ کے اس کو ڈال تا شفا دیوے خُدائے ذُوالجلال
جو کہ ہو بیمارِ عصیاں بایزید اُس کے حق میں یہ دوا ہے بس مفید

رُوحانی بیماریوں سے ایک بیماری سکتہ ہے مثل جسمانی کے، جو بہ سبب غافل ہونے ذِکر اللہ سے بشکلِ مُردہ پڑے ہوئے ہیں۔

بُخاری میں بروایت ابُو مُوسیٰ اشعری آیا ہے:

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ:

**مَثَلُ الَّذِیْ یَذْکُرُ رَبَّہٗ وَ لَایَذْکُرُ رَبَّہٗ مَثَلُ الْحَیِّ وَالْمَیِّتِ:**

اللہ کے رسُول صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا:

جو اپنے رب کا ذِکر کرتا ہے اور جو نہیں کرتا اُس کی مِثال ایسی ہے جیسے زِندہ اور مُردہ۔

یعنی ذاکر زِندہ ہے غافل مُردہ، یہاں مُردہ سے وہی مُردہ ہو گا جو علاج کرنے سے زندہ رہ سکے وُہ مردہ بعارضہ سکتہ ہی ہوگا، جو ذکر اللہ سے زندگی حاصِل کر سکتا ہے بخلاف فانی کے پس ایسے مریض کے لئے لائق ہے کہ طبیبِ حاذق یعنی خدا کے خالص بندے کے پاس جائے اُس کی بیعت کرے اس سے نسخۂ ذکر اللہ مع اَوراد واوقات سمجھ کراس پر عمل کرے خدا تعالیٰ اس کو پاک زندگی عطا کرے گا۔

مَنْ عَمِلَ صَالِحًامِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰی وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً.

یعنی جو عمل نیک کرے مرد ہو یا عورت اور وہ مومن بھی ہو تو اُسے ہم پاک زندگی عطا کریں گے۔

ہاں جو شخص اپنے آپ کو بیماروں سے نہ سمجھے اور حکیم کے پاس نہ جائے بلکہ کہے کہ شرک ہے کُفر ہے مَیں خُود ہی اپنی بیماری کا علاج کرلُوں گا بلکہ لوگوں کو بھی منع کرے کہ کسی سے کیوں پُوچھتے ہو خود کتابیں دیکھ کر علاج کرلو تو ایسا شخص ضرور ہلاک ہوگا۔

وَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ وَهُمْ يَنْهَوْنَ عَنْهُ وَيَنْئَوْنَ عَنْهُ وَاِنْ يُّهْلِكُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ.

کہتے ہیں کافر نہیں ہے مگر یہ کہاوتیں ہیں پہلوں کی اور وہ اس سے منع کرتے ہیں اور اس سے دُور رہتے ہیں نہیں ہلاک کرتے مگر اپنے نفسوں کو اور نہیں سمجھتے۔

اس سے مَعلُوم ہُوا کہ رُوحانی طبیب کے پاس جانا فرض ہے۔

جب صحتِ بدنی کو قائم رکھنا ضروری ہے تو صحتِ روحانی کو قائم رکھنا کیونکر نہ ضروری ہوگا بعض بیماریوں میں سے ایک بیماری قبض بھی ہے اور وہ عند الاطباء یہ ہے کہ کھانا پیٹ میں ہی رہنا پیٹ میں رہ کر سڑ جانا اور اس کے تعفن سے بیماری کا پیدا ہونا اس کا نام قبض ہے قبض کے لغوی معنی ق سے قبضہ کرنا، بند کرنا، ض سے ضرر پہنچانے والی اشیاء کا یکجا جمع ہونا اسی واسطے حضور صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا ہے کہ جب پائخانہ سے نکلو تو کہو!

اَلْحَمْدُلِلّٰهِ الَّذِیْ اَذْهَبَ عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ ،ابنِ ماجہ کذا فی المشکوٰۃ

یعنی شکر ہے خدا کا جس نے میرے پیٹ سے تکلیف دینے والی بلا نکالی اور جو چیز بدن کے لئے مفید تھی باقی رکھی۔

ایسا ہی رُوحانی بیماریوں سے بعض بعارضہ قبض بیمار ہیں اُن کے دِل میں مال کی محبّت نے قبضہ کیا ہوا ہے، مال کو بند رکھا ہوا ہے ایسا مال قیامت میں اِن کے لئے مُضر ہوگا۔

وَالَّذِیْنَ یَکْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَایُنْفِقُوْنَهَافِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍ. یَوْمَ یُحْمٰی عَلَیْهَافِیْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُکْوٰی بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْ هٰذَامَاکَنَزْتُمْ لِاَنْفُسِکُمْ فَذُوْقُوامَاکُنْتُمْ تَکْنِزُوْنَ.

---

لے فَمَنِ اضْطُرَّغَیْرَبَاغٍ وَّلَاعَادٍ فَلَآ اِثْمَ عَلَیْهِ.

تو جو کوئی مجبور ہو سرکشی کرنے والا اور حد سے تجاوز کرنے والا نہ ہو تو اس پر کوئی گُناہ نہیں ہے۔

اور جو لوگ سونے اور چاندی کو جمع کرتے ہیں اور اُسے اللہ کی راہ میں خرچ
...ں کرتے پس ان کو خوش خبری سُنادو دردناک عذاب کی جس دن وہ گرم کیا جائے گا
...ِ دوزخ سے پھر اُس سے اِن کی پیشانیاں اور پہلو اور پیٹھیں داغ دی جائیں گی
ان سے کہا جائے گا کہ یہ ہے سونا چاندی جسے تم اپنے لئے جمع کرتے تھے۔

...ل دوم

...یل خُدا نے اِنسان کو محض اپنی عبادت کے لئے پیدا کیا ہے۔

چُنانچہ سُورۃ فاتحہ میں تعلیم ہے:

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ.

عبادت کرو تو خاص میری ہی عبادت کرو، اِس میں کسی کو شریک نہ کرو! نہ
...ے سِوا کسی کی تابعداری کرو، نہ میرے سوا کسی کا حکم مانو، نہ میرے سِوا کسی کو سجدہ کرو،
...وں کہ شرک بہت بڑا ظُلم ہے۔

اِنَّ الشِّرْکَ لَظُلْمٌ عَظِیْمٌ

مُشرک کی بخشش نہیں۔

اِنَّ اللّٰہَ لَایَغْفِرُاَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ وَیَغْفِرُمَادُوْنَ ذَالِکَ لِمَنْ یَّشَآءُ.

بے شک اللہ تعالیٰ شرک کرنے کو نہیں بخشے گا اور اِس کے سِوا جسے چاہے گا
...ش دے گا۔

...رکت فی الحکم کی ممانعت

وَلَایُشْرِکُ فِیْ حُکْمِہٖ اَحَدًا. پارہ۱۵،ع۱۵۔

اور وُہ اپنے حکم میں کسی کو شریک نہیں کرتا۔

اِنِ الْحُکْمُ اِلَّا لِلّٰہِ. پارہ ۱۳ رکوع ۱۴۔

اللہ تعالیٰ کے سِوا حُکم کسی کا نہیں ہے۔

## شرکت فی الاتّباع کی ممانعت

اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَیْکُمْ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَلَاتَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِہٖٓ اَوْلِیَآءَ. پار

۸ رکوع ۷.

یعنی اس چیز کی تابعداری کرو جو تُمہارے رب نے تمہاری طرف اُتاری ہے

اِس کے سِوا کسی کی تابعداری نہ کرو۔

## شرکت فی السجدہ کی ممانعت

لَاتَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ وَاسْجُدُوْا لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَھُنَّ اِنْ

کُنْتُمْ اِیَّاہُ تَعْبُدُوْنَ. پارہ ۲۴ ع ۱۹،

سورج اور چاند کو سجدہ نہ کرو اُس کو سجدہ کرو جس نے اِن کو پیدا کیا ہے، اگر

اسی کی عبادت کرتے ہو۔

حاصل ان آیات کا یہ ہوا کہ غیر اللہ کی تابعداری شرک غیر اللہ کا حُکم ما

شرک غیر اللہ کو سجدہ کرنا شرک جو غیر اللہ کی تابعداری کرے وہ مُشرک جو غیر اللہ کا حکم

مانے مشرک جو غیر اللہ کو سجدہ کرے مشرک بخلاف[1] قیام کے اور مشرک کے لئے جنت

---

[1] نمازِ جنازہ میں قیام مسنون بخلاف سجدہ کے سجدہ اس میں جائز نہیں اِس لئے کہ

جاہل یہ نہ سمجھیں کہ میّت کو سجدہ ہے کیوں کہ سجدہ خاص خُدا کے لئے ہے، نہ قیام

حرام ہے۔

اِنَّهٗ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ.

اب دیکھئے غیراللہ کا حکم ماننا فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْ مَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ.

یعنی کبھی کوئی مومن نہ ہوگا، جب تک اے محمد صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم اپنے تنازع میں آپ کو حاکم نہ بنائیں،

اس آیت میں خدا تعالیٰ نے اپنے سوا نبی کا حُکم ماننا فرض فرمایا ہے۔

اب دیکھئے! غیراللہ کی اِتّباع

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ. پارہ ۳.

اے محمد صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم آپ کہہ دیجئے اگر تم اللہ کو دوست رکھتے ہو تو میری تابعداری کرو، خدا تم کو دوست رکھے گا، اور تمہارے گُناہ بخش دے گا، اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

اس آیت میں خُدا نے اپنے سوا حضُور علیہ والصّلاۃ والسّلام کی اِتّباع کو بھی فرض فرمادیا۔

---

(بقیہ گزشتہ) وَاِنَّمَا لَمْ يَكُنْ فِيْهَا رُكُوْعٌ وَلَا سُجُوْدٌ لِئَلَّا يَتَوَهَّمَ بَعْضُ الْجَهَلَةِ اَنَّهَا عِبَادَةٌ لِلْمَيِّتِ فَيَضِلُّ بِذَالِكَ. فتح الباری ۱۲.

# حضور کے سواء علماءِ مجتہدین کی اِتباع

علم دو قسم ہے علم احکام و علم مکاشفہ ہر دو کے لئے امر ہے۔

فَاسْئَلُوْآ اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَاتَعْلَمُوْنَ.

علم احکام کی خبر نہیں تو اہلِ علم سے پوچھو!

اگر علم مکاشفہ کی ناواقفی ہے تو اہلِ کشف کی طرف رجُوع کرو!

اس آیت سے ثابت ہوا کہ پیر کے پاس جانا مامُور منُ اللہ ہے، آیت

وَاتَّبِعْ سَبِيْلَ مَنْ اَنَابَ اِلَيَّ .　　　　اور

يَآاَيُّهَاالَّذِيْنَ آمَنُوْااتَّقُوااللّٰهَ وَابْتَغُوْااِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَوَجَاهِدُوْافِيْ سَبِيْلِهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ.

اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور اس کی طرف وسیلہ تلاش کرو اور اس کی راہ میں جہاد کرو! تا کہ تم فلاح پاؤ۔

یہ آیات بھی انہی معنوں کی مؤید ہیں:

اب ان آیات اور سابقہ آیات میں بظاہر تناقص نظر آتا ہے مگر حقیقت میں کوئی تناقص نہیں کیوں کہ سواءِ خدا کے جس کسی کی تابعدار ہوگی خُدا کے حکم سے ہوگی وہ خُدا ہی کی ہوگی، نہ غیر کی، نبی علیہ الصّلاۃ والسّلام کی تابعداری خُدا کی عبادت ہے اور نبی کا حکم ماننا خدا کی عبادت ہے، عُلمائے مجتہدین کی تابعداری خُدا کی عبادت، پیر کی تلاش اور اس کی تابعداری خدا کی عبادت اور نہایت اجہل ہے جو یہ کہتا ہے کہ خدا اور رسول صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے سوا دوسرے کی تابعداری منع ہے، ہرگز نہیں اولاد کو

والدین کی تابعداری شاگرد کو اُستاد کی تابعداری عورت کو خاوند کی غلام کو مالک کی، سب خدا کی عبادت ہے۔

## دلیل سوم

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِنْ بَعْدِ ذَالِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ۔

اس آیت میں خدا فرماتا ہے: کہ اِن کے دل سخت ہو گئے ہیں مثل پتھروں کے یا اس سے بھی زیادہ اس لئے کہ بعض پتھروں سے نہریں جاری ہوتی ہیں،

بعض پھٹ جاتے ہیں اِن میں سے چشمے جاری ہوتے ہیں۔

بعض خدا کے خوف سے گر پڑتے ہیں

جو تم عمل کرتے ہو اُس سے خدا غافل نہیں ہے۔

اس آیت میں خدا تعالیٰ نے دلوں کو پتھروں سے مشابہت دی ہے اس لئے کہ دلوں کی چار حالتیں ہیں۔

۱) ایک وہ دل ہیں جو نُورِ الٰہی سے مُنوّر اور اس میں مُستغرق ہیں پس ان سے علم کی نہریں جاری ہوتی ہیں جس نے اس میں سے پیا زندہ رہا مثل اَنبیاء واَولیاء وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهَارُ. کا اشارہ اس طرف ہے۔

۲) دوسرے وہ دل ہیں جنہوں نے علم سیکھا فہم واستنباط کیا اور پھیلایا اس سے لوگوں کو نفع پہنچایا، اِس سے عُلماء مُجتہدین وصُوفیاء کرام مُراد ہیں، وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ

فَیَخرُجُ مِنہُ الْمَاءُ کا اسی طرف اشارہ ہے۔

۳) تیسرے وہ دل جو خوفِ خُدا سے گر پڑتے ہیں جیسے عام مسلمان وَاِنَّ مِنھَا لَمَایَھبِطُ مِنْ خَشْیَۃِ اللّٰہِ کا اسی طرف اشارہ ہے۔

۴) چوتھے وہ دل ہیں جو ان تینوں گروہوں سے الگ یا اِن سے تعلّق نہیں رکھتے اور اَشَدُّ قَسْوَۃِ کا اسی طرف اشارہ ہے انبیاء واولیاء رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے کہنے پر عمل کرنا پہلے گروہ کی تابعداری ہے، عُلَمَاءُ مُجتہدین وصُوفیاء کرام کو مضبوطی سے پکڑنا دُوسرے گروہ کی تابعداری ہے مومنوں کے راستہ پر چلنا تیسرے گروہ کی اِتّباع ہے اگر تیسرے گروہ کی بھی اتّباع نہ کرے تو جہنمی ہوگا۔

وَ یَتَّبِعْ غَیْرَسَبِیْلِ الْمُؤْمِنِیْنَ نُوَلِّہٖ مَاتَوَلّٰی وَنُصْلِہٖ جَھَنَّمَ. نساء/۱۱۵

الحاصل صُوفیائے کرام کی اس آیت سے تابعداری کرنی لازمی سمجھی گئی قرآن کے ماننے والے کو اس سے انکار نہیں ہے جو شخص صُوفیائے کرام سے فیض حاصل نہ کرے گا اُن سے نفرت کرے گا، وہ چوتھی قسم میں سے ہوگا، جس کو خدا نے اَوْ اَشَدُّ قَسْوَۃِ فرمایا:

## دلیل چہارم

یہ جاننا چاہئے کہ انسان کی زندگی کا میدان ایک مسافرت کا میدان ہے جہاں ہمیشہ ٹھہرنا نہیں بلکہ یہاں سے گزرنے کی ضرورت ہے جو یہاں سے ٹھیک طور پر گزرے گا اُس کا بیڑا پار ہے یہ مسافرت بِالکُل چھوٹی ہے کیوں کہ یہ دو بڑے بڑے عدموں کے درمیان ہے اِنسان پہلے کچھ بھی نہ تھا۔

وَقَدْ خَلَقْتُکَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ تَکُ شَیْئًا

هَلْ اَتٰی عَلَی الْاِنْسَانِ حِیْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ یَکُنْ شَیْئًا مَّذْکُوْرًا.

یعنی انسان پر وہ زمانہ بھی تھا کہ اس کا ذِکر بھی نہ تھا۔

پھر وہ زمانہ جو بعدَ الموت ہے اُس کا کوئی اندازہ ہی نہیں ہے، آپ کو معلوم ہے کہ جس جگہ راہزن زیادہ ہوں چور اُچکے بہت ہوں، وہ تھوڑا سا راستہ بھی لمبا ہو جاتا ہے ایسے راستے میں نقدِ ایمان بالغ ہونے سے لے کر گور تک صحیح سالم لے کر پہنچنا کامیابی ہے فی زمانہ کتنے بڑے لٹیرے ایسے ملیں گے، جو خیر خواہ بن کر نقدِ ایمان چھین لینے کے منتظر کھڑے ہیں، وہابی، مرزائی، چکڑالوی، شیعہ، آریہ وغیرہ ذرا سی غفلت ہوئی انہوں نے اپنا کام کر لیا، ایسی مسافرت کے واسطے ایک سیدھے راستے کی ضرورت ہے جو منزلِ مقصود تک جلد پہنچا دے اور راستہ بھی ایسا ہموار ہو کہ جس پر اندھا بھی چل سکے (مثل مذاہب اربعہ خصوصاً مذہبِ حنفی) اور وہ راستہ آباد ہو لوگ اس پر گزرتے ہوں اس راستہ میں ایسے لوگ بھی ہوں جو راستہ دیکھے ہوئے ہیں (مثل صوفیاء وعظّام) اسی لئے حضور علیہ الصّلاۃ والسّلام کو یہ دُعا کرنے کی تعلیم دی گئی اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ یعنی خُداوندا ہمیں صراطِ مستقیم کی ہدایت دے۔

حضور علیہ والصّلاۃ والسّلام نے تنہا سفر کرنے سے منع فرمایا اور یہ بھی فرمایا ہے کہ جب تم سفر میں بہت آدمی ہو تو ایک کو امیر بنا لو جو سِن (عُمر) سے زیادہ دُنیا سے کم راغب ہو وہ عالم اور صاحب اخلاق اور صاحبِ تقویٰ اور سخاوت میں سب سے بڑھ کر ہو اس کی اتباع کرو! اس حدیث شریف میں مُقلِّد کی ضرورت ثابت ہوئی ہے اور طریقت میں مُرشد کی ضرورت اور اس کی تابعداری ثابت ہوئی، فی المراد۔

قربان جایئے ایسے ہادی پر جس نے ایسا سبق دیا جس سے سفر آسانی سے طے ہو سکے اگر ایک شخص کی تقلید نہ کی جائے تو آپس میں تنازع پڑھ جائے گا کوئی کچھ کہے گا کوئی کچھ پھر دِقّت پیش آئے گی۔

## مثنوی شریف

پیر را بگزیں کہ بے پیر ایں سفر، ہست پس پر آفت وخوف خطر
آں رہے کہ بارہا تو رفتہءِ بے قلا درزندانِ آں شفتہءِ
پس رہے راکہ نرفتی تو ہیچ ہیں مرد تنہا ز رہبر سر مپیچ
ہر کہ او بے مرشدے درراہ شد از غولان گمرہ دور چاہ شد
گر نباشد سایہءِ پیرا ے فضول! پس ترا سرگشتہ دارد بانگ غول.

یہ ایسا راستہ ہے کہ سوائے مُرشد کے اِس میں گزرنا محال ہے عقلمند آدمی راہبر کے قدم پر چل کر منزلِ مقصود کو پہنچتا ہے۔

دامن او گیر زودتر بے گمان تارہی از آفتِ آخر زمان

اگر رہبر نہیں یا رہبر پکڑ کر پھر دامن اس کا چھوڑ دیا تو ضرور ہلاک ہوگا۔

## دلیل پنجم

اَعُوْذُبِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمُ.

پناہ مانگتا ہوں مَیں ساتھ اللہ تعالیٰ کے شیطان مُردود سے۔

استعاذہ میں اِس بات کی طرف اشارہ ہے کہ شیطان جب باتوں سے مُردُود ہوا ہے اِن باتوں سے بچنے کی دُعا کرنا گویا یہ کہنا کہ خُدایا شیطانی عقائد واقوال سے

مجھے بچائے رکھنا!

شیطان بندے کو دیکھتا ہے۔

اِنَّهٗ يَرٰىكُمْ هُوَ وَقَبِيْلُهٗ مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ.

بیشک وُہ اور اس کا قبیلہ تمہیں ایسے دیکھتا ہے کہ تم انہیں نہیں دیکھتے۔

جب بندہ اِس کو نہیں دیکھتا تو بندے کو چاہے کہ اس سے فریاد کرے جو شیطان کو دیکھتا ہے، اس لئے اَعُوْذُ بِاللّٰہِ پڑھنے کا حکم ہوا، شیطان نظر کیوں نہیں آتا اِس لئے کہ وُہ خُدا اور اُس کے بندوں کا دِشمن ہے دشمن کو دیکھنا پسند نہ کیا حضرت یعقوب علیہ الصلاۃ والسلام کی دونوں آنکھیں بند ہو گئیں کہ وہ اپنے بیٹے یُوسُف علیہ الصّلاۃ والسّلام کے دشمنوں کو نہ دیکھیں خدا فرماتا ہے:

وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا اِلٰى دَارِ السَّلٰمِ.

خُدا جنّت کی طرف بُلاتا ہے۔

لیکن شیطان روکتا ہے۔

فَبِمَآ اَغْوَيْتَنِيْ لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيْمَ.

یعنی شیطان کہتا ہے کہ بسبب اس کے کہ تُو نے مجھے اغواء کیا ہے اَب میں ضرور صراطِ مستقیم پر بیٹھوں گا۔

پس شیطان مَردُود مثل کُتّے کے جنّت میں داخل ہونے سے منع کرتا ہے اس کی مثال یُوں سمجھو کہ کوئی سخی اعلان کرے کہ جو میرے پاس آئے اِنعام حاصل کرے مگر راستہ میں ایک زبردست کُتّا ہے وُہ اندر نہیں جانے دیتا اب اس کُتّے سے تین آدمی بچ سکتے ہیں۔

ایک تو وہ ہے جو ہمیشہ اس سخی کے پاس آتا جاتا سخی سے محبت رکھتا ہو وہ بے دھڑک جا سکتا ہے اُس کو کتا کچھ نہیں کہتا وہ سمجھتا ہے کہ یہ انکا اپنا بندہ ہے۔

اِنَّ عِبَادِیْ لَیْسَ لَکَ عَلَیْهِمْ سُلْطَانٌ.

یعنی میرے بندوں پر تیری حکومت نہ ہوگی۔

اس سے یہ مسئلہ بھی نکل آیا کہ جس پر شیطان کا دخل ہوگا وُہ خدا کا مُقرب نہ ہوگا اُس کو پیرو مُرشد بنانا سخت بے دینی ہے۔

دُوسرا وہ شخص اس کُتے سے بچ سکتا ہے جو خُدا کے مُقرب بندے کے ساتھ چلا جائے، خُدا فرماتا ہے:

یَآ اَیُّهَاالَّذِیْنَ آمَنُوْا اتَّقُوْااللّٰهَ وَ کُوْنُوْا مَعَ الصَّادِقِیْنَ.

یعنی اے مُومنو خُدا سے ڈرو اور سچے لوگوں کے ساتھ ہو جاؤ!

چونکہ ہم کو خُدا کا قُرب تو حاصل نہیں ہمیں لازم ہے کہ ہم ایسے بندوں کے دامن کو پکڑ لیں جو خُدا کے مُقرب ہیں تا کہ منزلِ مقصود کو پہنچ جائیں یہی وجہ ہے مُرشد پکڑنے کی۔

تیسرا وہ شخص ہے جس کو ایسا شخص نہ ملے تو وہ کُتے کے حملہ کرنے کے وقت گھر والے کو پکارے کہ اے صاحب خانہ اِس کُتے سے بچاؤ! اور وہ بھی اس کُتے سے بچ سکتا ہے اور اندر جا کر اِنعام حاصل کر سکتا ہے، اسی لئے ہمیں حکم ہوا کہ اعوذ باللہ پڑھا کرو! پس انسان کے لئے لازم ہے کہ کسی خاص خُدا کے مُقرب بندے کی تلاش کرے اُس کی معیّت حاصل کرے تو پھر اُس کے ساتھ آنے جانے سے کُتا کچھ نہ کہے گا پھر وہ بھی مقرب ہو کر دُوسروں کو لے جایا کرے گا۔

## حکایتِ سعدی علیہ الرحمۃ از بوستان

شیخ سعدی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ مَیں لڑکپن کی حالت میں عید کے روز باپ کے ساتھ باہر گیا باپ نے مجھے کہا کہ میرا دامن نہ چھوڑ ورنہ بُھول جائے گا میں کھیل وغیرہ دیکھنے لگ گیا، اور دامن چھوڑ دیا جب مَیں فارغ ہوکر باپ کو نہ پایا تو رونے لگا جب میرے باپ نے رونے کا آواز سُنا تو آواز پر میرے پاس آیا اور کہنے لگا۔

اے شوخ چشم آخرت چند بار بگفتم کہ دستم ز دامن مدار
بہ تنہا نداند شدن طفیل خرد کہ مشکل بود راہ نا دیدہ برد
تو ہم طفل راہے بسعی اے فقیر برو دامنِ نیک مرداں بگیر
مریداں بقوت ز طفلاں کم اند مشائخ چو دیوار مستحکم اند
بیاموز رفتار زاں طفیل خورد کہ چوں استعانت بدیوار برد

یعنی اے سعدی کتنی دفعہ تُم کو کہا کی میرا دامن نہ چھوڑنا کیوں کہ چھوٹا لڑکا راہ سے ناواقف ہوتا ہے وہ مکان کونہیں پہنچ سکتا۔

سعدی علیہ الرحمہ اس سے یہ نتیجہ نکالتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ تُو بھی راہِ طریقت کا ناواقِف ہے تُو بھی گویا بچہ ہے کوشش کر کے کسی نیک مرد کا دامن پکڑ مرید لڑکوں سے بھی کم طاقت ہے جیسا کہ لڑکا دیوار کے آسرے پر چلنا سیکھتا ہے، تُو بھی اس سے سبق حاصل کر تو مشائخ کے آسرے پر چلنا سیکھ!

مرید گو اپنی غلطی سے پیر کی مجلس سے محروم رہے مگر تاہم بھی بوقتِ مُشکل پیر کو

پُکارے گا تو پیر اپنے تعلّق کے سبب سے اُس کے پاس پہنچے گا، اس کو رنج سے نجات دے گا، جیسا کہ شیخ سعدی علیہ الرحمہ نے غفلت سے دامن چھوڑ دیا مگر باپ نے اس کی آہ وزاری سُن کر گلے لگالیا۔

پے نیک مرداں بباید شتافت  که هرکیں سعادت طلب کردیافت

پیر چونکہ خُدا کا مقبول بندہ ہوتا ہے اُس کے علاقہ پیدا کرن اس کی مجلس کرنی اس سے محبت کرنی نہایت مفید ہے، خدا تعالٰی اس کی مجلس کرنے سے ہی بخش دیگا۔

جامہءِ کعبہ را کہ مے بوسند  مرادنہ از کرم پیلہ نامی شد

باعزیزے نشست روزے چند  لا جرم ہمچو او گرامی شد

یعنی کعبہ کے کپڑے کو لوگ چُومتے ہیں اِس لئے نہیں چُومتے کہ یہ ریشمی ہے بلکہ اس لئے چُومتے ہیں کہ متبرک مکان کیساتھ یہ کچھ دن رہا ہے۔

اللہ تعالی سب مسلمانوں کو نیکوں کی صحبت عطا فرمائے،

آمین

تمت بالخیر

ابوالیاس محمد امام دین

امام مسجد جامع کوٹلی لوہاراں

مغربی ضلع سیالکوٹ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جوازِ حقہ

مؤلف

علامہ مولانا ابو الیاس امام الدین کوٹلی سیالکوٹ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سوئے من نظر کن

اللہ تعالی نے تمام اشیاء میں اباحت رکھی ہے اسی لئے جس چیز کے حرام ہونے پر قرآن وحدیث سے دلیل نہ ملے وہ یقیناً مباح ہے۔حضرت علامہ مولانا ابوالیاس محمد امام الدین قادری نقشبندی رحمہ اللہ تعالی کوٹلی لوہاراں سیالکوٹ نے یہ جامع رسالہ لکھ کر اس بات کو واضح کر دیا ہے کہ حقہ کے بارے میں کوئی دلیل بین اسے حرام قرار دینے کے لئے موجود نہیں ہے لہذا یہ مباح ہے زیادہ سے زیادہ اس میں کراہت تنزیہی ہے،اس لئے آپ نے اس کا ایک نام رکھا:

''مبین البرهان علی شرب الدخان فی جواب ﴿من هوقائل بحرمة الدخان﴾''

یعنی دھواں (مراد اس سے سگریٹ یا حقہ ہے) پینے پر دلیل کو روشن کرنے والا اس کتاب کے جواب میں جس کا نام ہے تمباکو نوشی کی حرمت کا قائل کون ہے؟

چونکہ اس رسالہ کے لکھنے میں آپ کی مراد اصلاح المسلمین ہے اس لئے آپ نے فرمایا:

" المسمی به الصلح بین الاخوان فی اباحة شرب الدخان''

"اس کا نام تمباکو نوشی کے مسئلہ میں بھائیوں کے درمیان صلح کروانا''

مشہور نام اس کا ''جواز حقہ'' ہے۔

اس کے جواز پر دلائل دینے سے یہ مراد ہرگز نہیں ہے کہ ہر کوئی اسے پئے

شروع کردے بلکہ یہ بتانا مقصد ہے کہ اسے استعمال میں لانے والا گناہگار نہیں جیسا کہ حرام خور وحرام نوش گناہگار ہوتا ہے، اگر کسی کو مجبورا یا دواءً اسے استعمال کرنا پڑتا ہے تو وہ گناہ کا ارتکاب کرنے والا نہیں ہے۔

یہ بات تو کسی سے مخفی نہیں ہے کہ تمباکو نوشی صحت انسانی کے لئے مضرد نقصان دہ ہے لہذا اس سے بچنا ہی بھلا ہے؟

افسوس کی بات یہ ہے کہ آج کل ہم دیکھا دیکھی بڑے عمل کرتے ہیں کسی کو کچھ کرتے دیکھ کر اس کی نقل میں کرنا شروع ہو جاتے ہیں یہ سوچتے نہیں کہ وہ کیوں کر رہا ہے اس کو بطور دوا تو ضرورت نہیں تھی میرے لئے مفید ہے یا نہیں میں اسے استعما کر کے نقصان تو نہ اٹھاؤں گا مجھے دیکھ کر کوئی اور اس کا عادی نہ بن جائے کیا اس سے مجھے دنیا میں کوئی نقصان تو نہیں آخرت میں اس سے میری پکڑ تو نہ ہوگی کہیں اس کی وجہ سے پھنس نہ جاؤں یہ میرے لئے جہنم کا سبب نہ ہو جائے وغیرہ وغیرہ، کاش قوم مسلم کے ہر فرد کو ایسی باتیں سوچنے کی توفیق مل جائے تو معاشرہ بہترین ہو جائے۔

جیسے انگریز کی نقل میں داڑھی منڈھانا آج کل تو ایک نیا ڈیزائن داڑھی کا انگلستان سے چلتا ہوا آ گیا ہے اور لوگ شاید اسے نبی کی سنت سمجھ کر رکھتے ہوں جو شیو کرتے ہوئے باریک سی دھار بالوں کی بنا کر مونچھ اور داڑھی کو ملا کر عجیب کیفیت ہے جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہرگز نہیں ہو سکتی۔

بعض تو مکمل شیو کے ساتھ نچلے ہونٹ کے نیچے ٹھوڑی کے اوپر نشان بنا لیتے ہیں، جیسے مکھیاں بیٹھی ہوئی ہوں یا زخم پر خشک ہو کر سکر آ گیا ہو۔

اس طرح کی کئی مثالیں دی جا سکتی ہیں، مسلمانوں کو اس طرح کی نقلیں اتارنے سے بچنا چاہئے غیر مسلم تو یہی چاہتے ہیں کہ مسلمان اپنے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ

وسلم سے دور ہو، کیونکہ یہی دوری ان کے لئے مفید اور ہمارے لئے انتہائی نقصان کا سبب ہے۔

مولانا کی تحقیق کا مطلب یہ واضح کرنا ہے کہ اس پر حرام یا مکروہ وغیرہ فتویٰ لگانا درست نہیں، اگر کوئی پیتا ہے تو شرعا کوئی حرج نہیں، نا پیئے تو یہ الگ بات ہے، البتہ اسے حرام ومکروہ کہنے سے کف لسان چاہیے کیونکہ اس طرح لوگ حرام کا ارتکاب کرنے والے ثابت ہو کر گناہگار ہوں گے جب کہ اس کی حرمت ثابت نہیں تو گناہ گار ہونا بھی ثابت نہ ہوگا۔

آج کل ڈاکٹری طور اس اس کی جو تحقیق ہو چکی ہے وہ انسان کے لئے اسے مضر صحت قرار دیتی ہے، اس لئے

میں تو دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالی میری قوم کے جوانوں کو اس مضر صحت جیسی چیز سے بچنے کی توفیق دے آمین!

# یَافَتَّاحُ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## هُوَ الَّذِیْ خَلَقَ لَکُمْ مَّافِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ الَّذِیْنَ هَدَانَااِلٰی سَبِیْلِ الْحَسَنَاتِ وَاجْتَنَبْنَامِنَ الْمُحَرَّمَاتِ بِالْفَضْلِ وَالْاِحْسَانِ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ سَیِّدِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الَّذِیْنَ رَضِیَ عَلَیْھِمُ الرَّحْمٰنُ!

امابعد! فقیر حقیر پر تقصیر محمد امام الدین قادری نقشبندی عفی اللہ عنہ التقصیر قلیل وکثیر وصغیر! جملہ اہل اسلام سے عرض کرتا ہے کہ آج کل حقہ نوشی کی بابت بہت چرچا ہو رہا ہے، کوئی حرام کوئی مکروہ کوئی مباح کہتا ہے، میرا خیال ہے کہ اس کی بابت جو عند الشرع حکم ہے پبلک کے روبرو پیش کیا جائے۔

جہاں تک میں نے غور کیا تمبا کو مباح ہی مباح نظر آیا کیوں کہ خدا تعالی فرماتا ہے۔

هُوَ الَّذِیْ خَلَقَ لَکُمْ مَّافِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا

اللہ وہ ذات ہے جس نے تمہارے ہی لئے زمین کی سب چیزیں پیدا کیں

تفسیر مواہب الرحمٰن میں زیر آیۃ ہذا لکھا ہے:

اسی واسطے علماء کا صحیح مذہب یہ ہے کہ اللہ تعالی نے جو کچھ پیدا کیا ہے اس میں اصل اباحت ہے یعنی سب چیزیں اصل میں مباح ہیں پھر جس کسی چیز کی نسبت دلیل خاص قائم ہو کہ اس کو اللہ تعالی نے حرام کر دیا ہے تو فقط وہی چیز حرام ہوگی، اور حلال کے لئے دلیل ڈھونڈنے کی ضرورت نہیں۔

تفسیر فتح البیان میں اسی آیت کے تحت لکھا ہے:

ان الاصل فی الاشیاء المخلوقات الاباحة حتی یقوم دلیل یدل علی النقل عن هذاالاصل ۔

مختصر یہ ہے کہ اصل اشیاء میں اباحت ہے جب تک خلاف اس کے دلیل قائم نہ ہو۔

قائدہ مسلمہ ہے کہ "اَلْاَصْلُ فِی الْاَشْیَاءِ الْاِبَاحَةُ،،

اصل اشیاء میں اباحت ہے۔

جب ثابت ہوا کہ اصل اشیاء میں اباحت ہے تو تمبا کو مباح ٹھہرا، اب اس کی حرمت پر کوئی دلیل قائم ہو تو حرام ہوگا ورنہ قائلِ حرمت خود مرتکب حرام کا ہوگا۔

حدیث میں اس بات کی تائید ہو رہی ہے دیکھو مشکوۃ صفحہ ۳۵۴

عَنْ عَبَّاس قَالَ: كَانَ اَهْلُ الْجَاهِلِيَّةِ يَأْكُلُوْنَ اَشْيَاءَ وَيَتْرُكُوْنَ اَشْيَاءَ تَعَذُّرًافَبَعَثَ اللّٰهُ نَبِيَّهٗ وَاَنْزَلَ كِتَابَهٗ وَاَحَلَّ حَلَالَهٗ وَحَرَّمَ حَرَامَهٗ فَمَا اَحَلَّ فَهُوَ حَلَالٌ وَمَا حَرَّمَ فَهُوَحَرَامٌ وَمَاسَكَتَ عَنْهُ فَهُوَعَفْوٌوَتَلَا:

قُلْ لَّآاَجِدُ فِیْ مَآاُوْحِیَ اِلَیَّ مُحَرَّمًا...... الخ

ابن عباس سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں:

اہل جاہلیت کئی چیزیں کھاتے اور کئی چیزیں چھوڑ دیتے کراہت سے پس خدا تعالیٰ نے اپنے نبی کو پیدا کیا، اپنی کتاب اس پر نازل کی جو حلال کیا وہ حلال ہوا، جو حرام کیا وہ حرام ہوا، اور جس چیز کا ذکر نہیں کیا وہ معاف ہے اور پڑھی یہ آیت:

نہیں پاتا میں اس چیز میں جو وحی کی گئی ہے میری طرف حرام کھانے والے پر جو کھاتا ہے مگر یہ کہ ہو مردہ......الخ

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جن چیزوں کی حرمت ثابت نہیں وہ معاف ہیں ان کا کائی مواخذہ نہیں۔

عَنْ سَلْمَانَ الْفَارِسِيِّ قَالَ: سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ السَّمَنِ وَالْجُبْنِ وَالْفِرَاءِ

قَالَ: اَلْحَلَالُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ فِيْ كِتَابِهٖ وَالْحَرَامُ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَمَا سَكَتَ عَنْهُ فَهُوَ مِمَّا عَفٰى عَنْهُ رواه ابن ماجه صفحہ ۲۴۹۔

یعنی سلمان فارسی روایت کرتے ہیں کہ پوچھا گیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دربارہ گھی و پنیر جنگلی گاؤ کے تو آپ نے فرمایا کہ حلال وہ ہے جو خدا نے اپنی کتاب میں حلال فرمایا ہے حرام وہ ہے جو خدا تعالی نے اپنی کتان میں حرام کیا ہے جو چیز کا ذکر نہیں کیا وہ ان میں سے ہے جن کو خدا نے معاف فرمایا ہے۔

اشعۃ اللمعات میں شیخ صاحب فرماتے ہیں:

ایں دلیل است برآں کہ اصل در اشیاء اباحت است

یعنی یہ اس بات پر دلیل ہے کہ چیزوں میں اصل مباح ہونا ہے۔

اسی طرح مرقاۃ میں بزیر حدیث ہذا و شامی صفحہ ۳۲۲ جلد ۵ میں لکھا ہے:

مختار یہی ہے کہ اصل اشیاء میں اباحت ہے، عندالجمھور من الحنفیۃ والشافعیۃ

قارئین کو بہ خوبی معلوم ہو گیا ہو گا کہ تمبا کو کو کھانا یا پینا درست ہے کوئی منع نہیں کیونکہ اصل تمام چیزوں میں اباحت ہے۔

علامہ محقق علاء الدین دمشقی درمختار میں عبارت اشباہ نقل کر کے فرماتے ہیں:

قُلْتُ: فَفُهِمَ مِنْهُ حُكْمُ النَّبْتِ

شامی میں ہے:

وھوالاباحۃعلی المختار

یعنی اس سے تمباکو کا حکم مفہوم ہوتا ہے اور وہ اباحت ہے مذہب مختار میں۔

اور پھر فرمایا:

ہمارے استاذ عبدالرحمٰن دمشقی نے اپنی کتاب ہدیہ میں اسے سیر و پیاز سے ملحق ٹھہرا کر مکروہ لکھا ہے۔

علامہ سیدی ابوسعود اور علامہ سیدی طحطاوی نے حاشیہ درمختار میں فرمایا:

لایخفی ان الکراھۃ تنزیھیۃ بدلیل الالحاق بالثوم والبصل والمکروہ تنزیھا یجامع الجواز۔

اس میں کوئی پوشیدگی نہیں کہ کراہت تنزیہی ہے اور دلیل یہ ہے کہ یہ تمباکو تھوم اور پیاز کے ساتھ لاحق ہے اور جو مکروہ تنزیہی ہو وہ جواز کے ساتھ جمع ہوتا ہے۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر مکروہ کہا جاوے تو مکروہ تنزیہی ہوگا جو جواز کے منافی نہیں کیونکہ مکروہ تنزیہی جواز کے ساتھ جمع ہو جاتا ہے۔

تفسیر مدارک میں آیت قُلْ لَّآ اَجِدُ فِیْ مَآ اُوْحِیَ اِلَیَّ مُحَرَّمًا کے تحت لکھا ہے:

وفیہ تنبیہ علی ان التحریم انما یثبت بوحی من اللہ وشرعہ لا بھوی النفس۔

یعنی اس سے ثابت ہے کہ کسی شے کا حرام ہونا وحی سے ثابت ہوتا ہے نہ نفس کی خواہش سے۔

تو اس سے ثابت ہوا کہ تمباکو نہ حرام ہے نہ مکروہ ہے کیونکہ اس پر شارع سے کوئی دلیل حرمت وغیرہ کی نہیں، بلا کراہت جائز ہے؟

آیت كُلُوا وَاشْرَبُوا کی تفسیر میں لکھا ہے:

وفی الایة دلیل علی ان جمیع المطعومات والمشروبات حلال الا ماخصه الشرع بدلیل فی التحریم لان الاصل فی جمیع الاشیاء الاباحة الاما خصنه الشارع ویثبت تحریمه بدلیل منفصل ، خازن

یعنی یہ آیت جس میں حکم ہے، کھاؤ پیو! دلیل ہے اس پر کہ تمام کھانے والی چیزیں تمام پینے والی چیزیں حلال ہیں، مگر وہ حرام ہوں گی جن کو شریعت نے خاص کر حرام کیا ہوگا، کیونکہ اصل اشیاء میں اباحت ہے۔

ہاں کسی چیز کو علیحدہ دلیل سے شارع نے منع کیا ہو تو وہ منع ہوگی اور حرام ہوگی پس اس سے بھی ثابت ہوا کہ تمباکو مباح ہے کیونکہ شارع نے منع نہیں کیا۔ فھو المراد۔

نیز خازن نے زیر آیت قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْ ......الخ لکھا ہے:

ان الایة علی العموم فیدخل تحته کل مایستلذ ویشتھی من سائر المطعومات الامانھی عنه ورد نص تحریمه، صفحہ ۸۴ جلد ۲۔

یعنی اللہ کی اس آیۃ میں کہ کون حرام کرتا ہے اللہ کی زینتوں کو اس کی تفسیر میں صاحب خازن فرماتے ہیں کہ یہ آیت عام ہے اس میں سب لذیذ چیزیں جن پر دل چاہے کھانے پینے والی چیزیں داخل ہیں مگر حرام وہ ہوں گی، جن کی حرمت پر نص ہو ایسا ہی تفسیر بیضاوی میں ہے اس سے معلوم ہوا کہ حقہ کشی یعنی تمباکو پینا منع نہیں کیوں کہ اس کی ممانعت شارع علیہ الصلاۃ والسلام سے ثابت نہیں۔

یہی قاعدہ اکرم المحققین اعظم الفقہاء والمحدثین والمفسرین بقیۃ السلف حجۃ الخلف امام اہلسنت اعلیٰ حضرت مولانا وسیدنا واستاذنا ومرشدنا مولوی حاجی احمد رضا خاں صاحب مرحوم بریلوی نے اپنی کتاب ''الاحلی من السکر،، صفحہ ۵ میں لکھا ہے:

شریعت مطہرہ میں طہارت وحلت اصل ہیں اور اس کا ثبوت خود حاصل اپنے اثبات میں کسی دلیل کا محتاج نہیں، اور حرمت ونجاست عارضی کہ ان کے ثبوت کو دلیل خاص درکار اور محض شکوک وظنون سے ان کا اثبات ناممکن کہ طہارت وحلت پر بوجہ اصالت جو یقین تھا اس کا زوال بھی اس کے مثل یقین ہی سے متصور نرا ظن لاحق یقینی سابق کے حکم کو رفع نہیں کرتا یہ شرع شریف کا ضابطہ عظیم ہے، جس پر ہزار ہا احکام متفرع یہاں تک کہ کہتے ہیں کہ تین چوتھائی فقہ سے زائد اس پر مبنی اور فی الواقع جس نے اس قاعدہ کو سمجھ لیا وہ صد ہا وسواس حائلہ وفتنہ پردازی واوہام باطلہ ودست اندازی ظنون عاطلہ سے امان میں رہا۔

صحیح حدیث میں ہے:

اِيَّاكُمْ وَالظَّنَّ فَاِنَّ الظَّنَّ اَكْذَبُ...... الخ رواه المالك والبخاری و المسلم عن ابی هريرة

یعنی بچو ظن سے ظن اکثر جھوٹ ہوتا ہے یہ نفس ضابطہ نہ صرف اسی قسم کے مسائل میں بلکہ ہزار ہا جگہ کام دیتا ہے، جب کسی کو کسی شے پر منع وانکار کرتے اور اسے حرام یا مکروہ یا ناجائز کہتے سنو جان لو کہ بارِ ثبوت اس کے ذمہ ہے جب تک دلیل واضح شرعی سے ثبوت نہ دے اس کا دعویٰ اسی پر مردود اور جائز ومباح کہنے والا بالکل سبکدوش کہ اس کے لئے تمسک باصل موجود، مولانا وسیدنا العارف عبدالغنی نابلسی اپنے رسالہ "الصلح بين الاخوان فی اباحة شرب الدخان،، میں لکھتے ہیں کہ تمباکو کی حرمت وکراہت پر کوئی دلیل نہیں اور نہ ہی کوئی اس بات پر دلیل ہے کہ یہ مسکر ہے یا مفتر یا مضر، جب ایسا نہیں تو اس کو حرام یا مکروہ نہ کہا جائے گا کیوں کہ یہ دونوں حکم شرعی ہیں عبارت ان کی یہ ہے۔

فانهما حكمان شرعيان لابدلهمامن دليل ولادليل على ذلك فانه لم يثبت اسكاره ولا تفتيره ولا اضراره بل ثبت له منافع فهو داخل تحت القاعدة "الاصل فى الاشياء الاباحة"، وان فرض اضراره للبعض لايلزم منه تحريم على كل احد فان الاصل يضر باصحاب الصفراء والغالبة وربماامرمنهم مع انه شفاء بالنص القطعي وليس الاحتياط فى الافتراء على الله تعالى باثبات الحرمة اوالكراهةالذين لايدلهمامن دليل بل فى القول بالاباحةالتى هى الاصل، شامی۔

یعنی حرمت وکراہت شرعی حکم ہیں ان کے لئے دلیل کی ضرورت ہے، اور تمباکو پر کوئی دلیل حرمت وکراہت کی نہیں اور یہ بھی ثابت نہیں کہ یہ مسکر یا مفتر یا مضر ہے بلکہ بہت سے نفعے ثابت ہیں، پس داخل ہوگا تمباکو اس قاعدہ کے نیچے کہ اصل اشیاء میں اباحت ہے، اگر فرض کیجئے کہ بعض کو ضرر کرے تو اس سے سب پر حرمت ثابت نہیں ہوتی، کیوں کہ شہد نص قطعی سے ثابت ہے کہ وہ شفاء ہے مگر صفراء والے یعنی گرمی والے کو مضر اس سے شہد کی حرمت نہ ہوگی، تمباکو کو حرام یا مکروہ کہنے میں افتراء علی اللہ سے بچاؤ نہیں اس لئے کہ اس پر دلیل نہیں جیسا مذکور ہوا ہے یہ اپنے اصل پر ہی رہے گا یعنی مباح۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَسْـَٔلُوْا عَنْ اَشْيَآءَ اِنْ تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ وَاِنْ تَسْـَٔلُوْا عَنْهَا حِيْنَ يُنَزَّلُ الْقُرْاٰنُ تُبْدَ لَكُمْ عَفَا اللّٰهُ عَنْهَا وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ، پارہ ۷، رکوع ۳،

یعنی ایمان والو! سوال نہ کرو ایسی چیزوں کا اگر ظاہر کیا جائے تم پر انہیں تو برا معلوم ہو تم کو اور اگر پوچھو گے اس شئے کے متعلق اس وقت کہ اتارا جاتا ہے قرآن

ظاہر کیا جائے گا تمہارے لئے، معاف کر دیا ہے اللہ نے ان کو اللہ بخشنے والا حلیم ہے۔

اس سے بخوبی روشن ہو گیا کہ جس سے اللہ اور اس کے رسول نے سکوت فرمایا ہے وہ شے معاف ہے اس معافی کو قبول کرنا چاہئے، ناشکر نہ ہونا چاہئے!

تفسیر نیشاپوری میں ہے:

وکان عبید بن عمیر رحمه الله تعالی یقول ان الله احل وحرم فمااحل فاستحلوه وماحرم فاجتنبوه وترک بین ذلك اشیاء لم یحللهاولم یحرمهافذلك عفومن الله تعالی فاقبلوه ثم تلاالآیة۔

یعنی عبید فرماتے ہیں:

اللہ تعالی نے حلال بھی کیا اور حرام بھی کیا پس جو حلال کیا اس کو حلال جانو جو حرام کیا اس سے بچو اور جن چیزوں کا بیان چھوڑ دیا نہ حلال کہا نہ حرام پس وہ معافی ہے اللہ سے اسے اس کو قبول کرو پھر پڑھی یہ آیۃ یاآیھاالذین آمنو لا تسئلواالخ۔

بہت افسوس ہے ان لوگوں پر جو خوامخواہ ادھر ادھر کی باتیں بنا کر (مثل شاہدرے والے کے اور امیر باز خان سہارنپوری کے) حرام یا مکروہ کہتے ہیں طرہ یہ کہ پھر اس کو تقوی خیال کرتے ہیں، شاید ان کے خیال میں خدا تمباکو کی حرمت بیان کرنے کو بھول گیا ہے جس کو یہ ظاہر کرتے ہیں خدا تو ان باتوں سے پاک ہے۔

حضرت موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کے قصہ میں خدا تعالی ذکر فرماتا ہے:

قَالَ عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّیْ فِیْ كِتَابٍ لَا یَضِلُّ رَبِّیْ وَلَا یَنْسٰی، پارہ ۱۶ سورہ طہ،

حضرت موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام نے اپنی قوم کو جوابا فرمایا:

یعنی اس کا علم میرے رب کے پاس ہے لکھا ہوا نہ بھٹکتا ہے میرا رب نہ بھولتا ہے۔

جب خدا تعالیٰ نے بغیر بھولنے کے سب کچھ بیان فرمایا حلال بھی اور حرام بھی اب اگر کوئی کسی چیز کو حرام کہے تو اس کی غلطی ہے کیوں کہ فی زمانا کوئی مجتہد نہیں تو امیر خان سہارن پوری کے استدلال فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَاْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ کو کیسے مانا جا سکتا ہے اس کے تمام دلائل و دیگر منکرین کے دلائل کیسے مان لئے جائیں جب کہ وہ ان کی من گڑھت اور نا قابل سماعت ہیں۔

اور نہ ابوحنیفہ نے اس کو منع کہا ہے، علامہ شیخ علی اجھوری مالکی رحمہ اللہ تعالیٰ نے حقہ کی حلت میں ایک رسالہ لکھا ہے جس میں نقل فرمایا ہے کہ چاروں مذہب کے ائمہ معتمدین نے اس کی حلت پر فتویٰ دیا ہے، ہٰکذا فی الشامی حاشیہ درمختار۔

مشکوٰۃ صفحہ ۲۴ میں حدیث موجود ہے:

اِنَّ اللّٰـهَ فَرَضَ فَرَائِضَ فَلَا تُضِيْعُوْهَا وَحَرَّمَ حُرُمَاتٍ لَا تَنْهَكُوْهَا وَحَدَّ حُدُوْدًا فَلَا تَعْتَدُوْهَا وَسَكَتَ عَنِ الْاَشْيَاءِ مِنْ غَيْرِ نِسْيَانٍ فَلَا تَبْحَثُوْا عَنْهَا

فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تحقیق خدا تعالیٰ نے فرض کیے کتنے فرض پس نہ ضائع کرو ان کو اور حرام چیزوں کو حرام کیا پس نہ نزدیک جاؤ ان کے اور اس نے حدود مقرر کیے پس ان سے آگے نہ بڑھو اور بعض چیزوں سے سکوت فرمایا سوائے بھولنے کے ان میں جھگڑا مت کرو!

بروایت ابن جریر و ابن منذر یہ لفظ مروی ہیں:

مِنْ غَيْرِ نِسْيَانٍ وَلٰكِنْ رَحْمَةً مِّنْهُ لَكُمْ فَاقْبَلُوْهَا وَلَا تَبْحَثُوْا عَنْهَا!

یعنی سوا بھولنے کے لیکن یہ رحمت ہے خدا سے تمہارے لئے پس اسے قبول کرو اس میں جھگڑو مت۔

اس سے معلوم ہوا کہ جن چیزوں کی حرمت شارع علیہ الصلاۃ والسلام نے بیان نہیں کی یہ اس کی رحمت اور مہربانی ہے اسے قبول کرنا چاہئے جو سکوت والی اشیاء کو مباح نہ سمجھے، سکوت اختیار نہ کرے اس نے گویا خدا کی رحمت کو رد کر دیا خود خدا کی رحمت سے دور رہا۔

جب معلوم ہوا کہ اصل اشیاء میں طہارت اور حلت ہے جیسا کہ طریقہ محمدیہ شرح حدیقۃ الندیہ میں لکھا ہے:

الاصل فی الاشیاء الطھارۃ

اور تمباکو کی حرمت ونجاست پر کوئی نص نہیں تو پھر اس پر کھوج کرید کرنی حدیث مذکورہ سے منع ہوئی اگر کوئی ایسی چیز کو حرام یا مکروہ کہے جیسے تمباکو جس کو شارع نے حرام قرار نہیں دیا تو ایسا شخص بیشک تعدی کرنے والوں سے ہوگا جس کو خدا دوست نہیں رکھتا، کما قال اللہ تعالی:

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحَرِّمُوْا طَیِّبٰتِ مَاۤ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَ لَا تَعْتَدُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ وَمَنْ یَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ○

حدود اللہ کو حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے بیان فرمادیا یعنی جو حلال تھیں وہ بھی بیان فرمادیں جو حرام تھیں وہ بھی بیان کر دیں اور ساتھ ہی بیان فرمادیا کہ جس کا میں نے ذکر نہیں کیا وہ معاف ہے، اب اگر کوئی حلال کو حرام اور حرام کو حلال سکوت شدہ کو حرام یا مکروہ کہے گا وہ حدود اللہ سے تجاوز کرنے والا ہوگا ظالموں میں شمار ہوگا۔

سکوت شدہ اشیاء پر حرمت یا مکروہ کا حکم کرنا غلو فی الدین ہے جس کی ممانعت آیت اَلَّا تَغْلُوْا فِیْ دِیْنِكُمْ میں کی گئی ہے حدیث میں بھی غلو فی الدین کی ممانعت ہے:

عَنِ النَّبِیِّ اِیَّاکُمْ وَالْغُلُوَّفِی الدِّیْنِ فَاِنَّمَاھَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ بِالْغُلُوِّفِی الدِّیْنِ(ابن ماجه ونسائی)

یعنی حضور فرماتے ہیں کہ غلو فی الدین سے بچواس کے باعث پہلے لوگ ہلاک ہوئے ہیں۔

اس آیۃ سے مبالغہ کرنا دین میں منع ہے یعنی خدا کی رعایت کو بھی منظور نہ کرنا جس کو دل چاہے حرام کہہ دینا تقوی نہیں ہے یہ غلو فی الدین ہے جو منع ہے۔

غلو فی الدین کی مثال نسخہ کی مثال سمجھنی چاہئے کسی طبیب نے نسخہ میں چھ ماشہ دوا لکھی اگر کوئی مفید سمجھ کر بجائے چھ ماشہ کے تولہ دوا ڈال دے وہ ہرگز فائدہ نہ دے گی بلکہ نقصان دے گی ایسے لوگوں کے لئے خدا نے فرمایا: وَلَاتَعْتَدُوْا یعنی تعدی نہ کرو۔

بعض صوفی تمبا کو کو حرام کہہ کر اپنا کمال دکھاتے ہیں اس کو زہد تصور کرتے ہیں حالانکہ یہ زہد نہیں زہد وہ ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وبارک وسلم نے بیان فرمایا ہے:

لَیْسَ الزُّھَادَةُ فِی الدُّنْیَابِتَحْرِیْمِ الْحَلَالِ وَلَافِی اِضَاعَةِالْمَالِ وَلٰکِنَّ الزُّھَادَةَ فِی الدُّنْیَا اَنْ لَا تَکُوْنَ بِمَافِیْ یَدَیْكَ اَوْثَقَ مِنْكَ بِمَا فِیْ یَدِ اللّٰہِ الخ،

ابن ماجہ صفحہ ۳۱۱۔

زہد یہ نہیں کہ حلال چیزوں کو حرام کرلو یا مال کو ضائع کردو زہد یہ ہے کہ اپنی تدبیر اور سامان پر بھروسہ نہ ہو بلکہ اللہ تعالی پر بھروسہ اور توکل ہو، ہاں کسی مصلحت کے لئے منع کریں تو مضائقہ نہیں، مثل پرہیز انڈا، مچھلی، گوشت وغیرہ۔

حاشیہ ابن ماجہ میں اس حدیث پر لکھا ہوا ہے:

قوله بتحريم الحلال كما يفعله بعض الجهال زعمامنهم ان هذا من الكمال فيمتنع من اكل اللحم والحلواء والفواكه ولبس ثوب الجديد ومن التزوج ونحوذلك وقد قال الله تعالی:

يَآاَيُّهَاالَّذِيْنَ آمَنُوالَاتُحَرِّمُوْاطَيِّبَاتِ مَآاَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْآاِنَّ اللّٰهَ لَايُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ۔

یعنی بعض جاہل صوفی گوشت، حلوا میوہ وغیرہ نیا کپڑا پہننا، نکاح کرنا چھوڑ دیتے ہیں پھر اس کو کمال کہتے ہیں، حالانکہ خدا نے فرمادیا ہے:

اے ایمان والو پاک چیزوں کو حرام نہ کرلو وہ تو حلال ہیں تم پر،

اس پر مجدد اعلیٰ حضرت صاحب مرحوم اسی کتاب الاحلی من السکر کے صفحہ ۵ میں لکھتے ہیں:

اسی طرح جو عادات ورسوم خلق میں جاری ہوں اور شرع مطہر سے ان کی حرمت وشناعت نہ ثابت ہو ان میں اپنے ترفع وتنزہ کے لئے خلاف وجدائی نہ کرے کہ یہ سب امور استیلاف وموانست کے معارض ومراد ومحبوب شارع کے مناقض ہیں، ہاں ہاں ہوشیار وگوشدار کہ یہ وہ نکتہ جمیلہ وحکمت جلیلہ وکوچہ سلامت وجادۂ کرامت ہے جس سے بہت زاہدانِ خشک واہل تقشف غافل وجاہل ہوتے ہیں وہ اپنے زعم میں محتاط اور دین پرور بنتے ہیں اور فی الواقع مغز حکمت ومقصود شریعت سے دور پڑتے ہیں اس پر بہت سی کتب سے نقلِ عبارات مندرج ہے اس سے معلوم ہوا کہ جہاں حقہ نوشی کا رواج اس سے موانست ومجالست قائم ہو وہاں ممانعت حقہ سے تفرقہ پانا گناہ ہوگا۔

## علامہ کردری کا قول

علامہ کردری تبیان میں فرماتے ہیں:

در شریعتِ محمدیہ ثابت شدہ کہ اصل در نباتات واشجار اباحۃ است الا اگر دانستہ شود ضررِ بدن یا عقل، ودر حقہ نوشی ضررے بعقل وبدن ندانستیم باوجود گذشت زمانہا وکثرت استعمال عوام وخاص وعلماء مکہ معظمہ ومدینہ منورہ وبغداد ومصر واکثر جوانب زمین وبلاد وباوجود آنکہ عقل اوشان پاک وحاکم اندوابدان اوشان تندرست وبشرب او مریض نشوند (تعامل الناس)

جب معلوم ہوا کہ عرب وعجم مشرق مغرب تمام ملکوں اور شہروں میں اس کا رواج ہے اور لوگ پیتے ہیں تو اس پر عدم جواز کا فتویٰ دینا عام امت مرحومہ کو معاذ اللہ فاسق بناتا ہے جسے ملت حنفیہ گوارا نہیں فرما سکتی، علماء حرمین شریفین کا جو معمول ہو وہ بھی عند الشرع دلیل ہے، صرف عوام وعادت پر حکم کرنا جائز ہے، کیوں کہ جس مسئلہ میں نص مصرح موجود نہ ہو اور عموم بلوی قرار پایا ہو تو فتویٰ اباحت پر دیا جاتا ہے، جیسے اشباہ میں اسباب تخفیف کے بیان میں لکھا ہے:

السادس عشر عموم البلوی کالصلوۃ مع النجاسۃ المعفو عنہا الخ،

فتویٰ مولوی عبد الرشید میں لکھا ہے.

ولما صار فی جذب دخان التنباك عموم البلوی لزم التحميف فی الفتوی علی الاباحۃ الخ۔

اور ردالمحتار میں ہے:

ان الافتاء بحله دفع الحرج من المسلمين فان اكثرهم مبتلون به فتحليله اليسر من تحريمه الخ،

تمباکو میں عموم بلوی پایا جاتا ہے اس پر جواز کے لئے کافی دلیل بھی عرف ہے کیوں کہ عرف بھی مسئلہ شرعیہ میں سے ایک دلیل ہے۔

کہا محشی اشباہ نے:

قوله والنبات المجهول الخ،یعلم منه حل شرب الدخان۔

یعنی حلال ہونا تمباکو کا اس سے معلوم ہوگیا۔

الحاصل اگر متروک الاشیاء کا ثواب وعقاب ہوتو آپ ضرور بیان فرماتے حقہ پینے سے ثواب حاصل ہونے کے تو ہم قائل نہیں، رہی یہ بات کہ اس کے پینے سے عذاب ہے یا نہیں سواس کی بابت بھی ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کتنی باتیں حرام بتلانی رہ گئیں، کیوں کہ خدا نے فرمایا ہے:

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ

یعنی تمہارا دین میں نے کامل کردیا ہے۔

پس حقہ حرام یا مکروہ ہوتا تو آپ ضرور بیان فرماتے۔ اذلیس فلیس

وعن ابن مسعود قال قال رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

اَیُّھَا النَّاسُ لَیْسَ مِنْ شَیْءٍ یُقَرِّبُکُمْ اِلَی الْجَنَّۃِ وَیُبَاعِدُکُمْ مِّنَ النَّارِ اِلَّا قَدْاَمَرْتُکُمْ بِہٖ وَلَیْسَ مِنْ شَیْءٍ یُّقَرِّبُکُمْ مِّنَ النَّارِوَیُبَاعِدُکُمْ مِّنَ الْجَنَّۃِ اِلَّاقَدْنَھَیْتُکُمْ عَنْہُ مشکوۃ صفحہ ۴۴۴۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

اے لوگو کوئی شئے ایسی نہیں جو جنتی کردے اور دوزخ سے بچائے مگر میں نے حکم کردیا ہے اس سے اور کوئی شے ایسی نہیں جو دوزخ میں پہنچائے اور جنت سے محروم کردے مگر میں نے منع کردیا ہے اس سے۔

اس حدیث سے یہ ثابت ہوا کہ جن عملوں سے انسان دوزخی ہوجاتا ہے ان سے حضور نے منع کردیا ہے حقہ بھی منع یا مکروہ ہوتا تو اس کا پینے والا دوزخی بن جاتا

ضرور آپ بیان فرمادیتے جس سے معلوم ہوا کہ اس کے پینے والے پر کوئی عتاب نہیں۔

مسلم میں روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

ذَرُوْنِیْ مَاتَرَکْتُمْ فَاِنَّمَاھَلَكَ مَنْ کَانَ قَبْلَکُمْ بِکَثْرَۃِ سُوَالِھِمْ وَاخْتِلَافِھِمْ عَلٰی اَنْبِیَاءِ ھِمْ۔

یعنی چھوڑے رہو جب تک میں تجھے چھوڑا رکھوں، اگلی امتیں اسی کثرت سوال اور اپنے انبیاء کے خلاف چلنے سے ہلاک ہوئیں، یعنی جس بات کا میں تم پر وجوب یا حرمت کا حکم نہ کروں اسے کھود کھود کر نہ پوچھو کہ پھر واجب یا حرمت کا حکم فرما دوں تو تم پر تنگی ہو جائے، ھکذا ابن ماجہ صفحہ ا۔

اب جو صاحب باوجود دیکھنے ان دلائل کے حقہ کو حرام یا مکروہ کہیں تو اب پر لازم ہے کہ شارع سے مصرح نص پیش کریں اکثر مانعین کے دلائل (جو ان کے زعم میں دلائل ہیں) اور رسائل جو میرے زیر نظر ہیں ان کا جواب عرض کرتا ہوں۔ بغور ملاحظہ فرمائیں۔

**اعتراض:** حقہ نوشی بدعت ہے حضور کے زمانہ میں حقہ نوشی نہ تھی۔

**جواب:** زردہ پلاؤ بسکٹ ڈبل روٹی کھویا والی مٹھائی کیک وغیرہ بھی بدعت ہوں گے ان کی حرمت یا کراہت کے آپ کیوں قائل نہیں، دوسرے مانعین بھی بدعت سے خالی نہیں پس منکرین کی اتباع کس بات میں ہوئی منکرین نے وہ بات کی جو حضور سے ثابت نہیں، بتایئے مرتکب بدعت کون ہوا؟ پس ثابت ہوا کہ حقہ کشی سے منع کرنا بدعت ہے، فھو المراد۔

اعتراض: حقہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے زمانہ میں نہ تھا ورنہ منع ہوتا۔

جواب: یہ بھی کہنا صحیح نہیں کیوں کہ بہت سی ایسی باتیں ہیں جو حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے زمانہ میں نہ تھیں پھر بھی حضور نے منع فرمادیا، مثلاً قدریہ مذہب آپ کے زمانہ میں نہ تھا لیکن فرمادیا:

لَاتَعُوْدُوْهُمْ وَاِنْ مَاتُوْافَلَاتَشْهَدُوْهُمْ (مشکوۃ صفحہ ۲۲ رواہ ابوداؤد وابن ماجہ)

یعنی قدریہ مذہب کا آدمی بیمار ہو تو اس کی بیمار پرسی نہ کرو، مرجائے تو جنازہ پر نہ جاؤ۔

روافض کی بابت فرمایا:

لَاتُجَالِسُوْهُمْ وَلَاتُشَارِبُوْهُمْ وَلَا تُؤَاكِلُوْهُمْ وَلَاتُنَاكِحُوْهُمْ (رواہ العقیلی وابن حبان والحاکم)

یعنی رافضیوں کے ساتھ نہ بیٹھو نہ ان کے ساتھ کھانا کھاؤ، پانی نہ پیو، شادی بیاہ نہ کرو!

ظاہر ہے کہ قدریہ روافض عہد رسالت بلکہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت تک نہ تھے اور آپ نے پہلے ہی منع فرمادیا ایسا ہی اگر حقہ منع ہوتا تو آپ ضرور منع فرمادیتے اذ لیس فلیس

بخاری میں بروایت ابی ہریرہ آیا ہے:

يُوْشِكُ الْفُرَاتُ اَنْ يَّحْسِرَعَنْ كَنْزٍمِنْ ذَهَبٍ فَمَنْ حَضَرَفَلَايَاْخُذْمِنْهُ شَيْئًا،

یعنی قریب ہے کہ نہر فرات ظاہر کرے ایک کان سونے کی پس جو اس وقت

حاضر ہو وہ نہ لے اس سے کچھ۔

اس قسم کی احادیث فتنے واشراط وغیرہا میں بکثرت موجود ہیں جس سے معلوم ہوا کہ جو ممنوع بات تھی منع فرمادیتے کیا اس کے جواب میں ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ حقہ نوشی حضور کے زمانہ میں ہوتی تو سنت فرمادیتے۔

اعتراض: تھوم پیاز کھانے والے کو جب کہ خدا کے رسول نے منع کردیا کہ مسجد میں نہ آئیں حقہ پینے والے کو کیوں نہ ممانعت ہوگی۔

جواب: تھوم و پیاز پر حقہ کو قیاس کرنا صحیح نہیں

اول تو اس لئے کہ ثوم بصل کی بو ہر ایک کو آتی ہے حقہ کی بو ایسی نہیں،

دوسرے حقہ کی بو مسواک سے دور ہوجاتی ہے لہسن و پیاز خام کی ایسی نہیں جب تک ہضم نہ ہو بو زائل نہیں ہوتی۔

تیسرے تمباکو خوشبودار ہو تو بجائے بو کے خوشبو آئے گی اگر دومنٹ کے لئے مان لیا جائے تو یہ لازم آئے گا کہ حقہ پی کر معا مسجد میں آنا منع ہے مطلقا حقہ کشی منع نہ ہوگی مثل لہسن اور پیاز کے اگر لہسن و پیاز پختہ کھایا جائے تو مسجد میں آنا بھی منع نہ ہوگا، ایسا ہی اگر حقہ میں نیا پانی تمباکو خوشبودار ڈال کر پیا جائے تو یہ بھی منع نہ ہوگا جب بو زائل ہوجائے تو مسجد میں آنا بھی منع نہ ہوگا جیسا کہ ثوم بصل والے کو ممانعت بھی اسی حالت میں ہے جبکہ بو موجود ہو، یہ تو کبھی نہیں ہوسکتا کہ جو لہسن و پیاز کچا ایک دفعہ کھا بیٹھے وہ عمر بھر مسجد میں نہ آئے۔

مٹی کا تیل مسجدوں میں جلانا اور دیا سلائیاں جو جلتے وقت بدبو دیتی ہیں مسجدوں میں جلانا باوجود ممنوع ہونے کہ جائز رکھا گیا ہے اس کی کیا وجہ ہے کیوں نہیں منع کردیتے کہ مسجدوں میں مٹی کا تیل جلایا نہ جائے، گو لمپ یا جھاڑ میں جلایا جائے تو

بھی ممنوع ہونا چاہئے۔

قال الامام العینی فی شرحه علی صحیح البخاری قلت علت النهی اذی الملائکة والمسلمین ولا یختص بمسجده علیه الصلاة والسلام بل الکل سواء لروایة مساجد خلافا لمن شذ ویلحق بما نص علیه فی الحدیث کل ماله رائحة کریهة ماکولا اوغیرها وانما خص الثوم ههنا بالذکر وفی غیره ایضا بالبصل والکراث لکثرة اکلهم لها وکذلک الحق بعضهم لذلك من بفیه بخر او به جرح له رائحة الخ۔ ردالمحتار، ہکذا فی ضمیمہ بہار شریعت حصہ دوم صفحہ ۱۲۶، مصنفہ مولانا امجد علی صاحب اعظمی، نیز بہار شریعت حصہ سوم صفحہ ۱۸۴ میں مولانا امجد علی صاحب لکھتے ہیں:

بعد لکھنے حکم لہسن و پیاز کے کہ یہی حکم ہر اس چیز کا ہے جس میں بدبو ہو جیسے گندنا، مولی، کچا گوشت، مٹی کا تیل، وہ دیا سلائی جس کے رگڑنے میں بدبو اڑتی ہے منع ہے۔

ممانعت قرب مسجد سے وہ فعل ہی منع ہے تو چاہئے کہ جماع بھی منع ہونا چاہئے کیوں کہ جنبی کو مسجد میں آنا منع ہے حیض والی عورت نفاس والی عورت بسبب ممانعت دخول مسجد وہ بھی مرتکب حرام کی ہوں۔

اعتراض: حقہ نوشی دل کو سیاہ کر دیتی ہے۔ كَلَّا بَلْ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ مَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ۔

کہ حقہ نوش راسینہ سیاہ است
اگر باور نہ داری نے گواہ است

جواب: زنگ آلودہ ہونا دل کا ساتھ گناہ کے ہے، حقہ نوشی جب گناہ ہی نہیں تو سینہ

سیاہ ہونے کے کیا معنی۔

طرفہ تر بر کیست بعد از سوختن گل میشود

دو داد اندر ہوا پیچیدہ سنبل می شود

منکر کے اجتہاد کے قربان جایئے زنگ آلودہ ہونا گناہ سے ہے یہ دھوئیں سے کہتے ہیں، ان کی مثال مثل اس حافظ قرآن کے ہے جس کو ایک عورت مسماۃ بھابولی نے پوچھا حضرت میرا نام بھی قرآن میں ہے حافظ صاحب نے فرمایا، ہاں تمہارا نام خدا نے بڑے ادب سے بولا ہے یعنی جی کے ساتھ عورت کو زیادہ شوق ہوا پوچھنے پر اصرار ہوا تو حافظ صاحب نے فرمایا دیکھو دوسرا پارہ خدا فرماتا ہے:

اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَادَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْالِيْ

وہ عورت سن کر خوش ہوئی اور حافظ صاحب کی خدمت کی۔

ایسا ہی دشمنِ حقہ اپنی جماعت سے فائدہ اٹھانے کی خاطر آیۃ کَلَّا بَلْ رَانَ گڑھ لی ہے کہ اس سے حقہ کی ممانعت ثابت ہے۔ معاذاللہ من ھذہ الخرافات!

**اعتراض:** حدیث میں ہے جو شبہات سے بچا اس نے دین کو بچالیا چونکہ تمباکو مشتبہ ہے اس لئے اس سے بچنا ضروری ہے۔

**جواب:** آپ نے اس کا مطلب نہیں سمجھا اس کا یہ مطلب ہے کہ حلال بھی ظاہر ہے اور حرام بھی ظاہر ہے حلال کو حلال جانو حرام کو حرام جانو جو ان کے بیچ میں ہے اسے مباح جانو حرام کہنے سے بچو!۔

جب ثابت ہو چکا کہ اصل اشیاء میں حلت ہے پھر شبہہ کہاں رہا،

فی الحدیقۃ لا حرمۃ الا مامع العلم لا مع الشك والظن لان الاصل فی الاشیاء الحل الخ۔

یعنی علم ہو حرمت کا تو حرام کہا جائے گا شک یا ظن سے حرام نہ کہا جائے گا، کسی کو یہ تردد ہو کہ شاید یہ حرام ہو تب بھی اس سے حرام کہنا یا ترک کرنا بسبب شبہ کے جائز نہیں۔

وفی الحدیقة الندیة:

غالب الظن اذا لم یعتقد به القلب فهو بمنزلة الشك والیقین لایزول بالشك۔

جب ظن غالب ہو دل اس پر قائم نہ ہو تو وہ بمنزلہ شک کے ہے اور یقین شک سے دور نہیں ہوتا، ہاں شبہات سے یہ مراد ہے کہ پاک شے میں نجاست مل جائے یا نجاست پڑ جانے کا شبہ ہو تو احوط یہ ہے کہ اس سے بچے تو البتہ صحیح ہو سکتا ہے وہ بھی یہ کہ خود اپنے نفس کو بچائے نہ یہ کہ حرام کہہ کر لوگوں کو متنفر کرے کیا عمدہ فرمایا ہے اعلیٰ حضرت صاحب مرحوم بریلوی الاحلی من السکر صفحہ ۵۰ میں:

مگر اس کے ورع کا حکم صرف اسی کے نفس پر ہے نہ کہ اس کے سبب اصل شئے کو ممنوع کہنے لگے یا جو مسلمان اسے استعمال کرتے ہوں ان پر طعن اور اعتراض کرے انہیں اپنی نظر میں حقیر سمجھے اس سے اس ورع کا ترک ہزار درجہ بہتر تھا کہ شرع پر افتراء اور مسلمانوں کی تشنیع و تحقیر سے محفوظ رہتا،

قال الله تعالی:

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَا تَصِفُ اَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّ هٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ؕ اِنَّ الَّذِیْنَ یَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا یُفْلِحُوْنَ ؕ

اسی کتاب کے صفحہ ۴۹ میں لکھا ہے:

علماء تصریح فرماتے ہیں کہ ہمارا زمانہ تقوی شبہات کا نہیں غنیمت ہے کہ

آدمی آنکھوں دیکھے حرام سے بچے۔

فتاوی الامام قاضی خان:

قالوا لیس فی زماننازمان اجتناب الشبهات واما علی المسلم ان یتقی الحرام المعائن وفی تجنیس الامام برهان الدین عن ابی بکر ابراهیم لیس هذازمان الشبهات ان الحرام اغنانایعنی اجتنب الحرام کفاك الخ ملخصا۔

اشباہ میں بھی ایسا ہی لکھا ہے۔

وفی انها المکریة عن جواهر الفتاوی عن بعض مشائخنا علیك بترك الحرام المحض فی هذاالزمان فانك لا تجد شیئاالا شبهةفیه۔

اس سے ثابت ہوا کہ جومتروک اشیاء ہیں وہ معاف ہیں کیوں کہ اصل میں حلت ہے اس میں تو شبہ نہیں جو علاوہ اس کے کوئی چیز نجاست اور طہارت یا حلت یا حرمت میں کسی طرح کا شک ہو اس کا حال مشتبہ ہو تو اس کا بھی مرتکب ہمارے زمانہ میں مجرم نہیں، اس کو عندالشرع مواخذہ نہیں۔

ترمذی میں حدیث ہے کہ ایک زمانہ آئے گا جو اس کے دسویں حصہ پر بھی عمل کرے گا جس کا اس کو حکم ہوا ہے تو نجات پائے گا۔

اب مکروہ تحریمی بھی ہو تو بھی اس کا مرتکب معذب نہ ہوگا، کیوں کہ اس کی نہی شارع سے ثابت نہیں، بعض لوگ کہتے ہیں کہ حقہ نوش حضور کی کچہر میں داخل نہیں ہوسکتا،

خواجہ میر درد اور حقہ

شاید ان کو خواجہ میر درد رضی اللہ تعالی عنہ وشاہ عبدالعزیز صاحب کا تذکرہ یاد

نہیں خواجہ میر درد حقہ پیتے تھے ایک بار شاہ عبدالعزیز نے آپ سے کہا کہ جو کوئی حقہ پیتا ہے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس سے منہ پھیر لیتے ہیں خواجہ صاحب نے حقہ منگوایا ایک کش لے کر اسی دم حضوری میں پہونچے ابھی دھواں منہ سے نکل رہا تھا آپ نے فرمایا آؤ درد (رضی اللہ تعالی عنہ) پاس بیٹھ جاؤ شاہ عبدالعزیز صاحب یہ کیفیت دیکھ کر قائل ہوئے، مقالہ کاملہ صفحہ ۶۴۔

یہ وہ بزرگ ہیں جن کو نواب بھوپالی اقتصار صفحہ ۹۲ میں لکھتے ہیں:

وسیاح بحر محیط حقائق توحید وسلطان اقلیم ودقائق تفرید وتجرید بود منکر بدعات وقانع ضلالات آسمان اگر ہزار چرخ زند مشکل است کہ چنیں صاحب کمالے بہم رسد، دیکھوانواع بارک اللہ۔

## ابیات

وچہ رد المختار محقق بہت کرے تحقیقاں
حاصل اس دا آکھ سناواں سنن جے شوق رفیقاں
جو حکم حقے وچہ جھگڑا بہتا کئی حرام بتاون
کئی مباح تے کئی کراہت جو رسالے لیاون
آخر بات پسند جو کیتی بات اباحت والی
جو حرمت ہور کراہت دو دین حکم شریعت عالی
باجھ دلیل آیہ حکم نجائزانہ دلیل نہ کائی
نہ اتھے مستی نہ اتھے سستی نہ کچھ ضرر ایہائی
بلکہ فوائد ثابت آکھن جیہڑے ورتن والے
تے جیکر بعضیاں ضرر بھی کر دا بعضیاں نفع بھی نالے

جس نو ضرر کریسی ہوسی اس دے حق مناہی
جویں جو ماکھی گرم مزاجاں کردا ضرر تباہی
رب نبی تے جھوٹ ہولاون احتیاط نہ کائی
یعنی کہن کراہت حرمت انہاں جو نافرمائی
• بلکہ احتیاط ایسے وچہ ہے جو حکم نہ کجھ کچھوے
یا قاعدہ اصل اباحت والا قابو ہتھ رکھیوے
یا طبعی کہن کراہت بوتھیں شرعی مول نہ کائی
ماتن شارح دی ہک مرضی تینوں آکھ سنائی
قہوے وچہ نہ کجھ قباحت نا کجھ چاہ وچہ دل دی
مگران ایہ جو پینیدے اکثر تتی سڑدی بلدی [1]

[1] زیادہ گرم چیز کھانی منع ہے درالمختار میں لکھا ہے:

قوہ کی حرمت کے بھی بعض قائل ہیں لیکن تاہم بھی قہوہ لکھا گیا ہے، امام الدین عفی عنہ

حقہ کے پانی کو پلید کہنا نفس پروری ہے اس کی نجاست پر کوئی دلیل نہیں نجاست سے رنگ بو مزہ بدلنے سے پلیدی کا حکم ہوگا نہ پاک چیز سے بدلنے پر جیسے عرقیات وجوشاندہ والمتاس وغیرہ فتاوی رضویہ صفحہ ۳۳۴

بعض لوگ دھوئیں کو آلہ عذاب سمجھ کر حقہ کو منع کہتے ہیں ان کو یاد نہیں حضرت نوح علیہ الصلاۃ والسلام کی قوم پانی کے عذاب سے ہلاک ہوئی اب پانی کو چھوڑ دیجئے آگ کو بھی چھوڑ دیجئے، روٹی پکانی، گرم پانی ترک کیجئے کیوں کہ گرم پانی کفار کے لئے عذاب ہے۔

يُصَبُّ مِنْ فَوْقِ رُءُوسِهِمُ الْحَمِيمُ ○

گرم پانی سے غسل کرنا منع ہوگا۔

اگر کہا جائے کہ تمباکو پینا اسراف ہے اسراف کو خدا پسند نہیں کرتا

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ○

جواب: اس کا یہ ہے کہ یہ اسراف میں داخل نہیں۔

حقيقة الاسراف اضاعة المال الكثير فی غرض خسيس۔

یعنی خسیس اشیاء پر زیادہ مال خرچ کرنا اسراف ہے یہاں اس کے برخلاف ہے تھوڑی قیمت سے زیادہ ایسی چیز ملتی ہے جس سے دل کو سرور حاصل ہوتا ہے بدن کو صحت ہوئی ریاح سے حاصل ہوتی ہے بلغم خارج ہوتا ہے اگر ایسا ہی اسراف ہے تو چاہ قہوہ دو دفعہ دن میں پینا بطریق اولی اسراف میں داخل ہوگا، تمباکو تو ایک ٹکے کا دن بھر میں کافی ہے چاہ اور قہوہ پر کم سے کم پانچ چھ آنہ خرچ ہوتے ہیں یہ بھی منع ہونا چاہئے روزمرہ کا دستور پوشیدہ نہیں امراء لوگ طرح طرح کے کھانے کھاتے ہیں کتنی کتنی دفعہ کھاتے ہیں حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے:

اَلْاَكْلُ فِي الْيَوْمِ مَرَّتَيْنِ مِنَ الْاِسْرَافِ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ○

ترغیب صفحہ ۴۰۵۔

یعنی ایک دن میں دو دفعہ کھانا اسراف میں داخل ہے اور اسراف کرنے والے کو خدا پسند نہیں کرتا۔

ایک روایت میں آیا ہے:

اَلْاِسْرَافُ اَنْ تَاْكُلَ كُلَّ مَا اشْتَهَيْتَ۔ ترغیب صفحہ ۴۰۵

یعنی یہ بھی اسراف میں داخل ہے کہ جس چیز کو جی چاہے وہی کھالے یا جس

وقت طلب ہو کھالے۔

کیا دو وقت کھانے سے یا جس وقت بھوک ہو کھا لینے سے یا جس چیز کو دل کہے پکا لینے سے کیا وہ غذا حرام ہو گی ہر گز نہیں امید قوی ہے کہ مانعین بھی اس اسراف کے مرتکب ہوں گے۔

اگر کہا جائے کہ آگ کھانا کفار کی غذا ہے یہ استدلال صحیح نہیں، غذا یہاں آگ نہیں دھواں لینا مقصود ہے اگر مطلق دھواں منع ہے تو چاہئے کہ گرم چائے جس سے دھواں نکل رہا ہو منع ہو یا بخور لینا عرد اور کستوری اور عنبر کا منع ہو حالانکہ یہ منع نہیں۔

مولانا عبدالحی اپنے فتاوی جلد ۳ صفحہ ۱۳۲ میں ان لوگوں کے جواب میں لکھتے ہیں جو دھوئیں کو آلہ عذاب سمجھ کر تمبا کو کے دھوئیں کو حرام کہتے ہیں:

مخفی نیست کہ ہر دو مقدمہ قابل احتجاج نیست زیراچہ عود برائے بہشتیاں در بہشت سوزیندہ خواہد شد وآلہ عذاب قوم نوح آب طوفاں بود،

مولوی عبدالحی صاحب لکھتے ہیں:

جو چیز تین وجہ سے مکروہ تنزیہی ہو کر مکروہ تحریمی ہوتی ہے میری نظر سے نہیں گذرا، پس حقہ میں تین وجہیں بیان کر کے مکروہ تحریمہ کہنا غلط اور خطائے فاحش ہے

خود مولانا عبدالحی اس شخص کے جواب میں لکھتے ہیں جو تمبا کو کھانے اور نسوار لینے کو پوچھتا ہے:

جواب درست است، شاہ عبدالعزیز دہلوی در بعضے تحریرات می نویسند در حشیشہ تنبا کو اصلا وجہ حرمت نیست زیرا کہ حلت حرمت در نباتات منحصر در دو چیز است سمیت وسکر وایں حشیشہ خالی ازیں دو چیز است پس مباح باشد فتاوی عبدالحی جلد ۲ صفحہ ۱۳۳۔

مانعین کا اجتہاد ہم پر حجت نہیں کیوں کہ فی زمانا کوئی مجتہد نہیں اس لئے تمبا کو

کومکروہ تحریمہ کہنا ان کا قابل سماعت نہیں حضور کی اتباع اسی میں ہے کہ حقہ پینے کو مباح جانے بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ اگر جائز ہے تو اس کو مسجد میں رکھ کر کیوں نہیں پیتے سو یہ اعتراض ان کا کم فہمی ہے یہ نہیں جانتے کہ مسجد میں دنیاوی کلام جماع اور سونا اور کھانا پینا وغیرہ سب منع ہے تو کیا اس سے یہ کام بھی سب منع ہوں گے ہرگز نہیں پس مسلمان کے لئے یہ لازم نہیں کہ حقہ کشی کو حرام کہے اور خود حرام کو نہ چھوڑے جو نص قطعی سے حرام ہے غیبت، بہتان، حسد، جھوٹ وغیرہ۔

جو لوگ ان حراموں سے نہیں بچتے ان کو حقہ حرام کہتے شرم چاہئے جو حقہ سے بھی برا ہے، وہ حقہ کو برا کہے تو اس کو خطاء ہے، حالانکہ یہ وہ چیز ہے کہ عاشق کھاتے ہیں معشوق پیتے ہیں اور منکروں کے ناس میں دیا جاتا ہے، ایک شخص حقہ کی طرف سے وکالتاً عرض کرتا ہے سنئے اور غور سے سنئے اور انصاف کی داد دیجئے!

مرجع جمہورِ عالم مونسِ خورد و کلاں
شمع روشن کی طرح ہوں رونقِ بزمِ جہاں
گلستانِ دہر میں ہوں وہ نہالِ بے خزاں
آبیاری خود بخود کرتے ہیں جنکی باغبان
رشکِ عالم زیبِ عالم نازِ عالم بے گماں
میں شہنشاہ و گدا کے منہ میں ہو گویا زباں
جھونپڑوں میں گاؤں کے اور شہر کے بازاروں میں
حلقہ گل میں بھی حاضر اور ہجوم خار میں
مجلس ماتم میں بھی اور عیش کے دربار میں
ایکساں میری ضرورت یار اور اغیار میں

مرکزِ لطفِ جہان ہے نقطۂ ہستی مرا
اورمحیط بزم عالم ساغر گشتی مرا
میں نے کیوں عزت پائی مجھ میں کیا اوصاف ہیں
میرے شیدائی جہان میں چین سے تا قاف ہیں
ہیں خباز دودان پرجو مرے الطاف ہیں
چاہنے والے مرے اس پر بھی مجھ سے صاف ہیں
خود بخود میں بولنا ہرگز روا رکھتا نہیں
پرکوئی پوچھے جو چال دل چھپا رکھتا نہیں
کور آتش بار کے مانند میں سر کو جلا
آبِ طوفان خیز میں اک پاؤں پر ہو کر کھڑا
خدمتِ خلقِ خدا اس طور سے کرتا رہا
جس سے ہو مرہونِ منت میرا ہر چھوٹا بڑا
زندگی میری کباب آسا ہے ایسی زندگی
آپ کو ہو سوخت جس میں اور غیروں کو خوشی
کنج تنہائی میں انسان کا مونس رہا
جبکہ بارِ غم کے نیچے تھا وہ گویا پس رہا
سیکتا اس وقت میں وہ مجھے اقلیدس رہا
جب دماغ اس کا پریشانی سے جیلس رہا
تا کہ یکسوئی ہو حاصل وہ مرا خواہان رہا
اپنے مطلب کے لئے پکڑے مرا دامان رہا

گو طبیب نامور میرا گلہ کرتے رہے
ڈاکٹر صاحب عیاں بدیاں مری کرتے رہے
گاہے گاہے پر مرا وہ بھی ہیں دم بھرتے رہے
انسداد سوء ہضمی مجھ سے ہیں کرتے رہے
لکچرار میرے مخالف جو کریں لکچر پہ ناز
وہ بھی در پردہ ہیں اکثر مجھ سے رکھتے سوز و ساز
اس قدر توضیح سے مطلب بڑائی کا نہیں
مجھ کو دعوی کوئی اپنی پارسائی کا نہیں
کیوں کہوں میں مدعا کچھ عذر خواہی کا نہیں
کیوں کہ میں مطلوب بھی ساری خدائی کا نہیں
ہاں مگر اتنا مجھے کہنے کا حق ہے اور بجا
حلقہ بیعت مراد نیا میں ہے سب سے بڑا (ازمخزن)

یہاں چند بیانات اہل علم کے لئے لکھتا ہوں تا کہ مسئلہ حقہ کوخوب سمجھ لیں اس کو براوغیرہ نہ کہیں۔

نظم از شیخ عبدالغنی نابلسی از نغمہ الیمن صفحہ ۳۲

شَرِبْنَا دُخَانَ التتنِ لَاعَن هُوْيَة لَهَابَلْ هُوَالْمَعْقُوتُ عِنْدَاُولِی الْحُجٰی
وَلٰكِنْ غَفَرَيْتُ الْهُمُوْمَ بِصَدْرِنَا عَصَانَا فَدُخْنَا عَلَيْهِ لِيَخْرُجَا

بعضهم فی المعنی

لقد عقونی فی الدخان وشربه فقلت دعوة التعنيف فالامر احوجا
الا ان غفريت الهموم بصدرنا مقيم فدخنا عليه ليخرجا

از محمد امین زللی مدنی

یمیل فؤادی للدخان وشربہٖ و اصبو الیہ صبوۃ الوالہ الھب

لاخفی دخانا قد ابانبۃ زفرۃ تلھب من نیران وجدشوت قلبی

پس لازم ہے مسلمان کو کہ حقہ کی حرمت یا کراہت بیان کرنے سے زبان کو
ر رکھے اگر اس کی طبیعت اس کے پینے کو نہیں چاہتی ہے تو نہ پئے اور نہ پینے والے پر
تراض کرے، اگر خدا نے اس کی حرمت یا کراہت بیان نہیں کی تو یہ خدا کا احسان
ہے۔

ابن امیہ نے حضرت عمر سے کہا:

نماز قصر کرنے پر خدا نے یہ شرط لگائی ہے کہ خوف کی حالت میں دوگانہ کرو،
ب ہم کو کوئی خوف نہیں ہم پوری پڑھیں!

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواب دیا:

میں نے یہ شبہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا تو آپ نے فرمایا کہ
للہ کا احسان ہے اور بخشش ہے اس کی بخشش کو قبول کرو، ترمذی جلد۲ صفحہ ۱۲۸۔

اس حدیث سے یہ مسئلہ نکلا کہ خدا نے تمبا کو کو پینا حرام یا مکروہ نہیں کہا تو اس
کی بخشش ہے اور احسان ہے جو اسے نہ قبول کرے وہ اپنی طرف سے اس کی حرمت
بیان کرے وہ خدا کا ناشکرا اور مفتری علی اللہ ہے۔

مولوی محمد الدین گجراتی اور شاہدرے والے صاحب ذرا غور سے کام لیں
یوں ہی من گھڑت حدیثیں لوگوں کو نہ سنایا کریں کیا مسلم کی حدیث یاد نہیں آپ نے
فرمایا:

كَفٰى بِالْمَرْءِ كِذْبًا اَنْ يُّحَدِّثَ بِكُلِّ مَا سَمِعَ رواہ مسلم۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

کافی ہے مرد کو جھوٹ یہ کہ حدیث بیان کرے ہر وہ جو سنے۔

پس جو سنا کہ فلاں نے اس کو حدیث کہا، حدیث کہہ دیا لیکن اس کی سند کا
نہیں تو اس کو جھوٹے ہونے کے لئے بھی ثبوت کافی ہے۔

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَسَلَّمَ

# فتویٰ دیوبند

الاستفتاء

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ صحن مسجد کا کنارہ جو متصل مکا
جوتیوں کے ہوتا ہے مسجد کا حکم ہے یا نہیں جو شخص اس کنارے پر بیٹھ کر جوتیوں کی
حقہ رکھ کر حقہ پیئے تو درست ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

الجواب

جو جگہ مسجد میں داخل ہے اور وہاں نماز ہوتی ہے وہاں حقہ پینا خلاف اد
ہے اور خارج از مسجد جو جگہ احاطہ کے اندر ہے وہاں جماعت نہیں ہوتی وہاں حقہ
جائز ہے۔ فقط واللہ اعلم۔

(کتبہ عزیز الرحمٰن عفی عنہ ۵ محرم ۱۳۲۵ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مسئلہ سنت فجر

المقلب بہ

# طلوع البدر

باحکام

# رکعتی الفجر

علامہ مولانا ابوالیاس امام الدین کوٹلی سیالکوٹ

# حمد ونعت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حمد شکر تعریف کہاں نت ہر دم شام صباحیں
بود کیتا نا بوددوں جس نے کل خلائق تائیں
پدم کروڑاں خلق اوپائی نت حساب نہ آوے
تے سبھ سب دی صورت رنگ برنگی بولی سمجھ نہ آوے
سب جنساں تھیں افضل اعلی آدم نسل او پائی
تے سب آدم تھیں بزرگ اشرف ذات حبیب خدائی
لکھ صلوۃ نبی نوں ہر دم تیک قیامہ
جسوں بھیجیا رب العالم وچہ زمین تہامہ
باعث ارض و سماواں دا اوہ انور نور خدادا
فخر الانبیاء ختم رسولاں شمع نجم ھدی دا
اوہ مخزن جود و کرم دا حضرت منبع فیض عطائیں
تے معدن حلم حیا پیارا شافع روز جزائیں
رات اندھیری چانن جس تھیں کھنڈیا نور جہانے
اوہ شمس الارض منور شمسوں لاٹ گئی آسمانے
بعد زوال کہئے نت سورج حضرت نور سوایا
وَلَلْآخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْأُولَىٰ پاک خدا فرمایا

اوہ پاک محمد سرور امت مرحومہ دا والی
جس امر نہی دا سبق پڑھایا ذات مبارک عالی
وت اولاد تے آل نبی تے بھی ازواجاں تائیں
بھیج درود اساں تھیں یارب روز قیامت تائیں
چارے یار خلیفیاں تیک جو کو نسل چار رسولی
عالی شان تنہاں اس گائیں فیض جہاں مقبولی
پھر کل آل اصحاباں تیک جو یار نبی دے پیارے
آخر تائیں درج بدرجہ رحمت پون فوہارے
یارب رحمت بھیج اوبار و ہر دم چونہاں اماماں
بھی شاگرداں تیک بھی علماء کل خواص عواماں
ابو حنیفہ شافعی مالک احمد نام سنائیں تابعدارانہاں دے مومن جنت لین ہوائیں
ایہہ چارے ہین جہاز محمدی چڑھے سو پار ہو جاوے
چونہہ تھیں باہر مذہب کفری کدے نجات نہ پاوے
جو پار سلامت جانا چاہے اک اتے چڑھ جاوے
دوتن چونہہ تے قدم دھرے جو وچے غرق ہو جاوے
ایہہ چارے امام تے چار مصلے قبلے وچہ منظوری
چوہاں تے اتفاق امت دا رب دے مرد حضوری
ایہہ چارے رب نے کے اذ . دیوے بال ٹکائے
جو وچہ اندھیرے لکھن والا اکھ مول نا جاوے

ایہہ چونہاں چراغاں چانن لایا اندر کل زمینے
ہر تھاں لو ایہناں دی لگی روشن ہوئے سینے
اے پر سبھ تھیں علم عقل وچہ ابو حنیفہ نیارا
ایہ پاک نبی دی امت وچوں شمس العالم بہارا
ادھی اہل زمین دی عقل جے وزن کرائی جاوے
تا عقل امام صاحب دی اہل زمین پر غالب آوے
اوہ ہک سورج دنیا اندر آیا وچہ اندھیرے
اول کل حدیث نبی دے کیتے اوس نکھیڑے
کرن روایت ابو حنیفہ جے نہ ہوندا بھائی
دین نبی دا دنیا اندر پھڑدا نہ روشنائی
زینت اٹھسی دنیا والی پاک نبی فرمایا
ہک سو سال پنجاہ دے اندر وچہ تنویر لیایا
دیکھ روایت ہور پیارے مسلم وچہ بخاری
ایویں وچہ طبرانی آیا سنوں حقیقت ساری
جے دین ایمان ہووے سنگ ثریا پاک نبی فرماوے
تا فارس دی اولاد یا فارس وچوں لاہ لیایا
جلال سیوطی ابن حجر بھی کہیاں آکھ سنایا
ایہہ حضرت ابو حنیفہ باجھوں شان کسے نہ پایا
علم لدنی آپ ہوراں نوں رب کیتا انعامی

دین نبی دا روشن کیتا ملکاں وچہ تمامی
چار حصے ہے علم خدا دا امت کارن آیا
حصے تن حنیفہ تائیں چوتھا امت پایا

قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ طُوْبٰی لِمَنْ رَاٰنِیْ وِلِمَنْ رَاٰی مَنْ رَاٰنِیْ.

خوشی ہووے جس مینوں ڈٹھا آکھیا سرور سائیں
تے خوشی ہووے جس ڈٹھا میرے دیکھنے والے تائیں
تے ابو حنیفہ انس ڈٹھا بھی ہور صحاباں تائیں
تا بیشک اس تے راضی اللہ وچہ قرآن سنائیں

وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْھُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِیَ اللّٰہُ وَرَضُوْا عَنْہُ.

اس آیت وچہ تابعیاں دی عزت رب جتائی
ابو حنیفہ اس آیت وچہ داخل شک نہ کائی
جتنا شان دتا رب عالم ابو حنیفے تائیں
اتنا چوہاں اماماں وچوں ہور کسے نوں ناہیں
کل امام تے کل محدث وصفاں کرنے والے
اے پر نجدے غیر مقلد[1] حسداں کرن منہ کالے
چام چڑکاں سورج ولے دیکھ نہ سکن بھائی
ہر دم چاہن سورج تائیں آوے کتوں سیاہی

1 حضرت مولانا قاری عبدالرحمن صاحب پانی پتی "جوابات اسولہ غیر مقلدین

،، میں تحریر فرماتے ہیں کہ غیر مقلدین اپنے کو کبھی محمدی کبھی وہابی کبھی عامل بالحدیث ا
موحد کہتے ہیں، اور کبھی اپنا لقب مسلمان رکھتے ہیں، چنانچہ ۱۲۵۸ء میں اپنا نام محمدی ر
پھر اسی میں شراکت روافض، خوارج وغیرہ کی دیکھ کر وہابی کہلانے لگے پھر اس میں بھ
مخالف وسیلہ وغیرہ ... جان کر اپنے کو عامل بالحدیث کہلایا اس میں بھی شیعوں
موافقت سے گریز کر کے موحد مثل ارسطو وافلاطون ودیگر نام رکھا کہ یہ کافر تھے، ا
لئے بعد ازاں اپنے کو غیر مقلد کہلایا تابع نفس امارہ کے ہو کر مقلد اپنی رائے
ہوئے ۱۲ امنہ (احقر امام الدین عفاعنہ المعین)

کوشش بہت کرن جو سورج کیویں پلٹیا جاوے
چانن رہے نہ دنیا اوپر ظلمت ڈیرا لاوے
تاں پھر چام چڑکاں اڈن روک نہ ہووے کائی
انھیاں اکھاں چاہن اندھیرا، بھاوے نہ روشنائی
پر اوہ سورج روشن رہ سی روز قیامت تائیں
جدوں لپیٹیا جاوے سورج، ہوسی حشر تدائیں
سب تھیں بہتر مذہب حنفی آکھیا بہت عقیلاں
وچہ اصداقت دیکھ پیارے اس دیاں کل دلیلاں
اوہ رسالہ فیض مقالہ بنیا گل گلزاراں
مولانا بو یوسف لکھیا کوٹلی وچہ لوہاراں
ہر ایک مسئلہ تائیں لکھیا فاضل نال دلیلاں
وچہ زبان پنجابی یارو کیتا رد ذلیلاں

اکثر لوکی ایس زمانے عمل کرن من بھانے
ہائے افسوس ایہہ مذہب حقہ چھڈن دیوانے
مفتن غیر مقلد فرقہ جس ایہہ شور مچایا
بے علماں نوں پکڑ جنہاں نے اوجڑ دیول پایا
ہوراں نوں اک فرقہ نکلیا جس دا نام رکابی
ایہہ بعض مسائل اندر حنفی بعضیاں وچہ وہابی
ایہہ حلوے اندر زہر ملایا پر کسے نظر نہ آوے
ایہہ زہری حلویوں بچنا بھائی جو کھاوے مر جاوے
ایہہ غیر مقلداں تھیں سپ زہری اپنا چک چلاون
جاہل حنفی سمجھ انہاں نوں زہری حلوا کھاون
جو عام جگہ غیر مقلد لوگ انہاں تھیں نسدے
ایہہ حنفیاں دے ہین گجے وری لوگ انہاں وچہ پھسدے
ایہہ ہر مسئلہ وچہ رولا پاون بے علمی دے مارے
امام صاحب دے قولاں چھڈن آکھاں مار نقارے
مثلا جیویں دو سنت فجری اس وچہ رولا پایا
پڑھن وہابی فرضاں پچھے الٹ حدیث کمایا
جو غیر مقلد ہو کے پڑھدا اسنوں دکھ نہ آوے
اتنا دکھ جو حنفی دعوی کر کے عمل کماوے
وجہ ایہی تالیف رسالہ دل میرے وچہ آئی

اس مسئلے وچہ رولا پے گیا رہی تمیز نہ کائی
بے علماں نو پتہ نہ لگدا پاون اوجڑ راہیں
آکھن پڑھیا ہک اصحابی کیتا منع جو ناہیں
قیس حدیثوں سند لون ایہہ غیر مقلد واہی
تے ضعف ایہدے پر دعوی اجماع کیتا نووی بھائی [۳]

[۱] ''صداقت الاحناف،، حضرت علامہ مولانا ابو یوسف محمد شریف صاحب کوٹلی رحمہ اللہ تعالی کی کتاب ہے۔

[۲] جس مسئلہ کو نفس امارہ نے پسند کیا اسی پر عمل کرتے ہیں خواہ اپنے مذہب کے خلاف ہو اور یہ درست نہیں۔ چنانچہ فتوی عزیزی میں ہے: جس کا ماحاصل یہ ہے: ،کہ ایسا شخص اشقیاء سے ہے، ہاں بہ وقت پائے جانے تین شرائط کے۔

(اول) یہ کہ باعتبار دلائل قرآن وحدیث کے اس مسئلہ میں مذہب شافعی کو ترجیح ہو، اور صحیح اور ناسخ ومنسوخ پر بھی اس کو پورا عبور ہو۔

(دوم) یہ کہ اگر کسی کی ضیق یعنی تنگی میں مبتلا ہو بلا عمل کرنے شافعی مذہب کے گذارہ نہ ہو، مثلا مفقود کے احکام میں، ایسا ہی پانی کے احکام بھی اس دیار اس قبیل سے ہیں۔

(سوم) یہ کہ کوئی شخص صاحب تقوی جس کو احتیاط منظور ہو اور وہ کسی مسئلہ میں مذہب شافعی میں زیادہ احتیاط دیکھے مثلا صدقہ دو سیر سے زیادہ دینا، لیکن ان ہر سہ صورت میں دوسری شرط بھی ہے کہ تضیق واقعہ نہ ہو مراد اس سے یہ ہے کہ دو مذہبوں پر عمل کرنے سے کوئی ایسی صورت متحقق ہو جائے کہ وہ دونوں مذہب میں جائز نہ ہو، مثلا کسی شخص کے نزدیک فصد ناقص وضو ہے اور وہ بعد وضو فصد کرا کے اسی وضو سے امام کے پیچھے

نماز ادا کرلے اور پھر سورت فاتحہ بھی نہ پڑھے تو ایسی نماز کسی مذہب میں درست نہ ہوئی مذہب حنفی میں تو وضو نہ بالکل باطل ہونے کی وجہ سے اور مذہب شافعی میں فاتحہ نہ پڑھنے کی وجہ سے پس جب تک یہ تین شرائط نہ پائی جائیں تو حنفی المذہب کو مذہب شافعی پر عمل کرنا قریب الحرام ہے اس لئے یہ دین میں تنگی کرنا ہے از فتوی عزیزی مختصر (صفحہ ۳۳۹ و ۳۴۷ جلد اول) امام الدین عفی عنہ۔

۳ تہذیب الاسماء۔ ۱۲ منہ

ایہ صحیح ضعیف پچھان نہ کردے بے علمی دے مارے
کر معنی الٹ خرابی کردے ڈھوں بازی ہارے
اشاعت نجدی مذہب کارن سو سو جتن بناون
معنی الٹ قرآن خدیاں کر کے مفت کھنڈاون
صدیق حسن بھوپالوی نے جیویں ہک تفسیر بنائی
اوہ مفتی چار سو جلد بھوپالی عرب شریف پہنچائی
اے پر کھوٹ نہ لگدا کوئی کتنا جتن چلاوے
سچ مثل جو نور محمد وچہ شہباز لیاوے
کھوٹ ملع لکدا ناہیں ہرگز کول صرافاں
اوہ گھت کوٹھالی کرن او جگر کوڑ ہوون سبھ لافاں
اوہ دیکھ لئی جد شاہ اسلامی آتش ا وچہ جلائی
دہن مبارک مرد ربانے کیتی خوب صفائی
تے امرتسری ثناء اللہ بھی اک تفسیر بنائی

ہک عربی ہک اردو جس دا رکھیا نام ثنائی
عرب شریف لے گئے وہابی اسنوں چائیں چائیں
لو خوشخبری سنو وہابیو! کی ملیا ہے اس تائیں
غضب اندر سب عالم آئے جدوں کتاب دکھائی
اس توبہ تھیں انکار کیتا پھر کفرے تیغ وگائی
کہن لگے اسلاموں باہر تو ہیں سنگ نصاریاں
بھی روا امامت نا ہر طرفوں پیاں اس پھٹکاراں
قدریہ تے جبریہ اس دا مذہب پایا جاوے
نا پڑھو جنازہ تے ہور فاتحہ قبر جو اس دی پاوے
شک نہ کوئی پڑھنے والیاں لکھ دے جاندے واری
فیصلہ مکہ نام رسالہ دیکھ حقیقت ساری
نذیر حسین وہابی نے ترجمہ غلط بنایا
سارا زور لگا کر اس نے لوکاں تیک پھٹیایا
انہاں تیک وگاڑن والہ شیطان اناڑی
انہاں بھی پر کسر نہ چھوڑی خلقت بہت وگاڑی
ایہہ آپ گلے تے لوکاں گالن لکسی پتہ اگاہاں
اس گندے مذہب گندا دُبھارے دیوے رب پناہاں
ایہہ مذہب نجدی پیدا ہویا وچہ آخیر زمانے
نجد شہر تھیں اول چلیا کھنڈیا وچہ جہانے

اس مذہب دا بانی یارا تینوں پتہ بتاواں
احمد ۳ ابن زینی جیویں لکھیا مکے وچہ سچاواں
عبد وہابی دا پت خراب جو نام محمد ساہی
اوہ شہر نجد وچہ ۴ پیدا ہویا مرگیا ۵ وچہ گمراہی
یاراں سوتر تالی/۱۱۴۳ھ دے وچہ مذہب ظاہر ہویا
تے باراں سو پنجاہ/۱۲۵۰ھ دے اندر شہرت اندر آیا
پر وقت حاکم نوں شامل کیتوس نال فرب مکاراں
محمد ابن مسعود جو آہا کیتیاں مندیاں کاراں
اوہ مکر فریب لجھے کوڑوں سچ بناوے
اوہ چیلا ابلیس خلق نوں گمراہی وچہ لیاوے
نجد ولایت کہاں مکر دی فتنے کل جگاوے
نجدوں سنگ شیطان تے فتنے اُٹھسن نبی بتاوے
نجد مخالف پاک نبی دا سیری کل شیطاناں
تاہیں نجدی بن کے آیا طرف ناداناں

ا یعنی بھوپالوی کی تفسیر کو سلطانِ روم نے علماء عرب میں تقسیم کیا بعد میں مطالعہ تفسیر اور اس کے مذہب نجدی کی اطلاع پانے سے سب بندوں کو واپس جمع کر کے بجائے مبارک بادی کے اس کو جلادیا، کذا فی مجموعہ فتاوی مولوی محمد شاکر صاحب دربوی ضلع حصار (امام الدین عفی عنہ)

۲ مولوی ثناء اللہ کو اپنی تفسیر اور معنی الٓ کی وجہ سے جو انعام ملا وہ رسالہ فیصلہ

مکہ میں دیکھو جس کو سلطان ابن مسعود نے خرچے سے طبع کرا کر ہندوستان میں تقسیم کیا ہے (احقر امام الدین عفی عنہ)

۳؎ اگر اس کی تفصیل دیکھنی ہو تو دیکھو! کتاب ''الدرر السنیہ فی الرد علی الوہابیہ'' مصنف علامہ احمد بن زینی دحلان مفتی مکہ ۱۲ منہ

۴؎ ۱۱۱۱ھ ۵؎ ۱۲۰۶ھ

جدوں کفاراں حضرت کارن کیتیاں سن تدبیراں
جو کریئے قتل یا وطنوں باہر یا وچہ قید اسیراں
فر جمع ہوئے وچہ دار الندوہ کافر مکے والے
اشرف لوگ قریش کفاراں ابو جہل بھی نالے
آکھن کی تجویز کراہیں بولو سمجھ بھراؤ
جویں محمد فتنہ پایا اس نوں کیویں ہٹاؤ
ابلیس بھی حاضر وچہ اونہاں دے جلدی قدم ٹکایا
پہن پوشاک جیویں سرداراں مکری مکر بنایا
اونہاں آکھیا کون آیا توں؟ شیطوں جلدی نال بتایا
میں ہاں نجدی شیخ اکھ تساڈا سن کر دہایا
جو اج منصوبہ قتل محمد بولیا دینوں خالی
ایہہ نجدی ولایت اندر پہنچی خبر کمیٹی والی
اس منصوبے وچہ تسانوں دیواں میں تدبیراں
بات کرو! ناسنگو! ہرگز بولیا پیر شریراں

تاں فر خوشیاں نال بٹھاوے ٹولہ قوم کفاراں
لکھوی دی تفسیر کنوں ہن باقی نقل گزاراں
ابو البختری تد بولیا کوٹھے وچہ محمد واڑو
محکم بنہوں بوہا چنوں باری ہک گذارو
اوس موریوں کھانا پینا بھیجو وچے ہی مر جاوے
جیویں اگلے شاعر مرگئے ایہہ بھی مر خاک سماوے
تا نجدی بولیا بری صلاح ایہہ مول پسند نہ آوے
جو اسدی قوم لڑائی کر کے اس نو کڈھ لے جاوے
ہشام عمر دا بولیا اسنوں اوپر اٹھ چڑھاؤ
اپنے وچوں کڈھو! جاوے چاہے جتھ بھراؤ
نجدی بولیا بری صلاح اس بہت نادان پھٹائے
ایہہ جتھے گیا پھٹاسی فوجاں اوپر تساں دوہڑائے
ابو جہل فر بولیا میری ایہو صلاح بھراؤ
جو ہک جوان • قبیلے ہر تھیں کنوں قریش بولاؤ
اوہ اشرف چست جوان سبھی ہر ہتھ دیہو تلواراں
تا رلکے سب تلواراں مارن حملہ ہک واراں
تا سبھ قریش قبیلیاں اوپر خون محمدی ہوسی
ہاشمیاں سبھ لڑن نہ قوت خون بہا چک ہوسی
پھر سب قریش دیت بھر دیسن جو تس منگن بھائی

نجدی کیا صلاح چنگی ایہہ سبھناں گل پکائی
تا جبرئیل آیا اتے دتی خبر صلاح کفاراں
تے کہیا سوت سویں اج اپنی طاہر چھک مہاراں
فر حضرت حکم علی نوں کیتا سوت میری اج سوتوں
ایہہ چادر میری پہن سویں فر کسے نہ رکھیں بھوتوں
فر حضرت باہر گھروں چلے مٹی مٹھ اٹھائی
اِنَّا جَعَلْنَا پڑھ کر مٹی کفاراں سر پائی
تا اللہ نظر کفاراں پھیری کسے نوں ناں دسیائے
ثور جبل دی غار اندر صدیق سنے پہنچائے
تے مشرک بے مرادے ہن علی دا اوپر سوت نبی دی
جانن ٹھیک پیغمبر ستا نا تنہا خبر علی دی
فجرے اٹھ کیتونے حملہ علی اگوں دسیایا
پچھیا کتھے یار تیرا اوس لاادری فرمایا
جاں غار اندر انہاں رات گذاری فجرے کافر آئے
کھوج نکالیا سر پر پہنچے اگے کھوج نہ جائے
منہ غار اوپر ہک بوٹا اللہ راتو رات جمایا
بھی ڈاور جالا تنیا جفت کبوتر آہلنا پایا
بھی آہلنے وچہ دتے اونہاں انڈے دیکھو حفظ الٰہی
آپ جہاں دا حاف دشمن پے چکھ مارن واہی

امام الدینا کر ذکر جو نجدی کی کجھ متا پکایا
عبد وہاب دے پت جو حاکم اپنے سنگ رلایا
نال اہدے فر متا پکایا نجدی وانگ وزیراں
جو مکے والیاں قتل کراہیں دیکھو! کار شریراں
فر مکے ہور مدینے اوپر نجدوں کرن چڑھائی
حنبلی مذہب اپنا، ظاہر کردے وچہ لو کائی
اپنے باہجوں ہوراں تائیں اہل ایمان نہ جانن
جو کوئے کرے خلاف انہاں دا مشرک اوس پچھانن
مکے ہور مدینے والیاں سبھ نوں کافر جانے
تے روضے پاک نبی نوں موذی وڈا بت پہچانے
جے کوئی حضرت پاک نبی دی قبر زیارت جاوے
اوہ ملعون خبیث نکارا کافر اوس بتاوے
جو ہند ولایت وچہ وہابی مگر گرو دے جاون
جو لے دوروں قبر زیارت کرنے والیاں لعنت پاون
یہود و نصاری تھیں ودھ مشرک ہین مقلد سارے
آکھن بے تمیز وہابی دوزخ جاون ہارے
ہک وہابی نے بحث کریندیاں ایہہ بکواس الایا
حضرت ابو حنیفہ تائیں مشرک اوس بتایا
وکان ابو حنیفة من المشرکین پڑھیا اوس وہابی

جے ہوندا زور شریعت میں اس کردا قتل شتابی

تے بعضے شرک بتاون پڑھنا کلمہ پاک نبی دا

اسم شریف محمد پاروں دیکھو! کفر عقیدا

تے ابن سلیمان ۳ ہور طریق نکالیا رب دے مارے

ہر کم پوری بسمل پڑھنی بدعت کہیا نکارے

بھی بعد دعاؤں ہتھ منہ ملدیاں کلمہ پڑھے جے کائی

ایویں سوندیاں اٹھ دیاں کہندا بدعت ہے گمراہی

ممنوعات ۴ ہوون جس شادی جاون بجھ روا

تے ناٹک ۵ ویکھن روا بتاون نیت نال صفا

پدری ۶ بھین سوتیلی نانی روا نکاح بتاون

بھی وقت طلوع غروب نمازاں جائز متعہ بتاون

ایہہ چھوڑ بیان عقائدوالہ ایتھے نہ سماوے

دفتر ہے درکار سنا کیویں نجدی چڑھ کر آوے

القصہ پھر نجدیاں رلکے جنگ فساد مچایا

باراں سو ویہ/۱۲۲۰ھ تیک اونہاں فر اپنا زور وکھایا

فر سال ۱۲۲۷ھ/ستہویں خوار ہوئے رب شوکت توڑ گوائی

قطع دابر الخوارج/۱۲۲۷ھ دیکھو بعض تاریخ بتائی

اوہ نجدی شیطوں قتل کیتا بھی چیلے مار گوائے

تے چیلیاں دے پڑچیلے باقی ساڈے ملکیں آئے

ازلۃ الخفا و عینی کی عبارت ضعیف بھی اسے مفید نہیں کیوں کہ تذکرہ میں لکھا ہے کہ جمعہ کے روز دو ہی رکعت ظہر ہے یہاں سبیل صفحہ ۱۱ میں لکھا ہے کہ جمعہ چار رکعت تھا، دو رکعت خطبہ کے قائم مقام ہوئیں ناظرین خود اندازہ کر لیں کہ سلیمان کی پیش کردہ دلیل سے اس کی تردید ہے یا نہیں سبیل کی عبارت مذکور سے یہ بھی ثابت ہوا کہ جو نصف خطبہ کو پالے گویا نصف اس سے ترک ہو گیا ہو وہ ایک رکعت اکیلا اٹھ کر پڑھے جو اجماع امت کے خلاف ہے عقلمند تو جان گئے ہوں گے کہ سلیمان کی ایک بات تو ضرور جھوٹی ہے اگر تذکرہ کی بات صحیح مانی جائے تو سبیل کی عبارت غلط اگر سبیل کی بات مانی جائے تذکرے کی بات لغو، حالاں کہ دونوں باتیں ہی غلط ہیں پہلی اس لئے کہ اگر اس روز دو ہی رکعت ظہر ہے جو ہے تو جس کو وہ نہ ملے تو چار رکعت کیوں پڑھے اس کا جواب قرآن یا صحیح حدیث سے ہو جائے نہ کی ایک بناوٹی حدیث لے کر فرض ثابت حالاں کہ اسی حدیث اذافاتتہ الرکعتان کو خود دارقطنی نے ضعیف کہا ہے یاسین کی بابت ابن معین کہتا ہے کہ اس کی حدیث کچھ نہیں بخاری کہتا ہے، کہ یہ منکر الحدیث ہے اور نسائی وابن جنید فرماتے ہیں:

کہ یہ متروک ہے۔

ابن حبان فرماتے ہیں:

کہ یہ اپنے پاس سے حدیثیں بنا کر روایت کرتا ہے باوجود موضوع ثابت ہونے اس حدیث کے پھر بھی اس سے فرض خدا ثابت کیا جاتا ہے کیا اسی کو دلیل قطعی لا شبہۃ فیہ کہتے ہیں؟

نیز اگر جمع ہو کر ذکر سننا ہی جمعہ ہے (جیسا کہ تو نے سبیل صفحہ ۱۶ میں لکھا ہے جو معذورین کو معاف ہے تو اذافاتتہ الرکعتان سے ظہر چار رکعت کیوں ہوئی، جمعہ تو تمہارے نزدیک کوئی نماز ہی نہیں، نیز اگر جمع ہو کر ذکر سننا ہی جمعہ ہے تو جمعہ من

ادرك من الجمعة ركعة فليصل اليها اخرى لغوہوا، کیوں کہ ایک رکعت پانے والے سے بھی تو جمعہ فوت ہو چکا ہے وہ کیا تھا جمع ہو کر ذکر سننا تو پھر وہ کیوں نہ چار پڑھے اس کا جواب بھی ہونا چاہئے۔

نیز حدیث من فاتته الركعتان کا عمدہ جواب میری کتاب احتیاط الظہر صفحہ ۶۴ حاشیہ نمبر ۴ میں موجود ہے فانظرثم۔

(۲) صفحہ ۵ حدیث الصلاة الخمس والجمعة جس سے ثابت ہو گیا تھا کہ پانچ نمازیں علیحدہ ہیں اور جمعہ علیحدہ درمیان میں حرف عطف ہے جو مغائرت کو چاہتا ہے اس کا جواب ندارد۔

(۳) صفحہ ۵ قراءت جمعہ میں اونچی ہے ظہر میں آہستہ اگر ظہر ہی جمعہ ہے تو قرائت کا ایک حکم کیوں نہیں اس کا بھی جواب ندارد۔

(۴) صفحہ ۵ حافظ ابن حجر کا قول تلخیص میں: ان المجعة اخلاف سائر الصلاة یعنی جمعہ تمام نمازوں کے خلاف ہے اس کا جواب ندارد۔

(۵) صفحہ ٦ میں لکھا گیا تھا کہ معذورین کو چار رکعت غیر معذورین کو دو رکعت رعایت کس کو چاہئے تھی جمعہ ظہر ہی مانی جائے تو رعایت کے خلاف ہوتا ہے، اس کا جواب نہیں ہے۔

سبیل صفحہ ۳۳ میں تمام نمازوں کو مثل جمعہ کی سمجھ کر اعتراض کرتا ہے، کہ نمازیں وغیرہ بھی شہری ہی پڑھیں، گاؤں والے نہ پڑھیں سمجھ اس کی مبالغہ سے جنون پکڑ گئی ہے کیوں کہ جمعہ اس کے لئے دوسری نمازوں کی طرح سمجھ لیا ہے حالانکہ خود لکھتا ہے سبیل صفحہ ۲۵ میں کہ جمعہ میں وقت اور خطبہ اور جماعت شرط ہے اور وہ نمازوں میں شرط نہیں ہے جس سے معلوم ہوا کہ جمعہ کا اور حکم ہے صلاۃ خمسہ کا اور حکم ہے جس سے وقت اور خطبہ اور جماعت کو شرط ہونا دلائل سے مصر وغیرہ کا بھی شرط ہونا حکمت ہے

مگر عقل اور علم درکار ہے۔

(۶) صفحہ ۶ و ۷ تذکرہ میں اس کا دعوی کیا تھا کہ جمعہ آیت کے بعد نمازیں زیادہ ہوئیں حدیث میں آیا ہے اس پر سوال کیا گیا تھا کہ حدیث دکھاؤ مگر حدیث تو دکھا نہ سکا بے سمجھی سے یہ سمجھ لیا کہ جب مکہ میں فرضیت تسلیم ہے تو میری ہی تائید ہے افسوس اس کو اردو عبارت کی بھی سمجھ نہیں آئی۔ اول میں نے تو یہ لکھا ہی نہیں کہ مکہ میں اس آیت جمعہ سے جمعہ فرض ہوا شاید اہل قرآن کی طرح اس کو وحی غیر متلو و وحی خفی کا انکار ہو سمجھ بیٹھا ہے کہ قرآن سے ہی فرض ثابت ہوتا ہے حدیث سے نہیں، میں اپنی کتاب احتیاط الظہر کے صفحہ ۹ میں بحوالہ تلخیص ابن سیرین سے دکھا دیا ہے مدینہ میں اسعد بن زرارہ کے جمعہ پڑھانے بعد جمعہ آیت نازل ہوئی اس کا جواب ندارد۔

(۷) صفحہ ۹ تا ۱۳ حاشیہ صفحہ ۹ و ۱۰ و ۱۱ و ۱۲ و ۱۳ کا جواب ندارد۔

(۸) صفحہ ۱۲ میں حدیث لکھی تھی، جس کا یہ ارشاد ہے کہ عذر کے سوا اگر جمعہ ترک ہو جائے تو دینار یا نصف دینار چاہئے صدقہ کیا جائے (اگر عذر سے ترک ہو تو صدقہ کا حکم بھی نہیں) اس حدیث کو لکھ کر یہ عرض کیا گیا تھا کہ حضرت نے ترک جمعہ میں صدقہ فرمایا، کہ صدقہ کرو یہ نہیں فرمایا کہ دو رکعت کے بدلے چار رکعت پڑھے اس کا بھی جواب ندارد۔

(۹) صفحہ ۱۶ کے حاشیہ کا جواب ندارد جس میں امام اعظم سے ثابت کیا گیا تھا کہ اہل بادیہ جمعہ کے روز ظہر پڑھے۔

(۱۰) صفحہ ۱۶ کے حاشیہ میں امام محمد سے لکھا گیا تھا کہ جن پر بسبب نہ ہونے شہر کے جمعہ فرض نہیں وہ جماعت سے ظہر پڑھیں، جواب ندارد۔

(۱۱) صفحہ ۱۶ کے حاشیہ میں امام اعظم و امام ابو یوسف سے ثابت کیا گیا تھا کہ جہاں مزارعت کا فاصلہ شہر و گاؤں میں ہو تو بھی جمعہ واجب نہیں اگرچہ اذان سنیں اس کا

بھی جواب ندارد: مختلف روایات سے ثابت کرنا مدنظر ہے کہ ہر جگہ جمعہ فرض نہیں۔

(۱۲) صفحہ ۲۰ کے حاشیہ میں سوال تھا کہ کس آیت سے ثابت ہے اور آیت اذا نودی للصلوۃ سے فرضیت ثابت کرنے پر کئی اعتراض، اس کا جواب ندارد۔

(۱۳) صفحہ ۲۵ میں لکھا گیا تھا کہ، بارش، کیچڑ بیماری وغیرہ، میں جمعہ معاف پیشی معاف نہیں، ان باتوں کا کوئی جواب نہیں دیا، گوعینی والے کا قول ہو یا تمہارا مجھے ان باتوں کا جواب دو، کہ موکد کون ہوا جمعہ یا ظہر۔

(۱۴) صفحہ ۳۰ میں امام صاحب سے ثابت کیا گیا تھا کہ سلطان کے اذن سوا جمعہ نہ پڑھایا جائے اس کا جواب ابوحنیفہ سے نہیں دکھا سکا۔

(۱۵) خیر القرون میں تابعینوں کا بلکہ خود حضور علیہ الصلاۃ والسلام کا جمعہ اور ظہر دونوں پڑھنے کا فرمان عالیشان پیش کیا گیا تھا، اس کا بھی جواب ندارد۔

(۱۶) صفحہ ۳۲ سے صفحہ ۳۳ تک کا جواب ندارد۔

(۱۷) صفحہ ۳۴ کا جواب ندارد جس میں لکھا گیا تھا کہ معذورین ننگا یا تیمم والا وغیرہ سب کی نماز بابت شارع سے حکم وترکیب موجود ہے اگر جمعہ بھی ایسا ہے تو دکھاؤ اس کا جواب ندارد۔

(۱۸) صفحہ ۳۴ کے حاشیہ میں علامہ عبدالحی سے احتیاطی ظہر پڑھنی لکھی تھی کیوں کہ اس کو تذکرہ صفحہ ۱۰ میں مان چکا ہے اس کا جواب ندارد۔

(۱۹) صفحہ ۳۶ کے حاشیہ میں جو امام ابو یوسف سے مصر کی تعریف لکھی گئی تھی اس کا بھی جواب ندارد جس میں خود اس بات کی تردید بھی موجودع ہے (لیکن علم اور عقل درکار ہے) کہ امیر سے نمبردار وغیرہ مراد نہیں کیوں کہ امیر کی صفت ہے کہ احکام شرعی کو تقویت دے پوشیدہ نہیں کہ اکثر نمبردار شریعت کے پابند نہیں ہیں بلکہ لے دے کر شریعت کے حکم کو جاری نہیں ہونے دیتے' بلکہ بہت دیہاتوں میں کافر نمبردار ہیں جو

اذان نہیں کہنے دیتے پھر کیسے وہ امیر کہلا سکتے ہیں شرم نہیں آئی اردو رسالوں سے لے کر وہی باتیں جن کا عالموں نے کئی بار جواب دے دیا ہے نقل کر کے اپنا نام کر دیا کہ میں نے رسالہ بنایا ہے۔

(۲۰) صفحہ ۳۷ میں لا تقام الجمعة عندابی حنیفة الخ

یعنی ابوحنیفہ فرماتے ہیں کہ جہاں قاضی حدود قائم کرنے والا نہ ہو وہاں جمعہ پڑھا جائے اس کا بھی جواب ندارد۔

(۲۱) صفحہ ۳۷ میں امام ابویوسف سے (جن کی بابت یہ تذکرہ تسلیم کر چکا ہے کہ یہ بھی حدیث دکھاتے ہیں) لکھا گیا تھا کہ وہ فرماتے ہیں کہ مصر وہ جگہ ہے جس میں ہر پیشہ موجود ہو اس میں سب چیزیں بھی موجود ہوں جس کے لوگ محتاج ہوتے ہیں معاش میں اس میں فقیہ بھی ہو جو فتویٰ دے اور قاضی بھی موجود ہو جو حدود شرعی قائم کیا کرے اس کا بھی جواب ندارد۔

(۲۲) صفحہ ۳۹ کے حاشیہ میں بحوالہ فتح القدیر، بحر الرائق و در المختار و قاضی خان لکھا گیا تھا کہ ہدایہ والی تعریف کو ترجیح ہے تو گویا ذمہ سے نہ ساقط ہونے ظہر کو ترجیح ہے مفصل احتیاط الظہر میں دیکھو اس کا بھی جواب ندارد۔

(۲۳) صفحہ ۳۹ و ۴۰ کے حاشیہ میں بحوالہ فتح القدیر وغیرہ لکھا گیا تھا کہ جب دو دلیلوں میں تضاد ہو ایک سے عبادت کرنی ثابت ہو دوسری سے نہ ہو تو وہ دلیل جس سے عبادت ہو اس پر عمل کیا جائے گا، اس کا بھی جواب ندارد۔

(۲۴) صفحہ ۴۲ حدیث لا جمعة ولا تشریق الخ۔

کو زندوی سے مرفوع ثابت کیا گیا تھا کہ اس کا بھی جواب ندارد۔

نیز امام ابویوسف سے اس کو مرفوع لکھا گیا تھا جس کا جواب نہیں دے سکا، یہ جواب نہیں ہے کہ حیدر اللہ کے کہنے سے کہہ دیا کہ یہ ظاہر الروایت نے روایت

نہیں کیا، فقہ کا مسئلہ ہے کہ اتنا کہہ کر چھوڑ دیا جائے گا کہ ظاہر الروایت نہیں، یہ تو وہ حدیث بیان کرتے ہیں اس سے انکار کیا۔

(۲۵) صفحہ ۴۵ میں اس اعتراض کا بھی جواب ندارد کہ تعدد جمعہ بدعت ہے کیوں کہ تو نے خود تذکرہ میں مان لیا ہے کہ دوسواسی ۲۸۰ھ تک ایک ہی جگہ پڑھتے رہے۔

(۲۶) صفحہ ۴۶ ابی یوسف سے تعدد جمعہ کی ممانعت ثابت کی' اس کا بھی جواب ندارد، جواب کے عوض مخالفت کی۔

(۲۷) صفحہ ۴۷ تلخیص سے ابن منذر کا قول لکھا تھا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے زمانہ اور صدیق کے زمانے وحضرت عمر وعثمان وعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے زمانے میں ایک جگہ ہی جمعہ پڑھتے رہے کیوں کہ جمعہ کا حکم اور نمازوں کے خلاف ہے اس کا بھی جواب ندارد۔

(۲۸) صفحہ ۴۸ بخاری ومسلم کی حدیث لکھی گئی تھی کہ جو شبہات سے بچا اس نے اپنے دین اور عزت کو بچا لیا، جواب ندارد۔

(۲۹) صفحہ ۴۹ میں جو نفل پڑھنے شروع کرے بعدہ توڑ دے اس کے وہ نفل فرض ہو جاتے ہیں' یہ نماز بھی صلوۃ خمسہ سے زائد فرض ہوئی، اس کا بھی جواب ندارد۔

(۳۰) صفحہ ۵۰ میں سوال کیا تھا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے بروز ہفتہ ظہر پڑھی ہے یا نہیں؟ جواب ندارد۔

(۳۱) صفحہ ۵۱ کے حاشیہ کا جواب ندارد جس میں تعدد جمعہ کے عدم جواز کو ظاہر الروایت کہا گیا تھا۔

(۳۲) صفحہ ۵۴ میں لکھا گیا تھا کہ معتزلہ بادشاہ کون تھا اس کا کیا نام تھا کہاں رہتا تھا کہاں اس نے یہ کام کیا کون سی تاریخ والی کتاب ہے جس میں یہ لکھا ہوا ہے کہ اس نے جبراً لوگوں سے احتیاطی ظہر پڑھنی سکھائی تھی؟ جواب سے جواب۔

(۳۳) صفحہ ۵۷ میں بوقت اشتباہ فی المصر طحاوی سے ظہر پڑھنی احسن لکھا ہے اس کا جواب ندارد اگر طحاوی شریف سے بوقت اشتباہ فی المصر احتیاطی کی ممانعت ثابت کر دیں تو انعام لیں اور بوقت تعدد جمعہ جو اس نے احتیاطی منع لکھی ہے اس کا جواب احتیاط الظہر میں دیا گیا ہے دیکھو صفحہ ۵۲ تا ۵۳ اور حاشیہ صفحہ ۵۶ تا ۵۷۔

(۳۴) صفحہ ۵۷ تذکرہ میں اس نے لکھا تھا کہ بحر الرائق والے نے ضدی لوگوں سے کہا تھا کہ گھر احتیاطی پڑھا کرو، مسجد میں پڑھ کر لوگوں کا ایمان نہ کھوئیں نیز یہ بھی لکھا کہ معتزلوں کے خوف سے حق بتانے کے بعد جھوٹ بتا دیا تا کہ جان نہ جائے اس کی بابت عرض کیا گیا تھا کہ ایسا کون سی کتاب میں لکھا ہے یا بحر الرائق والے نے کہا ہو کہ میں ایسا کام اس لئے کیا ہے، اس کا جواب بھی ندارد۔

(۳۵) صفحہ ۶۳ پر میں نے لکھا تھا کہ بتاؤ امام صاحب نے کہاں لکھا ہے کہ شہر کے سوا بھی جمعہ پڑھو گے تو بھی ظہر ساقط ہو جائے گی وغیرہ اس کا بھی جواب ندارد۔

(۳۶) صفحہ ۶۳ سلطان کا رمضان کے لئے شرط ہونا کس نے لکھا ہے، اس کا بھی جواب نہ دارد۔

(۳۷) صفحہ ۶۴ پر حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ سے ثابت کیا تھا کہ جمعہ کے روز اکیلے ظہر پڑھا کرو اس کا بھی جواب ندارد بلکہ تمام صفحہ ۶۴ کا جواب ندارد۔

(۳۸) صفحہ ۶۷ بحوالہ تفسیر احمدی لکھا گیا تھا کہ جب شرائط جمعہ مفقود ہوں تو جمعہ صحیح نہیں ہوتا پھر نمبر ۲ میں لکھتا تھا کہ جبکہ احمدی والا کے نزدیک بقاعدہ اذا فات الشرط فات المشروط جمعہ ہی ادا نہ ہوا تو انتشار کیسا، اس کا جواب بھی ندارد۔

(۳۹) صفحہ ۶۸ کے حاشیہ میں لکھا گیا تھا کہ جب اس بات میں ہمیں شک ہوا کہ بروز جمعہ ہم پر بوقت ظہر چھ فرض ہیں یا چار (یا اس طرح سمجھو کہ اس وقت جو خدا کا ہم پر فرض ہے ناقص ادا ہوا ہے یا کامل) تو بفرمان عالی شان حضور علیہ الصلاۃ والسلام

حَتّٰی یَشُکَّ فِی الزِّیَادَةِ سے جمعہ اور ظہر دونوں پڑھے جائیں گے، اگر جمعہ پر ہی اکتفاء کیا جائے تو حَتّٰی یَشُکَّ فِی الزِّیَادَةِ نہ ہوگا فی النقصان ہوگا' اس کا بھی جواب ندارد۔

(۴۰) صفحہ ۷۳ میں حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی کی جو سلیمان کا مرشد ہے، تقریظ منقولہ لکھی ہوئی تھی، اس کا بھی جواب ندارد۔

ان کے علاوہ اور بھی بہت سے دلائل واعتراضات باقی ہیں جو بوجہ طوالت یہاں ذکر نہیں کیے گئے۔

جب تک احتیاط الظہر کا مکمل جواب نہ دو گے میں ہرگز سبیل الغی کے خرافات کا جواب نہ دوں گا۔

علماء اس بات کو جانتے ہوں گے، کہ رسالہ سبیل النجاۃ جو حقیقت میں سبیل الغی ہے، رسالہ احتیاط الظہر کا جواب نہیں ہے، صرف جہلاء کو دکھلانے کے لئے ناگی کے رسالوں سے بکواس بے دلیل باتیں اور ہٹ دھرمی رسالہ الامام الاعظم مصنفہ حیدر اللہ جلالپوری سے اور خام باتیں ازالۃ الشبہۃ وتبصرہ سے لے کر نظم کر کے شائع کر دیا اگر خود کتابوں سے دیکھ کر لکھا ہوتا تو اکثر وقت خرچ ہوتا، المرء یقیس علی نفسہ پر عمل کر کے ہمیں لکھ دیا کہ انہوں نے تحفہ خیریہ مصنفہ مشتاق احمد سے لکھا ہے، اس کا جواب ہماری طرف سے فَلَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ ہی کافی ہے۔

سبیل الغی میں فقہ کی عبارتیں بھی اکثر وہی لکھیں، جو پہلے تذکرہ میں لکھ چکا تھا جن کا میں جواب احتیاط الظہر میں دکھا چکا ہوں، غور سے دیکھا جائے تو سبیل کا جواب پہلے ہی اس میں موجود ہے یا ورنہ ہو تو دیکھو سبیل صفحہ ۱۱۱ و ۱۵ کا جواب احتیاط الظہر حاشیہ صفحہ ۱ سطر ۸ سے آخر تک موجود ہے۔

ا سبیل صفحہ ۱۲ و ۱۳ کے حاشیہ میں جو کچھ چاہا فحش کہہ دیا حضرت انس رضی اللہ

تعالی عنہ کا فرمان کہ ہم سونے سے پہلے پڑھتے خود ان کو بھی نفس پروری سے انکاری رکھا غلطیاں نکالنی شروع کر دیں، علم نہیں تو عقل کو بھی سلام کر دیا، پہلی غلطی یہ بتائی کہ یبدء ون بالصلوۃ میں لفظ جو نہیں افسوس کہ اس کو نشان بھی نظر نہ آئے جو خود بتلاتے ہیں کہ یہ تفسیر ہے اگر یہ بھی نظر نہ آیا تو عبارت بخلاف ماجرت بہ عادتہم فی صلوۃ الظہر بھی نظر نہ آیا (کیسے نظر آتا جبکہ برابر نہ بینا ہوا) بتائیے ظہر میں بخلاف جمعہ نہیں تو اور کیا ہے دوسری بات کا یہ جواب ہے کہ شارح نے جو المعنی سے بیان کیا ہے وہ کس کے قول کو بیان کر رہا ہے، پتہ نہیں وہ انس رضی اللہ تعالی عنہ کے قول کو ہی بتا رہا ہے کانوا یبدء ون الخ۔

تیسری غلطی ترجمہ کی یونہی لکھ دی تا کہ تعداد بڑھے میں نے تو یہ ثابت کیا تھا کہ حضرت انس سونے سے پہلے جمعہ پڑھتے ظہر سونے کے بعد یہ تم مان چکے ہو فہو المراد امام الدین عفی عنہ۔

سبیل کے دلائل مندرجہ ! صفحہ ۱۸ و ۲۴ و ۳۳ کا جواب احتیاط الظہر صفحہ ۲۴ سطر ۳ میں موجود ہے۔

سبیل صفحہ ۲۵ کا جواب احتیاط الظہر صفحہ ۲۵ کے حاشیہ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۲۶ عمدۃ القاری کی عبارت کا جواب احتیاط الظہر صفحہ ۲۸ سطر ۸ سے تا ۱۱ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۲۷ کا جواب احتیاط صفحہ ۳۳ مع حاشیہ ملاحظہ ہو۔

سبیل صفحہ ۳۲ کی عبارتوں کا جواب احتیاط صفحہ ۲۸ کے حاشیہ میں موجود ہے

سبیل صفحہ ۳۴ کا جواب احتیاط کے حاشیہ صفحہ ۴۴ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۳۵ کا جواب احتیاط صفحہ ۲۹ کے حاشیہ میں دیکھو اس میں امر سلطان لکھا ہوا ہے جو اس میں موجود ہے اور مصر کے لئے قاضی یا امیر شرط ہے جیسا کہ

احتیاط صفحہ ۳۶ میں ذکر کیا گیا ہے اور امیر ان میں موجود ہے یہ جواب بھی اس وقت ہے جبکہ یہ روایات مندرجہ سبیل صحیح ہوں، ان شاء اللہ تعالیٰ ضعف روز روشن کی طرح مستقل جواب میں لکھا جائے گا۔

ا سبحان اللہ علم ہوتو ایسا ہی ہو، پھر سمجھ بھی ہوتو ایسی ہی ہو، تذکرہ میں لکھا کہ جمعہ آیۃ کے پہلے سب نمازیں دودو رکعت فرض تھیں، پھر عشاء اور ظہر عصر زیادہ کی گئیں، اور جمعہ دو رکعت ہی رہا (جس سے معلوم ہوا کہ جمعہ غیر ظہر ہے) پھر لکھا کہ سات روز ظہر چار رکعت فرض ہوئی، اور بروز جمعہ ظہر دو رکعت ہی رہی جس پر دلیل طلب کی گئی، مگر جواب سے سکوت پھر لکھا کہ جمعہ نہ ملے تو پھر چار رکعتیں ظہر پڑھے وجہ نامعلوم کہ فرض تو اس روز دو رکعت تھیں تو چار کیوں پڑھے یہ نہیں کہ چار رکعت قضا ہوتو عوض اس کے آٹھ رکعت پڑھے جائیں نیز میں نے پوچھا تھا کہ وہ کون سی حدیث ہے جس میں یہ لکھا ہے کہ چھ روز ظہر چار رکعت پڑھو ایک روز دو رکعت اگر کوئی ثبوت ہے تو دکھاؤ، زبانی دعوے سے کیا حاصل نیز میں نے لکھا تھا احتیاط صفحہ ۷ میں کہ سوائے فجر اور شام کے سب نمازیں زیادہ ہوئیں، اگر جمعہ ظہر ہوتا تو یہ بھی چار رکعت ہوتیں، اس کا جواب بھی ندارد۔

قول احتیاط صفحہ ۱۲ مکہ میں حضور نے باوجودیکہ فرض ہوئے جمعہ کے کیوں نہ پڑھا، اس کا جواب سلیمان نے یہ مانا جو ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے روایت فرمایا، وہ یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اذن دیا ہجرت سے پہلے اور طاقت نہ تھی کہ مکہ میں جمعہ قائم فرماتے تو گویا سلیمان صاحب نے یہ مان لیا ہے کہ حکومت کفار میں جمعہ فرض نہیں اگر فرض ہوتا تو آپ ترک نہ فرماتے کہ آپ کو طاقت نہ تھی اس کی یہی وجہ ہے کہ قاضی کا حدود شرعیہ پر قادر ہونا نہ پایا جاتا تھا جو شہر کے لئے شرط ہے سلیمان کا یہ بھی خیال کہ سورۃ جمعہ مکہ میں نازل ہوئی غلط ہے کیوں کہ ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سے ہم نے احتیاط الظہر صفحہ ۸ میں دکھا دیا ہے کہ مدینہ میں ہی سورۃ جمعہ نازل ہوئی ہاں اس کے خلاف کوئی اس سے صحیح حدیث دکھاؤ جس میں یہ ثابت ہو کہ پہلے یہ سورۃ یا آیت جمعہ مکہ میں نازل ہوئی پھر مدینہ میں تب مانا جاتا ہے ورنہ نہیں۔

حیدر اللہ کا کہنے کو ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فرمانے سے کیوں کر مقدم سمجھا جائے رہی یہ بات کہ آیت مدنی ہے تو جمعہ مکہ میں کیوں کر فرض ہوا، تو اس کا یہ جواب ہے کہ یہ نہیں کہ آیت جمعہ کا مدینہ نازل ہونے سے جمعہ پہلے فرض نہ ہو کیوں کہ بہت سی آیتیں مدنی ہیں مگر حکم مکہ میں ہی شروع ہو چکا تھا چنانچہ آیت وضو بالاتفاق مدنی ہے حالانکہ وضو مکہ میں ہی فرض ہو چکا تھا کما قال السیوطی فی الاتقان۔

فی الحال تھوڑا سا عرض کئے دیتا ہوں جواثے کا وقوع بھی تمہیں مفید نہیں (کیوں کہ وہ شہر تھا، دیکھو عینی شرح بخاری جلد۳ صفحہ ۲۶۳ ابوعبیدہ بکری اور شیخ ابوالحسن سے منقول کہ جواثا شہر تھا بلکہ عینی فرماتے ہیں:

لا نسلم انها قرية بل هي مدينة كما حكيناعن البكرمي وغيره حتى قيل كان يسكن فيها فوق اربعة الآف نفس۔

ہم نہیں مانتے کہ جواثا گاؤں ہے بلکہ وہ شہر ہے جیسے ہم بکری وغیرہ سے حکایت کر چکے ہیں یہاں تک کہ کہا گیا ہے اس میں چار ہزار آدمی رہتے تھے، انتہی،

یہ نہیں کہا گیا کہ پہلے تھوڑے آدمی تھے پیچھے زیادہ ہو گئے ہاں اس تعداد سے اور زیادہ ہو گئے ہوں تو تعجب نہیں دیکھو سیالکوٹ ہمارے دیکھنے سے کتنا بڑھ گیا ہے یہ ہم نہیں کہہ سکتے کہ پہلے چھوٹا سا گاؤں تھا اب بڑھنے سے شہر ہو گیا ہے نہیں نہیں وہ پہلے بھی شہر ہی تھا بڑھنے سے بھی شہر رہا۔

فتح القدیر میں بھی جواثا کا شہر ہونا ایسا ہی لکھا ہے مبسوط میں ہے کہ جواثا شہر ہے مجمع البحار میں ہے کہ وہ قلعہ ہے قاموس میں ہے کہ جواثا شہر ہے اور قلعہ اگر اس

مسئلہ کی زیادہ تفصیل دیکھنی ہو تو اوثق القری مصنفہ رشید احمد گنگوہی جس کو آپ بھی مانتے ہیں صفحہ ۸ تا ۹ ملاحظہ ہو اس کو تو تذکرہ میں خود مان چکا ہے یہ نہ ہو کہ میٹھی میٹھی ہپ ہپ کڑوا کڑوا تھو تھو ابن عمر کا قول جَمِّعُوا حَيْثُ مَا كُنْتُمْ کا یہ مطلب ہے کہ جہاں تم شہر میں ہو جمعہ پڑھو کیوں کہ یہ قول علی العموم نہیں یہ بھی غیر متناول للکل ہے ایسے عام کی زیادہ تشریح درکار ہو تو دیکھو احتیاط الظہر صفحہ ۱۸ تا ۲۳ اگر یہ لفظ اپنے عموم پر ہوتا، تو خود حضرت عمر محصب میں ترک جمعہ نہ فرماتے۔

كما اخرجه ابن ابی شيبة عن الزهری ان عمر صلی بالمحصبة للجمعة ولم يجمع يعنی صلاها ظهرا، ازالة الخفاء۔

جس سے معلوم ہوا کہ ہر ایک جگہ جمعہ کا حکم نہیں یہی مطلب ہوگا کہ جہاں تم شہر میں ہو جمعہ پڑھو!

كما قاله العينی فی عمدة القاری صفحه ۲٦٥ جلد ۳ والبنایه۔

نیز تعلیق المغنی صفحہ ۱٦٦ میں لکھا ہے کہ

ان ابا هريرة كتب الی عمر رضی الله تعالی عنه يسئله عن الجمعة وهو بالبحرين فكتب اليهم ان جمعوا حيث ما كنتم۔

یعنی ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ نے حضرت عمر سے اجازت جمعہ پڑھنے کی طلب کی جس سے معلوم ہوا کہ اذن سلطان شرط ہے ورنہ ابو ہریرہ کا سوال کرنا غیب ہوتا ہے کیوں کہ پنجگانہ نماز میں امیر سے کوئی نہیں پوچھتا جمعہ کے لئے پوچھنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ اس کے لئے اذن سلطان شرط ہے ان میں یہ مشہور ہی تھا کہ دیہاتوں میں جمعہ نہیں ہوتا، تب ہی انہوں نے پوچھا، ورنہ شہروں میں تو مامور بہ ہی تھا انہوں نے گاؤں سمجھ کر پوچھا تھا، ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ اس وقت امیر تھے لشکران کے ساتھ تھا مع لشکر وہ گاؤں میں کیسے گذارہ کر سکتے تھے معلوم ہوا کہ ضرور آپ کا

نزول شہر میں ہی رہا ہوگا، سوال بھی شہر بحرین سے ہی ہے اور جواب میں بھی یہی ہوگا، کہ جہاں شہر میں ہو جمعہ پڑھ لیا کرو۔

عمر بن عبدالعزیز کا عدی کو خط لکھنا اس کی بابت جوہر النقی صفحہ ۲۲۸ میں ہے

فی سندہ عبد اللہ ابن الولید ہو العدنی ضعفہ الساجی

یعنی اس کی سند میں عبداللہ بن ولید ہے اس کو ساجی نے ضعیف کہا ہے تہذیب التہذیب صفحہ ۷۰ جلد ۶ میں ہے:

نقل الساجی ان ابن معین ضعفہ

اور ازدری نے یھم فی احادیث لکھا ہے۔

ابوحاتم نے اس کو لا یحتج بہ فرمایا ہے۔

علاوہ اس کے جوہر النقی میں ہے:

انہ کتاب وان رایہ لیس بحجۃ۔

یعنی یہ کتاب ہے اس کا رائے حجت نہیں اس طرح ہے۔

عینی شرح بخاری صفحہ ۲۶۵ میں۔

نیز اس میں جعفر بن برقان راوی ہے جس کو ابن خزیمہ لا یحتج بہ کہتا ہے دیکھو میزان الاعتدال۔

دوسرا ابن عمر کا فتویٰ بھی ہمیں مفید ہے نہ آپ کو کیوں کہ اس میں بھی امیر شرط لکھا ہوا ہے پس ایسے وقت کل موضع لہ امیروں والی تعریف صادق ہوگی فہو المراد ہاں آپ کو قریہ لفظ نے دھوکا دیا ہوگا، مولانا قریہ کا اطلاق شہروں پر ہوا کرتا ہے، دیکھو قرآن سورہ نمل، حشر، زخرف ان میں قریہ کا اطلاق شہروں پر ہوا ہے۔

۱ ایسا ہی اس کو حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ کی بابت دھوکہ لگ گیا ہے یہ سمجھ لیا ہے کہ حضرت انس کبھی زاویہ میں جمعہ پڑھتے کبھی بصرہ میں اچھا اگر یہ مانا جائے

تو بتاؤ کہ یہ تکلیف کیوں اختیار کی کبھی اپنے گاؤں کبھی شہر بصرہ میں جمعہ پڑھتے یہاں تکلیف نہ ہوئی آتے جاتے بارہ میل سفر ہو جاتا ہے یحلونہ وانا یحرمونہ عاما، نیز اگر یہ مطلب لیا جائے تو لفظا احیانا لایجمع۔ صادق نہیں آسکتا کیوں کہ یہاں تو ذکر ہوا کہ کبھی جمعہ پڑھتے ہی نہ تھے پھر کس طرح تمہارا کہنا صحیح ہوا جو تم کہتے ہو کہ کبھی زاویہ میں پڑھتے کبھی بصرہ میں مگر پڑھتے ضرور ترک نہ فرماتے حالانکہ لا یجمع کا صاف مطلب یہی ہے کہ کبھی جمعہ پڑھتے ہی نہ تھے میں نے تو لکھا تھا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ جو زاویہ میں رہتے تھے کبھی جمعہ پڑھتے کبھی نہ، جب پڑھتے تو شہر میں آتے اور پڑھتے جبکہ زاویہ میں رہتے نہ پڑھتے تم کو لفظ قصر نے دھوکا دیا ہے قصر سے مراد شہر بصرہ ہے اور کچھ مراد ہو نہیں سکتا کیوں کہ وہاں کوئی بڑے محل نہیں تھے قصر کہتے ہی عمارتوں کو ہیں۔ دیکھو جامع اللغات، رہی یہ بات کہ قصر کی اضافت ان کی طرف ہے اس کا یہ مطلب ہے کہ یوں ہی اصطلاح ہے جیسا کہ شہر گجرات گوجرانوالہ لاہور سیالکوٹ وغیرہ ہی شہر ہیں مگر ہمارا شہر جب کہا جائے گا اس وقت مراد سیالکوٹ ہی ہوگا نہ کہ کھوگا نیز زاویہ خود ایک چیز کو کہتے ہیں جیسا کہ جامع اللغات میں لکھا ہے تو کیا وہ ایک گھر کے گوشہ میں جمعہ پڑھتے تھے، بہر حال یہی مطلب ہے کہ آپ کبھی بصرہ میں آتے جمعہ پڑھتے جب نہ آتے نہ پڑھتے اگر گاؤں میں فرض جمعہ ہوتا تو آپ کبھی ترک نہ فرماتے۔

سبیل صفحہ ۳۶ میں جو متروک حدیثیں پیش کی گئی ہیں ان کے ساتھ ہی جو کچھ دار قطنی میں لکھا ہوا ہے جس کو اس نے حذف کر دیا لکھا نہیں اب صرف میں وہی پیش کرتا ہوں اہل عقل خود سمجھ لیں گے کہ غلطی پر کون اور خائن کون ہے اور جو کچھ صحت ضعف کی بابت دار قطنی نے فیصلہ کیا ہے وہ بھی دکھاتا ہوں وھو ھذا۔

الجمعة واجبة علی کل قریة وان لم یکن فیها الا اربعه یعنی

بالفرائن المدائن لایصح هذا عن الزھری ۔
جمعہ واجب ہے ہر قریہ پر اگر چہ نہ ہو اس میں مگر چار یعنی ایسے قریہ میں جو شہر ہے نہیں صحیح یہ زہری سے یعنی زہری جس سے کہتا ہے کہ میں نے اس سے حدیث سنی ہے وہ صحیح نہیں۔
اب دیکھو کہ سلیمان نے کتنی عبارت حذف کی خاص حدیث کے ساتھ ہی فیصلہ لکھا ہوا ہے کہ قریہ سے مراد شہر ہے نہ کہ ہر چھوٹا بڑا گاؤں۔

دوسری حدیث :

الجمعة واجبة علی کل قریة فیھا امام وان لم یکونوا الا اربعة الولید بن محمد الموقری متروك ولا یصح ھذا عن الزھری کل من رواہ عنه متروك ۔

خود دارقطنی میں ہی فیصلہ ہے کہ جو کچھ زہری نے امام عبداللہ الدوستیہ سے روایت کیا ہے سب متروک ہے صحیح نہیں جبکہ ان حدیثوں کا دارقطنی نے جواب دے دیا ہوا ہے تو اور جواب لکھنے کی کیا ضرورت ہے؟
نیز اس کے خلاف صحیح حدیث احتیاط صفحہ ۴۲ میں دیکھو! یہ کہنا کہ اثر علی سے یہ زیادہ ضعیف نہیں لغو ہے جیسے اس کی تصحیح مذکور ہے اس کی بھی تصحیح دکھائیں تب مانا جاتا ہے ویسا خیالی پلاؤ سے سیری کب ہو سکتی ہے؟
حیدر اللہ کی اندھی تقلید سے یہ لکھ دیا کہ یہ اثر علی ضعیف ہے اور ضعیف یہ بتایا کہ اس کی سند میں جریرہ منصور اور سعد جو ہیں وہ شیعہ تھے، بھلا تمہارے لکھنے سے یہ کیسے اثر ضعیف ہو سکتا ہے جریرہ وعبدالرزاق ومثلھم کی بابت میزان صفحہ ۲۷۰ جلد ۲ میں لکھا ہوا ہے۔
کہ اگر ان سے روایت نہ لی جائے تو دین ہی بند ہو جاتا ہے نیز خود تہذیب

التہذیب میں ان کو ثقہ لکھا ہوا ہے۔

منصور بن معتمر بھی ثقہ ہے دیکھو تقریب التہذیب صفحہ ۳۶۴ التہذیب صفحہ ۳۱۴ جلد ا، سعد بن عبیدہ بابت اپنے آیۃ لَاتَقْرَبُوا الصَّلٰوۃَ والی بات کی جو کچھ اس کے ساتھ ہی آگے لکھا ہوا تھا وہ نہ لکھا، مگر تمہاری جانے بلا، تم نے کاربوں کی طرح نقل کردیا، سعد کی بابت جو کچھ ابوحاتم کا قول ہے میں عرض کرتا ہوں وہ یہ ہے۔

وقال ابو حاتم كان يرى راى الخوارج ثم تركه يكتب حديثه۔

کہا حاتم نے کہ پہلے اس کا خیال خارجیوں کی طرف تھا پھر اس نے یہ خیال چھوڑ دیا اس کی حدیث لکھی جائے گی دیکھو تہذیب التہذیب صفحہ ۴۷۸ جلد ۳۔

نیز ساتھ ہی اس کے ثقاہت بیان کی گئی ہے پس ان کی نصف عبارت لکھ کر لوگوں کو دھوکا دینا روز روشن کی طرح دکھا دیا ہے اب بھی اگر کوئی اسی کی مانی جائے تو اس کی بدنصیبی ہے رہا یہ اعتراض کہ یہ شیعہ ہیں اس لئے معتبر نہیں سو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر ان میں تشیع ہے تو بھی مضر نہیں۔

دیکھو تہذیب صفحہ ۹۴ جلد ا میں لکھا ہوا ہے:

کہ اگر شیعہ اپنے مذہب کی طرف نہ بلاتا ہو تو اس کی روایت رد نہ کی جائے گی، نیز تہذیب صفحہ ۹۷ جلد ۲ میں ابن عباس سے لکھا ہوا ہے:

وليس بين اهل الحديث من ائمتنا خلاف ان الصدوق المتقن اذا كانت فيه بدعة ولم يكن يدعو اليها والاحتجاج بخبره جائز۔

یعنی ہمارے اماموں اور اہل حدیثوں کا اس بات میں اختلاف نہیں کہ سچا تقوی والا آدمی اگر اس میں بدعت ہو تو وہ اس کی طرف بلاتا نہ ہو تو اس کی حدیث سے دلیل پکڑنی جائز ہے۔

پس آپ کا اس باعث کہ ان میں تشیع ہے ضعیف کہنا باطل ہوا ہاں مثل

بخاری کے اس اثر کی صحت ضرور ہوگی کیوں کہ بخاری میں بھی شیعہ راوی بہت ہیں،

سبیل صفحہ ۳۸ میں اِهْبِطُوْا مِصْرًا سے یہ نتیجہ نکالنا کہ جہاں خربوزے و پیاز ہوں وہ شہر ہوتا ہے غلط ہے ایسا قرآن شریف میں ہرگز نہیں قرآن مجید فرقان حمید میں صرف یہ بات ہے کہ جو کچھ تم مانگتے ہو وہ شہر میں جاؤ وہاں ملے گا، نیز اتنی بڑی خلقت کا ایک چھوٹے سے گاؤں میں گزر نہیں ہو سکتا، اس لئے مصر سے چھوٹا گاؤں مراد نہیں بڑا شہر مراد ہے جہاں سے ہر چیز مل سکے، جملہ لَكُمْ مَّا سَئَلْتُمْ اس پر شاہد ہے مفصل جواب پھر دیا جائے گا،

سبیل صفحہ ۳۵ تا ۴۰ کا جواب احتیاط صفحہ ۴۶ و ۵۱ و ۵۳ و ۵۴ دیکھو!

سبیل صفحہ ۴۲ کا جواب احتیاط صفحہ ۳۲ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۴۳ کا جواب احتیاط صفحہ ۲۸ و ۲۹ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۴۶ کی قطع برید عبارت کا جواب احتیاط کے حاشیہ صفحہ ۴۹ میں دیکھو!

وہاں میں نے بروز جمعہ ظہر کا پڑھنا ثابت کیا تھا یہی اس کی پیش کردہ عبارت سے ظاہر ہے، جو اس نے لکھا نہیں وہو ہذا،

یصلی الامام بالناس الظهر

یعنی امام لوگوں کو ظہر پڑھائے۔

کبھی لکھا کہ عرفات میں جمعہ پڑھنا خاصہ حضرت کا تھا،

پھر یہ بھی لکھا ہے:

کہ جمعہ کی طرح دو رکعتاں پڑھیاں خطبہ بھی پڑھا پس جمعہ ہی ہوا۔

افسوس امام صاحب، ابو یوسف، محمد، مالک، شافعی، احمد اور اسحاق وغیرہ کہیں کہ عرفات میں جمعہ نہیں اور ابن حزم کے قول مردود پر عمل کیا اس وقت نہ ابی حنیفہ نہ ابی

یوسف نہ محمد کا خیال کیا سب کو ترک کر کے ابن حزم کا قول مانا جس کو خود عینی نے ہی رد کر دیا ہے۔ دیکھو عینی ہدایہ صفحہ ۹۸۸ جلد اخود عینی نے لکھا ہے کہ

ظہر عصر یہاں جمع کی جائیں

ویخفی الامام القراء ۃ فیھما لانھماظھر وعصر کما فی سائر الایام۔

یعنی امام آہستہ پڑھے ظہر عصر میں قرائت دوسرے دنوں کی طرح (عرفات میں) خطبہ اور دورکعت نماز تو خود ہے کون سادن ہوا ایسا ہی کرنے کا حکم ہے تو کیا ہفتہ اتوار میں بھی ایسا ہی مع خطبہ نماز پڑھنے سے جمعہ ہی کہو گے۔

سبیل صفحہ ۴۸ تا ۵۰ کا جواب احتیاط صفحہ ۵۲ تا ۵۳ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۵۲ کی عبارت کا جواب بھی وہی ہے جو احتیاط صفحہ ۲۵و۳۲ کے حاشیہ اول میں ہے۔

سبیل صفحہ ۵۳ کا جواب احتیاط صفحہ ۴۷ میں دیکھو!

نیز ابن مسعود والی حدیث کی بابت ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگر خدا کو منظور ہوتا تو آپ کے ارادے کا وقوع ہوتا، یعنی تعدد جمعہ جائز ہوتا تو آپ اپنے ارادہ کو پورا فرماتے۔

سلیمان کے استاد نے بھی شیعوں کی طرح جیسے وہ قصہ قرطاس سے خلافت بلافصل حضرت علی کی ثابت کرتے ہیں ویسا ہی اس نے کیا۔

سبیل صفحہ ۵۴ میں بدعت کی مذمت کا جواب احتیاط صفحہ ۵۰ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۵۴ میں جو ظن کی بابت لکھا گیا ہے، اس کا جواب احتیاط صفحہ ۶۸ تا ۶۹ میں دیکھو!

سبیل صفحہ ۵۵ کا جواب احتیاط صفحہ ۶۳ سطر باراں میں دیکھو،

نیز صفحہ ۵۵ میں لکھا کہ میں بارہ رکعت نماز پڑھتا ہوں، چار جمعہ سے پہلے چھ جمعہ کے بعد اور پہلے سبیل صفحہ ۱۵ میں حدیث لکھ کر یہ ثابت کیا کہ حضور جمعہ پڑھ کر کچھ نہ پڑھتے مگر دو رکعت وہ بھی گھر جس سے ثابت ہوا کہ جمعہ کے بعد چھ رکعت پڑھ کر خود حضور علیہ الصلاۃ والسلام کا بے فرمان ہوتا ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا تارک ہوتا ہے۔

سبیل صفحہ ۵۶ و ۶۳ کی بابت احتیاط صفحہ ۷ ملاحظہ ہو، نیز حاشیہ صفحہ ۶۸ دیکھو سبیل صفحہ ۶۲ میں حسن بن زیاد پر جرح کی اور یہ کہا کہ قنیہ کلکتہ والی میں بجائے حسن کے محسن لکھا ہے وہ تو آپ نے ضرور دیکھی ہوگی، کیا یہ نہیں ہوسکتا کہ قنیہ کلکتہ میں ہی حسن کو محسن لکھ دیا گیا ہو؟ تمہارے جیسے بھی لوگ ہیں جو اصل کو بدل دیتے اور ہیں محدثوں کی تقلید سے حسن بن زیاد پر جرح کر دی جس سے تمہارا غیر مقلد ہونا بخوبی روشن ہوگیا، دشمنان امام اعظم کا پتہ نہیں انہوں نے تو خود ابوحنیفہ پر بھی زبان درازی کی ہوئی ہے اور ضعف لکھ دیا ہے دیکھو میزان الاعتدال صفحہ ۹۰ حاشیہ صفحہ ۵۳۴۔

کیا ان کے کہنے سے ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی چھوڑ دو گے، فما هو جوابكم فهو جوابنا۔

نیز حسن بن زیاد کو میزان میں وكان رئسا في الفقه لکھا ہوا ہی یعنی وہ فقہ میں سردار تھا، اگر حسن بن زیاد کی زیادہ توثیق درکار ہو تو دیکھو حدائق الحنفیہ صفحہ ۱۲۷ مطبع نولکشور۔

غرضیکہ اہل عقل بخوبی سمجھ سکتے ہیں کہ سبیل الغی رسالہ احتیاط الظہر کا جواب نہیں بلکہ سبیل الغی نے یہ ثابت کر دیا کہ احتیاط الظہر لاجواب کتاب ہے۔

سلیمان کی طرح ناگی نے بھی اپنے زعم میں احتیاط الظہر کا جواب لکھا، مگر اس مدعی عامل بالقرآن والحدیث نے بھی رسالہ میں ظہر بعد الجمعہ کی ممانعت میں کوئی

آیت یا حدیث نہیں لکھی جس سے غیر مقلدوں کا لاجواب ہونا بھی ثابت ہو گیا سوائے حدیث ابن عمر کے اور کچھ نہ لکھ سکا جس کا مسئلہ زیر بحث میں کوئی تعلق نہیں ہاں یہ اس شخص کے مقابلہ میں پیش کر سکتے ہیں جو جمعہ کے بعد چار سنتوں کا قائل ہو اور اس سے کم وبیش کا منکر ہو۔

یہ نہیں سنتوں کی نفی سے فرض واجب کی نفی سمجھ لینی، مگر کیا کریں یہ تو ان کی پرانی عادت ہے ہر جگہ نفی جنس میں ایسا ہی دھوکا کھایا کرتے ہیں یہ نہیں سمجھتے کہ یہاں صرف سنتوں کا ہی ذکر ہے، اور نہ ہی اس کی جنسیں بھی ہوں گی اور انہیں دو رکعت کے سوا نفی بھی ہوگی، اور یہ نفی بھی ایک حد تک ہوگی اور وہ حد خود حدیث میں مذکور ہے، یعنی حَتّٰی یَنْصَرِفَ ، یعنی انصراف دو رکعت پڑھنے تک اس کے آگے لا یصلی کا لفظ ہرگز شامل نہیں ہے۔

جیسا کہ حدیث لَاصَلٰوۃَ لِجَارِ الْمَسْجِدِ اِلَّافِی الْمَسْجِدِ میں فرض ہی مراد ہیں سنتیں انہیں حالانکہ یہاں بھی صلوۃ اسم جنس ہے اسی طرح وہاں بھی سنتیں ہی مراد ہونگی نہ کہ فرض واجب جیسا کہ لا صلوۃ بعد صلوۃ العصر الخ میں کل نمازوں کی ممانعت نہیں، ویسا ہی حدیث ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہ میں کل نمازوں کی ممانعت نہیں یہ تو مخالف بھی ماننا ہوگا کہ بعد جمعہ کے جو دو رکعت آپ نے گھر پڑھیں ہیں، وہ سنتیں ہی تھیں اسی لئے کتب حدیثوں میں اس کو نوافل میں درج کیا گیا ہے، ناگی نے خود اپنی کتاب صفحہ ۵ میں حدیث ابن عمر میں ان دو رکعتوں کو سنتیں ہی لکھا ہے، نیز حضور کا دستور فرائض کے سوا گھر نماز پڑھنا نوافل پر شاہد ہے۔

پس اس تقریر سے ثابت ہوا کہ جمعہ کے بعد آپ دو رکعت سنت کے سوائے

---

لے کیوں کہ اکثر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سنتیں گھر ہی پڑھتے جیسا کہ حدیث شریف ابن عمر میں مصرح ہے۔

دوسری کوئی سنت نہ پڑھتے جس سے ثابت ہوا کہ حدیث:

اِذَاصَلّٰی اَحَدُکُمُ الْجُمُعَةَ فَلْیُصَلِّیْ بَعْدَھَا اربعا ۔رواہ مسلم

حضور فرماتے ہیں کہ جب تم میں سے کوئی جمعہ پڑھائے تو اسے چاہئے کہ اس کے بعد چار رکعت پڑھے!

تو اسے چاہئے کہ اس کے بعد چار رکعت پڑھے، پس چار رکعت سے نماز ظہر ہی مراد ہوگی، ومن انکر فعلیہ الدلیل۔

سبیل صفحہ ۳۳ میں یہ اعتراض کہ احتیاطی نہ روا ہے نہ قضا نہ اعادہ،

اس کا جواب یہ ہے کہ ظہر بعد الجمعہ من وجہ ادا بھی ہے من وجہ قضاء بھی ہے من وجہ اعادہ بھی ہے، محققانہ تقریر پر تو یہ نماز ادا ہے کیوں کہ کسی آیت یا حدیث سے یہ ہرگز ثابت نہیں کہ جمعہ پڑھ کر ظہر نہ پڑھو یا جمعہ ہی ظہر کا بدلہ ہے اور یہ امر یقینی ہے کہ قبل جمعہ ظہر فرض تھی، اب بجز دلیل قطعی کے جو اس کو منع کرے کس طرح منع ہو سکتی ہے، جب یہ علیحدہ فرض ہوئی تو یہ پھر اپنے وقت پر ادا ہو گی، نیز میں اپنی کتاب احتیاط صفحہ ۳۰ کے حاشیہ پر حدیث مسلم سے یہ ثابت کر دکھایا ہے کہ حضور نے اپنی زبان درخشاں سے یہ فرمادیا ہے کہ اگر جمعہ دیر سے پڑھا جائے (یعنی جمعہ کی شرط میں اشتباہ ہو جو وقت ظہر ہے) تو تم وقت پر نماز ادا کر لیا کرو، الحمدللہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے فرمان سے ثابت ہو گیا، کہ ظہر جمعہ ادا ہے چونکہ جمعہ تنگ وقت میں پڑھا جاتا تھا، بعدہ ظہر کا وقت نہیں رہتا تھا، اس لئے اس کا پہلے ادا کرنا ما مور ہوا،

نیز عند الخفا جب جمعہ کامل ادا نہ ہوا جو ظہر کو ساقط کر سکے، تو اس وجہ سے بھی ظہر ادا ہی ہوگی۔

مالابد منہ میں ہے:

برائے نماز جمعہ وسقوط ظہر از مصلی جمعہ شش چیز شرط است۔

یکے مصر یعنی شہرے کہ دراں حاکم وقاضی باشد یا نواح مصر کہ برائے حوائج اہل مصر مہیا باشد......الخ۔

جب سقوط الظہر کے لئے چھ چیزیں شرط ہوئیں جن میں سے ایک شہر بھی ہے جو آج من وجہ منقود ہے، اس سے معلوم ہوا کہ جب تک یہ چھ چیزیں یقینی کامل نہ ہوں جمعہ ظہر کو ساقط نہیں کر سکتا اگر ایک شرط میں بھی اشتباہ ہو جائے۔

یا مفقود ہی ہو جائے تو ظہر ساقط نہ ہو گی، جیسا کہ صحیح مسلم سے دکھایا گیا ہے جو صرف جمعہ کو آخر وقت پڑھنے سے ظہر کا پڑھنا مامور ہوا پس معلوم ہوا کہ آج کل بوجہ اشتباہ فی المصر جمعہ مسقط ظہر نہ ہوا اس لئے اپنے وقت پر ادا ہو گی نہ بوقت اشتباہ فی السمـــاء مثلاً خچر یا گدھے کا جوٹھا پانی ہے اس کے سوا اور پانی نہیں تو اس صورت میں صرف وضو سے ہی رفع حدث نہ ہو گا بلکہ ساتھ ہی تیمم بھی کرے گا۔

وسور الحمار والبغل مشکو یتوضأ بعد تیمم (شرح وقایہ)

ایسا ہی ساتھ ادا کرنے مشکوک الجمعہ کے فرض وقتی سے بری نہ ہو گا جیسا اس کا اکیلے وضو کرنے سے حدث دور نہیں ہوتا ایسا ہی اکیلے جمعہ پڑھنے سے فرض وقتی ادا نہ ہو گا فافہم۔

اور قضا اس طرح کہ اگر جمعہ صحیح ہو گیا تو ظہر جو آخر ظہر کی نیت سے پڑھی جاتی ہے وہ اس نماز کے قائم ہو جائے گی جو سب سے پیچھے اس سے ترک ہوئی ہے جیسا کہ میں نے احتیاط صفحہ ۵۷ میں لکھا ہے۔ اور قضا بنیۃ ادا جائز ہے۔

وَلَوْ نَوٰى ظُهْرَ الْوَقْتِ اَوْعَصْرَهٗ يَجُوْزُ بِنَاءً عَلٰى اَنَّ الْقَضَاءَ بِنِيَّةِ الْاَدَاءِ وَعَكْسُهٗ مُجْمَعٌ عَلَيْهِ عِنْدَنَا الخ حاشیہ بحر الرائق ہکذا فی المنار والمحیط والکبیری

قضا کے تسلیم نہ کرنے کی یہ وجہ بیان کی کہ مصلی نام نہیں لیتا کہ میں فلاں نماز پڑھتا ہوں۔

میں کہتا ہوں کہ یہ سلیمان کی اپنی کم فہمی ہے، حاشیہ احتیاط صفحہ ۵۷ میں خود یہ لکھا ہوا موجود ہے کہ آخر ظہر کی نیت کرے پس اس نیت سے وہ مقرر ہوگی جونسی اس پر آخر ظہر ہوگی وہی مراد ہوگی اگر بالفرض نہ بھی مقرر ہو تو عدم جواز کیوں کر ثابت ہوا؟

نیز وہ شخص جس کی ایک نماز ترک ہوئی ہے اور وہ جانتا نہیں کہ کون سی نماز مجھ سے ترک ہوئی ہے تو اس کو پانچوں نمازیں پڑھنے کا جو حکم ہوا جیسا کہ میں نے احتیاط صفحہ ۶۱ میں لکھا ہے تو بتاؤ ان میں سے وہ کون سی نماز متروکہ کا نام لیتا ہے، فافہم،

اعادہ اس وجہ سے کہ تو خود مانتا ہے کہ ظہر جو ہے وہی جمعہ ہے جس سے تمہارا یہ حساب ہے کہ دو نمازیں نہیں ایک ہی نماز ہے جیسا کہ تو نے تذکرہ صفحہ ۳ میں لکھا ہے پس جب ایک ہی نماز ہوئی تو اس کا ناقص ادا ہونے سے اعادہ ضروری ہوگا' کما قال الشیخ عبدالحق فی اشعۃ اللمعات تحت قولہ علیہ الصلاۃ والسلام:

اِرْجِعْ فَصَلِّ فَاِنَّکَ لَمْ تُصَلِّ...... الحدیث

کہ مراد از نفی صلوۃ نفی کمال است بدلیل آنکہ در آخر ایں حدیث بروایت ابی داؤد، ترمذی ونسائی آمدہ است کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرمود چوں تمام کردی این راتمام شد نمازِ تو وآنچہ نقصان کردی ازان نقصان کردی از نماز خود واین نشان وجوب نخت است کہ فصل بے آن ناقص وناتمام بود پس معلوم شد کہ امر باعادہ نماز آں مراد وراز برائے آن بود تا بے کراہت ونقصان واقع شود نہ بجہت آنکہ باطل و معدم بود الخ ہکذا فی المرقات،

ایسا ہی جمعہ جب ناقص ادا ہوا جیسا کہ میں پہلے لکھ آیا ہوں کہ جمعہ باشرائط ادا مسقط ظہر ہے جب شرائط میں سے کوئی شرط مفقود ہو یا وہ مختلف فیہ ہو تو جمعہ ادا ناقص ہوگا تو جب ادا جمعہ ناقص ہوا تو ضروری ہوا کہ اس کا اعادہ کیا جائے۔

رہی یہ بات کہ بہیت جمعہ اعادہ کیا جائے یا نہ؟

اس کا جواب یہ ہے کہ اس ہیئت پر اگر نقص رفع ہو سکتا ہے تو اسی طرح پڑھے ورنہ ظہر پڑھے! یہ بات یہ بات پوشیدہ نہیں ہے کہ خواہ چار دفعہ جمعہ پڑھا جائے نقص رفع نہ ہوگا، وہ ایسا ہو گیا جیسا کسی نے خچر کے جوٹھے پانی سے چار دفع وضو کیا پس نقص جمعہ تب ہی رفع ہوگا جبکہ ظہر پڑھی جائے گی۔ فافہم ۱۲

## آخری فیصلہ

حضرت جناب مولانا مولوی صوفی مہر علی شاہ صاحب گولڑہ شریف والے نے جو کچھ مسئلہ ظہر بعد الجمعہ و دیگر مسائل متنازعہ فیہ میں فیصلہ دیا ہے وہ معہ سوالات یہاں درج کرتا ہوں، تا کہ لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ سلیمان اپنے پیر و مرشد کا بھی بے فرمان ہے بلکہ ان کو برا کہتا ہے، کیوں کہ وہ احتیاطی کو جائز سمجھتے ہیں نیز ندائے یا رسول اللہ و توسل انبیاء و اولیاء و استعانت و استمداد انبیاء و اولیاء وغیرہ و سماع موتی یا شیخ عبد القادر شیئاً للہ کہنا ان کو وہ جائز فرماتے ہیں اور یہ جائز رکھنے والے کو کافر و مشرک و بدعتی کے الفاظ سے یاد کرتا ہے وہ فتوی جو ایک ثالث کی طرف سے استفتاء تھا یہ ہے۔

## سوال

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت مولانا و مقتدانا سلمکم اللہ تعالی

منبع فیوض رحمانی مخزن اسرار یزدانی واقف رموز حقیقت ماہر اسرار شریعت السلام علیکم ورحمۃ اللہ! کے بعد التماس یہ ہے کہ کیا حضور سراپا نور کو ایک تکلیف دینا ہے اگر از راہ کرم و عنایت آپ اس تکلیف کو گوارہ فرمائیں تو عنایت خسروانہ سے بعید نہیں ہے۔

ہمارے یہاں دو اہل علم ہیں چند مسائل میں سخت اختلاف ہے ایک مولوی امام الدین صاحب حنفی قادری جو مولانا احمد رضا خان بریلوی کے سند یافتہ اور خلیفہ مجاز ہیں دوسرے مولوی سلیمان صاحب چشتی حنفی جو اپنے آپ کو جناب کا مرید ظاہر کرتے ہیں تنازعہ یہ ہے۔

(۱) (۱) تصور شیخ (۲) یارسول اللہ کہنا (۳) یا شیخ عبد القادر شیئا للہ کا پڑھنا (۴) استعانت واستمداد از اولیاء وانبیاء (۵) ذکر اللہ جو سانس کھینچنے کے ساتھ صراحۃ نقشبندیہ میں معمول ہے، ان امور خمسہ کو مولوی امام الدین صاحب جائز فرماتے ہیں، لیکن مولوی سلیمان صاحب شرک وحرام بت پرستی اور نکمی حرکت وغیرہ کہتے ہیں۔

(۲) ظہر بعد جمعہ، مولوی امام الدین بسبب اشتباہ فی المصر تعدد جمعہ حسب تحریر علامہ شامی وابن الہمام وعالمگیری وغیرہم احتیاط ظہر کا پڑھنا بعد جمعہ ضروری سمجھتے ہیں، لیکن مولوی سلیمان صاحب اس کو بدعت اور حرام اور ایجاد فرقہ معتزلہ فرماتے ہیں۔

(۳) سماع موتی مولوی امام الدین صاحب سماع موتی کے قائل ہیں اور مولوی سلیمان سخت انکار کرتے ہیں، ان مسائل کو اگرچہ جناب کی تصنیف لطیف اعلاء کلمۃ اللہ کافی ہے اور اکثر مسائل اس میں حل ہو جاتے ہیں لیکن ہمارے احباب کا منشا یہ ہے کہ مختصر طور پر حضرت اقدس ان امور مستفسرہ کی نسبت اس عریضہ کے جواب میں اپنی مبارک رائے ظاہر فرمادیں کیوں کہ ہم نے اس اختلاف کو رفع کرنے کے لئے جناب کو حکم مقرر کیا ہے جناب کا فیصلہ انشاء اللہ سب کو منظور ہوگا، بہتر تو یہ ہے کہ ہر ایک مسئلہ کا علیحدہ جواب ہو اگر اس قدر آپ تکلیف گوارہ نہ فرما سکیں تو امور مستفسرہ کی نسبت ایک ہی جواز یا عدم جواز تحریر فرما کر خاکسار کو مزید مسنون فرمائیں گے، والسلام!

۱۷ جمادی اولی ۱۳۳۲ھ

# جـــــــــــواب

(نقل مطابق اصل)

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

۱) مولوی امام الدین صاحب کا قول مطابق عقیدہ صوفیہ کرام علیہم الرضوان ہے، اور میری رائے بھی یہی ہے، مگر فرق بین ہے امور ذیل میں، ذکر الٰہی حسب ہدایت کتب ساویہ موجب قربِ الٰہی سمجھا گیا ہے اور انبیاء اور اولیاء علیہم الصلاۃ والسلام کا معمول چلا آیا ہے، بخلاف دعوات باقیہ کہ وہ احیانا شوقیہ طور پر یا علی سبیل التوسل والاستمدادفی حصول موجبات القرب وغیرہ جائز سمجھے گئے ہیں والسلام۔

مہر علی شاہ بقلم خود از گولڑہ

۲) اس ملک میں ظہر بعد الجمعہ ضرور پڑھنی چاہئے اور جو کچھ حضرت مولانا مولوی امام الدین صاحب نے تحریر فرمایا ہے صحیح اور درست ہے۔

خاکسار سید نور اللہ شاہ سیالکوٹی

۳) احتیاط الظہر بوقت اشتباہ فی المصر ضروری ہے، میاں سلیمان کا رسالہ مطابق مذہب حنفی کے نہیں ہے بلکہ اس سے غیر مقلدیت مترشح ہے۔

الفقیر السید فتح علی شاہ نقوی حنفی قادری رضوی

من مقام کھروٹہ من مضافات شہر سیالکوٹ

بقلم خود سید فتح علی شاہ صاحب

# تقریظ

## مولانا مولوی محمد شریف صاحب کوٹلی لوہاراں

(۱) سلیمان کھوگوی نے اپنے رسالہ میں ہر ایک مبحث کو برخلاف مذہب حنفیہ طے کیا ہے، اس پر تعجب ہے کہ اپنے آپ کو مقلد حنفی لکھتا ہے۔

(۲) نماز جمعہ کو ہر جگہ فرض کہتا ہے یہ بھی مذہب حنفی کے برخلاف ہے۔

(۳) شرط مصر وسلطان کو ایجاد روافض لکھتا ہے جو سراسر حنفی مذہب کے مخالف ہے۔

(۴) حدیث لا جمعة ولا تشريق کو ضعیف سمجھ کر اعتراض کرتا ہے جو سراسر حنفی مذحب کے برخلاف ہے۔

(۵) امیر وقاضی جو مصر کی تعریف ظاہر الروایۃ میں ملحوظ ہے اس سے چوکیدار اور نمبردار مراد لیتا ہے جو سراسر مذہب حنفی کے خلاف ہے۔

(۶) بوقت اشتباہ فی المصر احتیاط الظہر منع لکھتا ہے، جو مذہب حنفی کے خلاف ہے۔ اس لئے اس کی کتاب اس قابل نہیں کہ اس کا جواب لکھنے میں وقت ضائع کیا جائے اسی لئے آج تک جواب میں تاخیر کی گئی، مگر احباب کے مجبور کرنے کے سبب برادرم مولوی امام الدین صاحب نے اس کے اغلاط ظاہر کرنے کے لئے چند اوراق لکھے ہیں، جن کے مطالعہ سے ہر منصف مزاج کو سلیمان کی حنفیت روشن ہو جائے گی، اور معلوم ہو جائے گا کہ اس کو وہ کتاب رسالہ احتیاط الظہر کا مکمل جواب نہیں، واللہ اعلم بالصواب۔

ابو یوسف محمد شریف عفا اللہ عنہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

رسالہ مسمّٰی آیات بینات اول سے آخر تک دیکھا فاضل مصنف نے بہ کمال تحقیق اور تدقیق ان شبہات کو جو مولف سبیل النجات نے تحریر کئے ہیں، رفع کیا ہے اور ظہر بعد الجمعہ کو مطابق مذہب حنفیہ باحسن وجہ ثابت کیا ہے۔

جزاہ اللہ عنا وعن سائر المسلمین

ابومحمود محمد مسعود حنفی نقشبندی چونڈی

## سوالات جواب طلب از غیر مقلدین

(۱) نماز جمعہ عین ظہر ہے، یا غیر ظہر، اگر عین ظہر ہے تو اس میں تخلیف کیوں ہے؟ جمعہ دو رکعت ظہر چار رکعت، ظہر میں قرائت آہستہ جمعہ میں اونچی جمعہ سفر میں معاف ظہر نہیں، ظہر اکیلے درست جمعہ نہیں امن پر حکم ظہر کیوں نہیں اگر غیر ظہر ہے تو ناسخ ظہر بیان فرمائیں۔

(۲) صلوات خمسہ روزمرہ ہر مومن پر فرض ہیں یا نہیں اگر فرض ہیں تو کتنی رکعت؟

(۳) پانچ نمازیں پہلے فرض ہوئیں یا جمعہ، اگر صلوات خمسہ پہلے فرض ہوئیں تو بروز جمعہ ترک ظہر کے لئے کون سی دلیل ہے؟ اگر جمعہ پہلے فرض ہوا ہے تو قبل از فرضیت صلوات خمسہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہاں جمعہ ادا کرتے تھے؟ اکیلے پڑھتے تھے یا جماعت کے ساتھ جماعت میں شامل ہونے والے کون تھے اور مکہ شریف میں کیوں نہ آپ نے جمعہ پڑھا، نیز پھر ظہر اور جمعہ دونوں برحال فرض رہیں گی یا نہ؟

(۴) بروز جمعہ ظہر فرض ہے یا جمعہ اگر ظہر فرض ہے تو کتنی رکعت، اگر جمعہ فرض ہے تو جس کو نہ ملے وہ کیا کرے؟ جمعہ پڑھے یا ظہر، اگر جمعہ پڑھے تو دلیل بیان کریں اگر ظہر پڑھے تو کیوں؟ اس روز تو اس پر جمعہ ہی فرض تھا نہ کہ ظہر۔

(۵) نماز میں قبلہ کی طرف منہ کرنا شرط ہے، فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهٗ اگر خطبہ

دور کعت کے قائم مقام ہے تو اس میں توجہ بہ قبلہ کیوں نہیں، اگر نماز مشرق کی طرف منہ کر کے پڑھی جائے تو کیا ادا ہو جائے گی؟

(۶) نصف خطبہ اگر ترک ہو جائے تو بعد سلام امام ایک رکعت قضا کی جائے یا ایک رکعت جمعہ کی پانے والا بعد سلام امام تین رکعت قضا کرے یا نہ؟

(۷) جماعت ظہر میں ایک رکعت پانے والا بعد سلام امام تین رکعت قضا کرے یا نہ؟

(۸) جمعہ مشروط بہ شرائط ادا ہے یا نہیں اگر ہے تو ایک شرط کے مفقود ہونے پر جمعہ ادا ہو گا یا نہ، فرض وقتی سے بری الذمہ ہو گا یا نہ اگر مشروط نہیں تو جمعہ اکیلے پڑھے گا، چاہے آبادی میں یا کسی سواری پر ہو یا کشتی میں جمعہ پڑھ سکتا ہے یا نہیں؟

(۹) جس مسجد میں جمعہ ہو چکا ہو وہاں چند آدمی آئیں تو کیا پڑھیں ظہر پڑھیں یا جمعہ، اذان واقامت سے پڑھیں یا نہیں؟

## نوٹ:

منکرین ظہر بعد الجمعہ کو عموما اور غیر مقلدین کو خصوصا لازم ہے کہ ہر ایک سوال کا جواب قرآن وحدیث صحیح سے دیں ورنہ اپنے کام سے باز آئیں اور ظہر بعد جمعہ پڑھنی شروع کر دیں!

## نوٹ:

مدت گذر گئی ہے میں نے یہ رسالہ اندر پریس میں طبع کے لئے دیا ہوا تھا وہاں مدت مزید کاپیاں لکھی ہوئی پڑی رہیں زیادہ دیر کی وجہ سے وہ پتھر پر بھی نہ لگ سکیں، بعدہ وہاں سے اصل کتاب لے کر پھر قومی پریس پر طبع کے لئے دیں اتنے عرصے میں یہ بھی سن لیا کہ سلیمان فوت ہو گیا ہے افسوس! صد افسوس کہ وہ زندہ نہ رہا

اب اس کے معاونین مخاطب سمجھے جائیں، وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی .

## تقریظ

مجھے اخی مولانا مولوی حاجی محمد شریف صاحب کی تقریظ کے ساتھ پورا اتفاق ہے، حکیم خادم علی۔

جواب کا منتظر
محمد امام الدین حنفی قادری رضوی
کوٹلی لوہاراں سیالکوٹ



خلیفۂ اعلیٰ حضرت برادرِ فقیہِ اعظم محدّث کوٹلی لوہاراں



علامہ حضرت امام الدین کوٹلوی رحمۃ اللہ علیہ کے

# قلمی معرکے

اس کتاب میں آپ پڑھیں گے:

- ہدایت الشیعہ
- الذکر المحمود فی بیان المسعود
- تنبیہ الشیعہ
- عقائد باطلہ کی امامت
- ضرورت مرشد
- نصرت الحق مفید خلائق
- جواز حقہ
- ابطال التناسخ
- مسئلہ سنت فجر
- آیتِ بینات عن عجز منکری الاحتیاط

مرتب
محمد نعیم اللہ خان قادری

فیضانِ مدینہ پبلی کیشنز
جامع مسجد عمر روڈ کامونکے 0333-8173630